U23064. 12-12-07

Title - SHABISTAN ALAMGEERI

Creator - Alamgeer Mohd. Khan.

Publisher - Mufeed Aam (Akbarabad).

Date - N.A.

Pages - 262

Subjects - Urdu Shayari - Kulliyaat-o-Dawaween.

ان من الشعر لحکمة وان من البیان لسحرا

الحمد لله والمنه که این تذکره شعرای رشک انوری ونظیری ومجموعه
غزلیات سرمایه رشک ضمیری اعنی

# شبستان عالمگیری

۱۳


مرتبه جناب خان والاشان امیر باتوقیر شاعر بے نظیر بیان
عالمگیر محمد خان صاحب دام حشمتهم



طبع فی المطبع المسمی مفید عام الکائن بلده اکبرآباد









بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد وسپاس خالق زمان وزمین ذو القوۃ المتین مین خامہ سر بسجود سے صفحۂ قرطاس پر پردہ صریر مین نواے سبحان ربی الاعلے بلندہی فتبارک اللہ احسن الخالقین ونعت حضرت سید المرسلین شفیع المذنبین مین کلک وو زبان سے نغمۂ اعتراف وما ینطق عن الھوی ان ھو الا وحی یوحی وصداے فحواے وما ارسلناک الا رحمۃ للعلمین زیب گوش ہوشمند رباعی

رسول مشرق ومغرب امام انس وملک — کہ بر بساط شرف شہسوار کونین است
زہے بلند مکانے کہ در صفت دعوی — ہمہ نشانۂ او قرب قاب قوسین است

صلے اللہ علیہ والہ واصحابہ اجمعین الی یوم الدین امین اما بعد عالمگیر خان عفی عنہ المتخلص بہ نمود بن میان دستگیر محمد خان بن نواب جہانگیر محمد خان بہادر شمشیر جنگ المخاطب بہ نواب دولہ بہادر

ضاعف اللہ افضالہا فی المیزان ورفع اللہ درجاتہا فی الجنان والی بھوپال + آغاز سن
شعور سے سنتا اور دیکھتا ہی کہ اکثر خواص وعوام وامراء عظام دیار ہذا نے اپنی اپنی
فراخ حوصلگی و عالی ہمتی کے موافق جلسہ ہائے مشاعرہ منعقد فرماکر سرانجام دہی مین
کوشش بلیغ کی باوصف اسکے کسی جگہہ گروہ شعرا مین اختلاف واقع ہوکر نوبت فساد
کی پہونچی کہین سامعین کی دھوم وتماشائی کے ہجوم کی بدولت اہل انجمن پریشان
وسیر شبستان برنگ کاکل شمع سرگردان رہکر خاموش ہو بیٹھے - اکثر بوجہ وقوع ہمچو
اتفاقات کوئی آرزومند شاہد مدعا سے ہمکنار نہ ہوا - الغرض محرر سطور نے بعہد معدلت
مہد گوہر دریائے تاجداری اریکہ آرائے بارگاہ جہانداری فریدۃ الآفاق حمیدۃ الاخلاق
محی مراسم عدل وداد ماحی آثار ظلم وفساد قبلۂ اصحاب صفا کعبۂ ارباب تمنا رشک دہ حاتم
سرکار نوال مجسم قدردان فیض رسان حضرت نواب شاہجہان بیگم صاحبہ کرون
آف انڈیا و رئیس دلاور عظم طبقۂ اعلائی ستارۂ ہند وتاج ہندوستان و رئیسۂ
بھوپال ادامہا اللہ بالعز والاقبال اپنے دیوان عام مین انعقاد بزم مشاعرہ کا التزام
کرکے بہ نظر حفظ ما تقدم شرکت ایسے شعرا سخن سنج کی ملحوظ ومد نظر رکھی
جو زمرۂ اصحاب مستقل مین داخل ہونے کا وثوق رکھتے ہین ہرچند کہ ازدہام شائقین
وسامعین نیز لیسا اوقات باریاب جلسہ ہوا کیا **نظم**

| | |
|---|---|
| چنان از جوش مردم قحط جا بود | کہ نقش سایہ بردوش ہوا بود |

مگر بفضلہ بعض منتظمان کی حسن کارروائی سے جو اس ڈیوڑھی کے متوسلین سے
مثل غضنفر بیشۂ مردانگی معاملہ دان محمد فیض اللہ خان منتظم کارخانہ بن محمد
حبیب اللہ خان افغان - وخیر الامنا محمد سکندر خان مہتمم توشکخانہ

بن محمد انبیار خان قوم افغان و شیخ محمد منیر الدین صدیقی محافظ کتب دربکاری کے ہین تاختتم مشاعرہ کوئی صورت تناقض وتخالف کی معرض ظہور مین نہ آسکی - جب غزلیات ردلیف وار یعنی حرف الف سے تایای تحتانی ختم ہوچکین دل مین یہ خیال متمکن وجاگزین ہوا کہ غزلیات مذکور بہ مزید حالات تاریخی ریاست ہذا جس سے سلسلہ حقیقت حال آبائی نامہ نگار منقطع نہ ہو بعد انطباع مطبوع طبع خلائق کردیجاوین تاکہ مورخان فرخندہ خصال وشاعران نازک خیال دیار وامصار اوس سے محظوظ ومحتظ ہوکر زمانہ حال واستقبال مین اسماء شعراء شریک جلسہ مشاعرہ کو جنھون نے منت اشتراک سے محررسطور کو ممنون کیا ہی صفحہ روزگار پر یادگار و کثرت داد و دید سے زندۂ جاوید فرماوین - ذوق دہلوی +

| اولاد سے تو ہی یہی دو پشت چار پشت | رہتا سخن سے نام قیامت تلک ہی ذوق |
|---|---|

مخفی نرہے کہ یہہ مجموعہ مختصر موسوم بہ شبستان عالمگیری پانچ فصل پر مبنی ہی فصل اوّل نام نامی واسماء عظامی فرمانروایان بھوپال بہ ترتیب سنہ جلوس وتاریخ وفات مین فصل دوم بیان مین وجہ تسمیہ بھوپال و ذکر آبادی قدیم وجدید و احوال باغات وعمارات معہ ملخص جغرافیہ فصل سوم ملوہی شعراء شریک انجمن مشاعرہ کے حالات اور نامہ نگار کے مراتب کی کیفیات سے جو منجانب علیا حضرت سرکار عالیہ والیہ ریاست بھوپال مرعی ومبذول ہین مصنف عفی

| اونکو میری سی دے خدا قسمت | جو ہین شاکی ہنر وَرون کے طلوع |
|---|---|

فصل چہارم مین غزلیات مشاعرہ مرقوم ہین. فصل پنجم مین غزلیات و اشعار متفرق مصنف معہ خاتمۃ الطبع وقطعات تاریخ منظوم +

## فصل اول ذکر نام نامی اسماء عظامی فرمانروایان بھوپال بہ ترتیب سنہ جلوس و تاریخ وفات

امیر دوست محمد خان بہادر میرازی خیل جو سنہ ۱۱۳۱ سے بھوپال
پیشوائے جماعت ارباب دولت و اقبال تھے سنہ ۱۱۲۰ ہجری مین بعہد ملکت و دارای شاہ
فرخ سیر و بروایت تاریخ بھوپال بزمانہ آغاز سلطنت بہادر شاہ بن اورنگ زیب
عالمگیر بادشاہ تیراہ سے ہند مین آئے از انجاکہ بہ سبب ضعف سلطنت دہلی
ہندوستان مین طوائف الملوکی کا عالم ہو رہا تھا انھون نے ملک مالوہ کو فتح کیا
اور بزور شمشیر صاحب حکومت ہوئے سنہ ۱۱۴۰ ہجری کو قلعہ و شہر پناہ بھوپال بنایا اور
پینسٹھ برس کی عمر مین انتقال کیا ۔ مدبر اور بہادر تھے بھوپال کے قلعہ فتحگڈہ مین مدفون
ہین نواب یار محمد خان بہادر بن امیر دوست محمد خان بہادر انکا سنہ
پیدائش گیارہ سو پینتالیس ہجری ہی ۔ قبل وفات والد اپنے کے ہمراہ نظام الملک آصف
جاہ بہادر والی حیدر آباد دکن کے دکن کو گئے جسوقت خبر وفات دوست محمد خان
کی نظام الملک نے سنی اونکو خطاب نوابی اور خلعت مع ماہی مراتب عطا فرماکر روانہ
بھوپال کیا ۔ یہہ بھوپال مین آکر بعمر ہیجدہ سال سنہ ۱۱۵۳ ہجری مین مسند امارت پہ
بیٹھے اور پندرہ برس تک حکمرانی کرکے بعمر تینتیس برس سنہ ۱۱۶۷ ہجری مین انتقال
کر گئے انکا مقبرہ باہر قلعہ اسلام نگر کے ہی ۔ یہہ جگہہ بھوپال سے بفاصلہ سہ کروہ جانب
شمال شہر واقع ہی **ف** تاریخ ہند مولفہ رستم علی بن محمد خلیل شاہ آبادی
کے دیکھنے سے نامہ نگار کو معلوم ہوتا ہی کہ امیر دوست محمد خان بہادر
جنکو بانی مبانی بھوپال و امام سبھہ مراتب جاہ و جلال جاننا چاہیئے علاوہ دلیری

و بسیار مغزی کے بڑے باذل و کریم مسافر نوازی مین و حید عصر چشمون مین ممتاز تھے ؎

| | |
|---|---|
| مال ہمان بہ کہ بیاران دہی | گر نہ دہی بہ کہ بنجا کش نہی |
| زر بہ پی منفعت ای حکیم | بہر نہادن چہ سفال و چہ سیم |

## صائب رحمہ اللہ

| | |
|---|---|
| از چراغ بیتوان افروخت چندین شمع را | دو لتے چون رود ہم از دوستان غافل مشو |
| میشود ہر کس بمقدار تواضع سر بلند | قطرۂ ناچیز گردد گوہر از افتادگی |

تاریخ بھوپال و تزوک افغانی وغیرہ مین سردار دوست محمد خان بہادر و نواب یار محمد خان بہادر نور اللہ مراقدہما کی کیفیت ایسی شرح و بسط کے ساتھ نامہ نگار کی نظر سے نہین گذری جیسے مولف تاریخ ہند جو بقول خود بعہد حکمرانی نواب یار محمد خان بہادر تین سال بھوپال مین مقیم رہا حوالۂ قلم عبرت رقم کرتا ہی۔ تاریخ ہند مین ریاست ہذا کی شوکت و عظمت و فرمانروایان سالف کی جودت و سطوت آئینہ صورت نما کی تمثال معلوم ہوتی ہی نامہ نگار کے نزدیک مولف مغفور کے بعض فقرات موثر کا یہان لکھنا حسن تاریخ نگاری مین داخل اور وتیرہ صدق گوئی مین شامل ہی لہذا ہدیۂ ناظرین کرتا ہی ٭

این مولف در ۱۱۵۴ھ یک ہزار و یکصد و پنجاہ و چہار ہجری در شہر بھوپال حرسہا اللہ عن الآفات والزوال کہ از شرفا اطراف و ہنرمندان اکناف مالامال است بہ تحریک بعض بزرگان ہواہب لنشان پائے مسافرت تا مدت سہ سال در دامن اقامت کشیدہ فی الواقع از ان روز یکہ این مولف از بلدۂ شاہجہان آباد بر آمدہ رہ نورد مسافت کفرستان بودہ آن مکان زادار الاسلام دریافت و بر وایتے بھوپال در وقتے

از اوقات راجه بهوج وشمس الدین آباد بود بعده به تقریبے در ارکان آبادیش قصورے
رو داد مگر دیهے مختصر بر کنارهٔ تالاب که از طول عمق سر آمد تالابهاے این دیار است
آباد بود چون دوست محمد خان افغان میرازی خیل حسب اتفاق از ولایت تیراه
متوجه ولایت هندوستان گردیده نزد برادران هم جدی در قصبهٔ جلال آباد رسیده
ازانجا که چون ایزد مالک الملک میخواهد که یکے از بندگان خود را بدرجهٔ علیا رساند
نخستین او را مورد محن ومشقت گردانیده بدرجهٔ مقررهٔ وی کامیاب میگرداند بیت

| درین دیر کهن رسمیست دیرین | که تا تلخی نباشد عیش شیرین |
|---|---|

عارضهٔ تخالف وتنازع فیما بین برادران رو داد تا آن خان والاشان تنها وبے اسباب
ظاهری ازانجا بر آمده بصوب ولایت مالوه رسیده بتدبیرات صائبه وترددات وافیه
به تسخیرے بیشتر از بلاد آن ولایت پرداخته وطرح عمارت آبادی شهر بهوپال در
سال پنجم محمد شاهی ۱۱۳۵ هجری یک هزار یکصد وسی وپنج هجری در احسن ساعات
واسعد اوقات انداخت واز فرط عدالتش گویا که شیر وبز در خورشش همرو
ودر وصف سخاوت گویا رشک حاتم طائی است بسیاری از بزرگان و
اهل هنران بر مائدهٔ وے هم طعام اند و می شدند

| خورشهاے الوان زاندازه بیش | بخوانهاے زرین نهادند پیش |
|---|---|

وهر که از بلاد اطراف میرسید از نقود واسباب اجناس صاحب اساس میشد

| درین دو هفته که سیر آب این چمن شده | زهیچ تشنه جگر آب را دریغ مدار |
|---|---|

وهزارها مردم سپاه پیشگی می یافتند واهل استحقاق از دست جودش بهره می بردند
چونکه جود وسخاوت پیشه بود بدرجهٔ بختیاری ترقی وعروج فرمود وبمایهٔ داد ودهش

موالیان او فراوان شد بیت

| سخاوت بود مایه دوستی | که عالی بود پایه دوستی |
|---|---|
| کسی گوی دولت ز دنیا برد | که با خود نصیبی به عقبی برد |
| به غمخوارگی چون سرانگشت من | نخارد کسی در جهان پشت من |

چون آوازهٔ سماحتش بمسامع کارپردازان سلطنت رسید بواسطهٔ سید حسین علیخان بمنصب طوغ و نقاره و نوبت مع خطاب مورد مراعات بادشاهی گردید ازانجا که هرکه برین خوان الوان روزگار جهان است عاقبت شربت ناکامی از دست فنا می چشد در ۱۱۴۲ھ یکهزار و یکصد و چهل و دو بر بستر مرض آخری خسپید در ماه شعبان طیر روحش بشاخسار آنجهان رسید فرد

| بمرد آخر و نیکنامی ببرد | زهی زندگانی که نامش نمرد |
|---|---|
| جاودان نیست عالم فانی | تو درین جلوه دان کجا مانی |
| روی در ملک جاودانی کن | ترک گنجینه دیر فانی کن |
| دل بدنیائی دنی ای دل نادان مفروش | انچه در مصر عزیز است بکنعان مفروش |
| دل درجهان مبند که این نونهالها | از بهر زمین دگر سبز کرده اند |

بعد ازان جناب عدالت مآب جلالت انتساب امیر عالیجاه امارت وایالت پناه معالی صفات واعالی سمات مورد تفضلات السلطانیه مهبط عنایات الخاقانیه حمیدهٔ امرای رفیع الشان زبدهٔ خوانین سمو المکان مویدالاسلام والمسلمین و نظام الدولت الدنیا والدین ـــه

| گوهر درج شجاعت اختر برج جلال | آفتاب اوج حشمت مرجع عز و کمال |
|---|---|

یعنی نواب یار محمد خان بهادر خلف ارشد ان خان عظیم الشان که همراه
نظام الملک در ولایت دکن بود درین مملکت رسید در حسن اوقات بر مسند امارت
و دولت نشست و در جنگها مصدر تردّدات وافره و مظهر مساعیات متکاثره گردیده
مظفر و منصور گشت بیت

| غزالے که جوید نبرد از پلنگ | شود خاک از خون او لاله رنگ |
|---|---|

و درین مکان داد عدل و نصفت داده و اکثر از گردنکشان را منقاد و محکوم حکم
فرموده - بتدابیر صائبهٔ خود از کنارهٔ دریاے نربدا تا پائین قصبهٔ سرونج در ضبط
آورد - باوجود استیلای جماعهٔ غنیم که از ستاره گده تا پائین دهلی عالمے را غارت
و تاراج کردند - از حسن تدبیر آن امیر عدالت تاثیر ساکنان آن بلدان از حوادث
ظلم آن ظالمان در امن و امان اند چنانچه بکمال شجاعت و ضوابط مملکت مورد الطاف
بادشاهی گردیده بمنصب پنجهزاری و پنجهزار سوار و ماهی مراتب اختصاص یافت
همان وقت جامع الفضل و کمال مفتی خیر الله ازین بیت تاریخ آن مراتب شمار کردند

| باوج جاه و اقبال و مناصب | مبارکباد ماهی و مراتب |
|---|---|

وبحسن نیت آن امیر با تدبیر متصدیان آن مملکت هرچکی لیاقتی دارند که براے
خود سرانجام صوبجات میتوانند داد نواب فیض محمد خان بهادر بن نواب
یار محمد خان بهادر بن سردار دوست محمد خان بهادر بعد وفات والد
اپنے کے گیارہ برس کی عمر سنہ ۱۱۶۷ گیارہسو سڑسٹھہ مین رئیس ہوے اور پچیس برس
تک حکومت کرکے چھتیس ۳۶ برس کی عمر سنہ ۱۱۹۱ گیارہ سو اکانوے مین لاولد مر گئے
قلعهٔ کهنه بهوپال مین مقبره انکا بنا ہوا ہے - مرد عابد پرہیزگار بے آزار تھے

چھوٹے خان چیلۂ نواب کہ پانزدہم ذیقعدہ ۱۱۹۴ھ ہجری کو دیوان ریاست ہوا اور چھبیسوین جمادی الآخر ۱۲۰۹ھ ہجری کو چہل سالہ مرگیا اور قلعہ فتحگڈھ مین اسکا مدفن ہے آدمی مدبر و منتظم تھا اور اس دیوان کی کاوش سے سولھوین جمادی الاولی ۱۲۰۸ھ ہجری کو شریف محمد خان نبیرۂ سردار دوست محمد خان بہادر اپنے بھائیون سمیت مارے گئے نواب حیات محمد خان بہادر بعد وفات فیض محمد خان اپنے بھائی کے ۱۱۹۱ھ گیارہ سو اکانوے ہجری مین نواب بھوپال ہوئے۔ اور بتیس برس حکمرانی کرکے سولھوین رمضان ۱۲۲۳ھ بارہ سو تئیس ہجری مین رحلت کر گئے اور باغ اپنے مین مدفون ہوئے انکے عہد مین ریاست مین بہت خلل واقع ہوا تھی کہ وزیر محمد خان بہادر مختار ریاست ہوئے نواب غوث محمد خان بہادر بن نواب حیات محمد خان بہادر بن نواب یار محمد خان بہادر بن سردار دوست محمد خان بہادر بعد وفات نواب حیات محمد خان بہادر والد اپنے کے چہارم شوال ۱۲۲۳ھ ہجری کو رئیس ہوئے اور سترہ برس تک مسند حکومت پر بیٹھکر بست وسوم محرم ۱۲۴۲ھ ہجری مین راہی ملک بقا ہوئے انکے عہد مین وزیر محمد خان بہادر جو ۱۲۲۱ھ ہجری مین مختار ریاست ہوئے تھے تمام کاروبار ملکی ومالی کو اپنی رائے سے انجام کرتے تھے بہادر بے بدل تھے ۱۲۲۹ھ ہجری اور ۱۲۳۰ھ فصلی مین راجہ گوالیار و ناگپور کی اسی ہزار فوج سے جسنے بھوپال کا محاصرہ کیا تھا رستانہ لڑکر ہزیمت دی انیس برس تک باختیار حکمرانی کرکے سولھوین ربیع الآخر ۱۲۳۱ھ ہجری مین انتقال کر گئے شہر کے باہر وزیر باغ مین مقبرہ انکا واقع ہی نواب نظر محمد خان بہادر بعد وفات

وزیر محمد خان بہادر والد اپنے کے سنہ ۱۲۳۱ ہجری مین برس بھوپال اور بائیسوین
ربیع الآخر سنہ ۱۲۳۲ ہجری کو نواب بیگم صاحبہ قدسیہ دختر نواب غوث محمد خان
کے ساتھ کتخدا ہوے اور انیسوین ربیع الآخر سنہ ۱۲۳۳ ہجری کو عہدنامہ سرکار کمپنی
سے حاصل کیا اور تین برس نو مہینے چھ روز حکومت کر کے اٹھائیس برس کی عمر
مین سنہ ۱۲۳۵ ہجری کو انتقال کر گئے انکا مقبرہ بھی وزیر باغ مین ہے نواب بیگم صاحبہ
قدسیہ تاریخ ولادت نہم رجب سنہ ۱۲۱۶ھ و سنہ جلوس سنہ ۱۲۳۵ ہجری ہے
بعد وفات نواب نظر محمد خان کے مختار ریاست ہوئین انکے عہد مین نواب
منیر محمد خان پسر میان امیر محمد خان نبیرہ میان وزیر محمد خان بہادر
تین روز بطور خانہ جنگی کے بھوپال مین لڑے حکیم شہزاد مسیح نائب ریاست کہ
آدم مدبر و نیکنام تھے چوبیس جمادی الآخر سنہ ۱۲۴۴ ہجری کو انکے عہد مین مر گئے اور
سنہ ۱۲۵۳ ہجری مین بمقام آشٹہ غفران مآب نواب جہانگیر محمد خان بہادر
جد بزرگوار نامہ نگار پر فوج کشی کر کے لڑین اور غرہ رمضان سنہ ۱۲۵۳ ہجری کو بوسطہ
سرکار انگریزی جاگیر تاحیات مقدار مصارف اپنی ریاست سے لیکر گوشہ عافیت اختیار
کیا اور سنہ ۱۲۹۹ ہجری مین انتقال کر گئین نواب جہانگیر محمد خان صاحب بہادر
جد بزرگوار نامہ نگار سنہ پیدایش جمادی الاولی سنہ ۱۲۳۵ اور سنہ جلوس غرہ
رمضان سنہ ۱۲۵۳ ہجری ہے سخی بہادر شہسوار خوشتر و با اخلاق مسافر نواز با دل غربا پرور
قدردان اہل ہنر نوشت خواند مین ماہر بلکہ شاعر بھی تھے بست و ہشتم ذیقعد سنہ ۱۲۶۰
ہجری کو مسند حکومت ریاست بھوپال چھوڑ کر سریر خلد برین پر جلوہ گر ہوے
نواب سکندر بیگم صاحبہ تاریخ پیدایش بست و ہشتم شوال سنہ ۱۲۳۳ ہجری ہے

پانزدہم محرم ۱۲۶۳ھ ہجری کو مختار ریاست اور نہم شوال ۱۲۷۶ھ ہجری مین والیہ بھوپال ہوئین۔ منتظم اور عاقل تھین مجلدوے خیرخواہی ایام غدر سرکار انگریزی سے سوم رجب ۱۲۷۴ھ ہجری کو جبل پور جاکر دربار گورنری مین پرگنہ بیرسیہ پایا اور بیسوین ربیع الآخر ۱۲۸۱ھ ہجری کو الہ آباد جاکر دربار گورنری مین تمغا اور خطاب نیٹی حاصل کیا۔ اور ۱۲۷۹ھ ہجری مین مکہ معظمہ کو گئین اور اوائل ۱۲۸۰ھ ہجری مین واپس آئین اور سیزدہم رجب ۱۲۸۵ھ ہجری کو انتقال کر گئین۔ باغ فرحت افزا مین مدفون ہوئین اور انکی قبر پر حجرہ سنگ مرمر کا بنا ہوا ہی نواب شاہجہان بیگم صاحبہ والیہ ریاست بھوپال دام اقبالہا وعمرہا۔ تاریخ ولادت باکرامت ششم جمادی الاولی ۱۲۵۴ھ اور سنہ جلوس میمنت مانوس غرہ شعبان ۱۲۸۵ھ ہجری ہی پانزدہم محرم ۱۲۶۳ھ ہجری کو سرکار انگریزی سے خلعت ریاست بھوپال حاصل فرمایا اور نہم شوال ۱۲۷۶ھ ہجری کو اپنی خوشی سے منصب ولیعہدی کو قبول فرمایا اور روز صدر نشینی سے انتظام ریاست مین ہمہ تن کوشش فرمائی۔ مورد ستایش سرکار انگریزی ہوئین اور چہار دہم رمضان ۱۲۸۹ھ ہجری کو بمقام بمبئی دربار گورنری مین خطاب درجہ اول نیٹی اور تمغای اسٹار اور نشان شاہی پایا اور ۱۲۹۴ھ ہجری کو دربار قیصری مین بمقام دہلی خطاب کرون آف انڈیا وئیس دلا اور اعظم طبقہ اعلای ستارہ ہند حاصل فرمایا الغرض سرکار عالیہ دام اقبالہا کی قدردانی نے وجود ارباب کمال سے جو ہر ایک آفتاب سپہر فضل وہنر ہی گلزمین بھوپال کو رشک آسمان بنا دیا۔ اور اصابت رای عالم آرای حضور ممدوحہ سے رعایا آباد خلق خدا شاد اہل علم آراستہ صاحب قلم

پیراستہ ہین مخفی نرہے کہ عہد شاہجہانی کے محاسن تاریخ بھوپال و ترک افغانی وغیرہ مین مفصل مذکور ہین - ادام اللہ ظلال عدالتہا وجلال حکومتہا علی مفارق توابعہا ولواحقہا الی یوم الدین + آمین آمین

## فصل دوم وجہ تسمیہ بھوپال و ذکر آبادی قدیم وجدید واحوال باغات وعمارات مین معہ ملخص جغرافیہ ریاست ہذا -

یہہ شہر اقلیم دوم صوبہ مالوہ ملک ہند مین خط استوا سے ایک سو گیارہ درجہ طولاً اور تیس درجہ عرضاً جیساکہ غیاث اللغات کی جدول مین بھی لکھا ہی - ایک چھوٹے سے پہاڑ پر آباد ہی کہتے ہین کہ راجہ بھوج والی دھارانگری نے جواب شہر پیران کا مشہور ہی دو پہاڑ کے درمیان جو ایک دوسرے سے قریب تر واقع ہی پتھر و سے ایک پشتہ بلند و مستحکم لمبا چوڑا باندہ کر تالاب تیار کیا اوس پشتہ پر قلعہ بنایا بھوج پال اوسکا نام رکھا پال زبان ہندی مین پل کو کہتے ہین جسم کثرت تلفظ سے جو زبان پر بھاری تھا ساقط ہوکر بھوج پال بھوپال مشہور ہوا بعدہ رانی سال ملی زوجہ راجہ اودیادت نے قریب قلعہ ایک بڑا مندر سنگین بنام سبھا منڈل بنایا جسکی تعمیر سمت ۱۲ مین شروع ہوی تھی اور سمت ۱۲۱ کاتک بدی تیج روز دوشنبہ تمام ہوی تھی - یہہ تاریخ بنا و اختتام اوس مندر پر لکھی تھی اور یہہ بھی لکھا تھا کہ رانی اور راجہ نے پانسو برہمن اس جا مقرر کئے تھے تا وہ عبادت و ریاضت کرین اور چار بید - چھہ شاستر - اٹھارہ پران - اور پنگل وغیرہ علوم کو بزبان سنسکرت طالب علمونکو پڑھاوین - اور جاننا چاہیئے کہ چار بید چار کتاب تصنیف حکیم بیاس سے مراد ہی جو بنام سیام بید - اتھرون بید - رگ بید - یوجر بید

موسوم ہین اور چھہ شاستر مراد چھہ علم سے ہی بیاکرن یعنی نحو وصرف دھرم شاستر یعنی فقہ نیای شاستر منطق - جوتش - علم نجوم - ویدانت علم تصوف - بیدک علم طب - اور اٹھارہ پران بھاگوت اور شیو پران وغیرہ اٹھارہ کتاب سے مراد ہی جو ہندؤنکے نزدیک بہت متبرک ہین اور پنگل علم عروض وقافیہ کا نام ہی المختصر انقلاب زمانہ سے مدت دراز کے بعد سبھا منڈل ویران ہوگیا اور بستی بھوپال کی ایک چھوٹے گاؤن کی برابر رہگئی - ہمارے جداعلی سردار دوست محمد خان بہادر اسلام نگر سے اکثر بط ومرغابی قاز وکلنگ وسرخاب وحواصل وماہی وغیرہ جانوران دریائی کے شکار کھیلنے کو تالاب مین آیا کرتے اونکو تالاب اور پہاڑ اور جنگل کی فضا پسند آئی - نہم ذیحجہ روز جمعہ ۱۱۲۸ھ یکہزار یکصد وچہل ہجری اونھون نے راجہ بھوج کے قلعہ سے جواب بہ قلعہ کہنہ معروف ہی بفاصلہ زد گولہ توپ کلان ایک قلعہ مضبوط بنایا اور نام اوسکا فتح گڈھ رکھا - اور قلعہ نو سے تا قلعہ کہنہ اور کسیقدر اوس سے بھی آگے بڑھا کر فصیل سنگین شہر کی تعمیر کر کے شہر بسایا اور خاص اپنی جائے سکونت مقرر کر کے آبادی ہین بہت کوشش کی تھوڑے عرصے مین شہر آباد ہوگیا - اور بعد اونکے نواب یار محمد خان نے اسلام نگر مین رہنا اختیار کیا مگر نواب فیض محمد خان جب رئیس ہوے تو اونھون نے تا قلعہ کہنہ بھوپال مین سکونت اختیار کی بعد اونکے نواب حیات محمد خان کا زمانہ ہوا اونکے نائب دیوان چھوٹے خان نے قلعہ فتح گڈھ کو جا بجا سے مضبوط بنایا - شہر خوب آباد ہو گیا اور دیوان چھوٹے خان نے ایک پل تین سو گز لمبا تیس گز چوڑا بہت مضبوط پختہ تعمیر کروا کر دوسرا تالاب دوسری طرف قلعہ کہنہ کے

بنایا بعد ازان سنہ ۱۲۲۹ہجری مین ناگپور وگوالیار کی فوج نے دس مہینے تک
محاصرہ کیا رعایاے بھوپال جلا وطن ہوگیئی اور گولون کے صدمے سے شہر
مسمار اور ویران ہوگیا کہ مفصل یہہ قصہ دفتر اوّل تاریخ بھوپال مین لکھا ہے اس
واقعہ کے بعد نواب نظیر الدولہ نظر محمد خان بہادر کے زمانۂ ریاست
مین ازسر نو آبادی ہوی لوگون نے چھپّر اور کھپریل کے مکانات اکثر بقطع بناے
نواب بیگم صاجبہ قدسیہ کے زمانۂ مختاری تک بیشتر قوم افغان ساکنان بھوپال
سپاہ گری کی طرف مائل تھی۔ ہتیار۔ گھوڑا۔ اچھا رکھتے تھے زینت ظاہری وسامان
عشرت کی طرف امیر وغریب کسیکو توجہ نہ تھی جب میرے جد بزرگوار غفران مآب
نواب جہانگیر محمد خان بہادر شمشیر جنگ والی ریاست ہوے اونکے
عہد مین فراغت معاش واطمینان خاطر کا غلبہ ہوا نواب صاحب غفران مآب
نے بیرون شہر متصل چھاونی انگریزی ایک چھاونی جہانگیر آباد نام بسائی
اور وہان کنارۂ تالاب دیوان چھوٹے خان کے باغ وکوٹھی بنواکر اپنا مسکن مقرر کیا
اور ہزارہا روپیہ رعایا وسپاہ کو عنایت فرمایا تا مکانات تعمیر کرے اہل سلیقہ
وتمیز وارباب علم وفضل کا مجمع ہوا ہرطرح کی انسانیت طبائع مین پیدا ہوی اہل بھوپال
نے اچھی پوشاک پہننا اور اچھا کھانا اور اچھے مکانات مین رہنا اختیار کیا عمائد
شہر نے اسباب تجمل وآرایش کی افزایش مین کوشش کی اونکے بعد نواب
سکندر بیگم صاحبہ خلد نشین کی جب حکومت ہوی سڑکین تمام شہر مین تعمیر ہوئین
فانوسین روشنی کی دورویہ راستو نپر نصب ہوئین صدہا مکانات پختہ بن گئے
پیشہ ور ہر شہر سے آکر آباد ہوے اور عہد شاہجہانی مین فضل آلہی سے اوس

سب آبادی و آرایش شہر کی خوب تکمیل ہوئی اور ہوتی جاتی ہی اور سڑکون کو زیادہ
چوڑا کیا جاتا ہی اور ہر دو رخ بازار و شہر حکم تعمیر پختہ اور ممانعت تعمیر خام کا ہی اور
طول و عمق ہر دو تالاب مذکور سال حال مین سرکار عالیہ دام اقبالہا نے جو پیمایش
کرایا بموجب تفصیل ذیل معلوم ہوا ؁

## تالاب کلان

| طول شمالی | طول جنوبی | عرض شرقی | عرض غربی |
|---|---|---|---|
| ۱۳۳۴۸ فٹ | ۱۲۷۳۰ فٹ | ۸۲ ونیم فٹ | ۳۱۱۸ ونیم فٹ |

| عمق اعلی | عمق اوسط | عمق ادنی | حلقۂ کل | آراضی غرق آب تالاب |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸ فٹ | ۱۲ فٹ ۶ انچه | ۶ فٹ | ۲۹۲۷۹ فٹ | الـ ما عگه ۱۲ بسوه ،،، |

## تالاب خورد

| طول شرقی | طول غربی | عرض شمالی | عرض جنوبی |
|---|---|---|---|
| ۶۳۲۲۶ فٹ | ۳۸۹۳ فٹ | ۱۲۷۰ ونیم فٹ | ۳۷۹۵ فٹ |

| عمق اعلی | عمق اوسط | عمق ادنی | حلقۂ کل | آراضی غرق آب تالاب |
|---|---|---|---|---|
| ۳۷ فٹ | ۳۳ فٹ و انچه | ۳۰ فٹ | ۱۶۲۷۷ فٹ | ۱۵ بیگه |

درمیان ان ہر دو تالاب کے جو راجہ بھوج کا بند ہی اور اوسپر قلعہ بنا ہوا
ہی اوسکی زمین کی پیمایش اٹھارہ بیگہ بارہ بسوہ ہی اور اس شہر کے آس پاس
بہتر باغ از انجملہ بارہ نامی باغ یہہ ہین عیش باغ۔ نواب بیگم صاحبہ قدسیہ کا
ورا ے چار دیوار پختہ و چند چاہ پختہ و اشجار میوہ و گلہاے خوشبو گرد باولی کے
ایک مکان سنگین و گچ کا وسیع اور خوش وضع اور ایک مسجد مختصر اور چند بنگلے

اسمین ہین فرحت افزا - نواب سکندر بیگم صاحبہ مرحومہ کا باغ ہی اسمین سوا ے
اشجار و اثمار و انہار و روش بندی و چاہ ہاے پختہ و حصار ایک مسجد عالیشان
اور باولی کے گرد ایک بڑا وسیع مکان ہی اور سرچبوترہ سنگین مجرہ سنگ مرمر جناب
ممدوحہ کے مزار پر بہت خوشنما بنا ہوا ہی دلکشا مدار المہام صاحب بہادر
مرحوم کا باغ ہی - وراے چاہ ہاے پختہ و حصار و روش بندی وکثرت اشجار
ایک بارہ دری نہایت مکلف بنی ہوی ہی اور تحفہ اور نفیس آم کے درخت اور انگور
کی منڈوی اس باغ مین بہت ہین - نور افشان معتمد المہام راجہ کشن رام
متوفی کا باغ اشجار میوہ جات و ریاحین سے سرسبز ہی حصار اور کوئین اس
باغ کے بھی پختہ ہین نور باغ نامہ نگار کے جد بزرگوار نواب جہانگیر محمد خان صاحب بہادر
مغفور کا باغ ہی اسمین سواے اقسام اشجار پر میوہ وگلہاے رنگا رنگ و چار دیوار
پختہ و روشہاے خوش ترکیب قبر نواب صاحب بہادر مغفور کا مجرہ سنگ رخام و
سنگ مرمر اور میان امیر محمد خان صاحب مرحوم کا مقبرہ پختہ گچکا اور سلیمان جہان
بیگم کا مجرہ سنگ مرمر کا اور مسجد عمارات عالی و عمدہ سے ہین - اس باغ کی جانب
مغرب تالاب کی فضا بہت اچھی ہی اور جانب شمال جنگی فوج کی لینین ہاے پختہ
اور طرف جنوب کوٹھی نواب صاحب مغفور اور سمت مشرق میدان وسیع قواعد
فوج کا صاف وہموار ہی اس جہت سے یہہ باغ بہت دلچسپ ہی راحت افزا
میان فوجدار محمد خان صاحب کا باغ جو حقیقی چھوٹے ماموں نواب سکندر بیگم صاحبہ
کے تھے اونکا انتقال شانزدہم ماہ ذیحجہ سنہ ۱۲۸۱ ہجری مین ہوا مکانات پختہ منہدم پڑے
ہین اور گلزار مرغزار ہی نشاط افزا - یہہ باغ علیا حضرت سرکار عالیہ والیہ

بھوپال ہی بہت وسیع وفسیح آراستہ اور پیراستہ ہی وراے چار دیوار پختہ و ابواب عالی و کثرت انواع و اقسام اشجار اسمین چند مکانات نوطرز پرتکلف ہین **نواب امراؤ دولہ صاحب کا باغ** اسمین عمارات سنگین و پختہ قابل دیدتھین ریکوے سڑک نے خراب و مسمار کردیا نواب صاحب موصوف کا مزار بھی اسی باغ مین ہے **نامہ نگار کا باغ** جو نواب منیر محمد خان کا باغ مشہور ہی۔ یہہ باغ بیرون دروازۂ گنوری متصل شہر برلب تالاب ہی بہت خوشنما چار دیواری کے اندر واقع ہی قبر نواب منیر محمد خان بہادر مرحوم بھی اسی باغ مین ہے جانب مشرق اس باغ کے ایک باغ مختصر اور بھی نامہ نگار کا ہی کہ بغایت خوشنما طرحدار تیار ہوا ہی۔ چاہ و مسجد کے علاوہ ایک سنگین و پختہ بارہ دری برلب تالاب واقع ہی۔ **راجہ خوشوقت رای کا باغ** اسمین راجہ مذکور کی چھتری سنگین بنی ہوی ہی اور باغ کی وضع بھی اچھی۔ **نواب معز محمد خان صاحب کا باغ** جو حقیقی بڑے ماموں نواب سکندر بیگم صاحبہ کے تھے اور اونکا انتقال بست و ہفتم جمادی الآخر ۱۲۸۶ھ ہجری مین ہوا۔ اس باغ مین ایک باولی کہنہ ہی گرد اوسکے ایک پختہ مکان لداؤ کا بنا ہوا ہی اور مقبرہ نواب غوث محمد خان مرحوم کا اور مزار نواب معز محمد خان و میان فوجدار محمد خان کا ہی **وزیر باغ** میان وزیر محمد خان بہادر مرحوم کا باغ اسمین ایک مسجد ہی اور مقبرہ میان وزیر محمد خان صاحب و نواب نظر محمد خان صاحب مرحوم کا اور ایک باولی ہی گرد باولی کے ایک مکان سنگین منقش نہایت دلکش ہی اور بھی چند کوین سنگین حوالی باغ مین ہین۔ اور اس شہر مین عمارات عالی سے چند مکان مستثنی لائق توصیف ہین از انجملہ ایک سرکاری محل دوسرا موتی محل خلد نشین کی عمارت تیسرا نواب بیگم صاحبہ قدسیہ کا محل چوتھا نواب معز محمد خان کا محل پانچوان میان فوجدار محمد خان کی

کوٹھی چھٹا نواب امراؤ دولہ صاحب کا محل ساتوین بادل محل آٹھوین ہوا محل نوین غفران مآب نواب
جہانگیر محمد خان صاحب بہادر مغفور کی کوٹھی دسوین مدرسہ سلیمانی گیارہوین مدرسہ
وکٹوریہ بارہوین مدرسہ پرنس آف ویلس جو عہد شاہجہانی مین تعمیر ہوا اور اس شہر مین
ایک و چند مسجد پختہ ہین از انجملہ جامع مسجد جو نواب قدسیہ بیگم صاحبہ نے بصرف
پانچ لاکھ ساٹھہ ہزار پانسو اکیس روپیہ دو آنہ سہ پاؤ بالا تعمیر کی ہی اور اس مسجد کی
بنیاد سنہ ۱۲۴۸ھ ہجری مین اور سنہ ۱۲۸۳ھ ہجری مین پوری ہوی اور موتی مسجد جو خلد نشین
نے سنگ مرمر و سنگ سرخ سے بموجب نقشہ جامع مسجد دہلی تعمیر کی ہی عمدہ
و عالیشان ہی بڑے بڑے شہرون مین ان دونون مسجدون کے مثل مسجد نہین
ہی ۔ اور چھہ لاکھ روپیہ سے زیادہ صرف کر کے نواب بیگم صاحبہ قدسیہ نے
نہر تمام شہر مین معرفت صاحبان عالیشان بہادر بنوائی ہی ۔ سواے اسکے اور بھی
بہت مکانات ذیقدر رعایا کے پختہ اور چوبی منقش اور سادہ کار خوش طرح
و وسیع و بلند ہین کہ ذکر انکا موجب طول کلام کا ہی اور قلعہ فتحگڈہ مین مکان توپ خانہ
و سنگین و غلہ خانہ اور محل بالا قلعہ کا اور قلعہ کہنہ مین مقبرہ نواب فیض محمد خان اور
مکان قید خانہ و کہنہ محل راجہ کیسری سنگھ بہت اچھا ہی اور چند گھاٹ سنگین
لب تالاب ہندؤن کے بنائے ہوے بھی مضبوط نفیس و سنگین ہین ۔ اور سواے
اسکے عہد شاہجہانی مین بیرون شہر بھوپال جانب گوشہ شمال و مغرب ایک عمارت
عالیشان و قصر جنت نشان الموسوم بہ تاج محل و پل شاہجہانی و مدرسہ
و بنگلہ جات قیصر گنج وغیرہ واقع شاہجہان آباد تیار ہوے ہین ۔
اسکی تعریف بیرون از حوصلۂ تحریر و تقریر ہی ؛

## ملخص جغرافیہ بھوپال

رقبہ اس ریاست کا چھ ہزار سات سو چونسٹھ میل مربع تکسر ہی محال بیرسیہ اس سے
مستثنی ہی جو بعد رفع تزلزل زمانہ غدر بجلدوے حسن خدمات وثابت قدمی
نواب سکندر بیگم صاحبہ خلد نشین سرکار انگریزی سے عطا ہوکر متحد وشامل مضافات
ریاست ہذا ہوا۔ رقبہ اوسکا چار سو اٹھتر میل مربع ہی جملہ سات ہزار دو سو بیالیس
میل مربع ہوا۔ ریاست ہذا مین باستثنار دارالحکومت تین ہزار تین سو چونتیس مواضع
وقصبات ہین چھ قلعہ نو سو تینتالیس بند تین سو تہتر مسجد ایک سو چوراسی تالاب
نو ہزار تین سو چھ کوئین ہین۔ دو ہزار تین سو تین باغ ایکسو اٹھانوے تکیے آٹھ لاکھ
نواسی ہزار سات سو ستر آدمی ہین ملک چار نظامت پر منقسم ہی تینتیس پرگنے چار
ناظم تینتیس تحصیلدار سینتیس تھانہ دار مقرر ہین شہر مین چھتیس محلے پچیس دفتر تین قید خانے
چار مطبع دس مدرسے آٹھ شفاخانے ہین۔ مضافات مین چونسٹھ مدرسے تینتیس
شفاخانے معمور۔ آمدنی خالصہ کی چوبیس لاکھ چھہتر ہزار چھ سو اٹھاون روپیہ چار آنہ
سال کی ہی جاگیرات علیحدہ ہین۔



## فصل سوم در حالات شعرا شریک انجمن مشاعرہ وکیفیت مراتب نامہ نگار کہ بجانب علیا حضرت سرکار عالیہ والیہ بھوپال دام اقبالہا مرعی و مبذول است

لمود تخلص ہی ہیچمدان ژولیدہ بیان نامہ نگار کا جسنے عہد اشت سن سے چتر

ظل عاطفت وشفقت شاہجہانی رشک اکلیل کلل فرق سلطانی کو اپنے سر پر سایہ افگن پایا - اگر نامہ نگار اوسکو اس سرزمین و الکہ بسیط کا آسمان محیط کہے تو بجا ہی کہ جہان جاتا ہی چرخ دوار کی طرح سر پر پاتا ہی - جواہر محبت مادری برنگ گوہر شہوار او سپر نثار - پدر بزرگوار کی سر پہ تھی ان مراعات وحسن التفات کے حضور دراز دستی ہی زبان مین اتنی طلاقت بیان مین ایسی بلاغت تقریر مین اتنی وسعت تحریر مین ایسی فسحت کہان ہی کہ جنابہ پھوپی صاحبہ معظمہ یعنی سرکار عالیہ والیہ ریاست بھوپال دام اقبالہا وحفظہا اللہ تعالی عن الحوادث الدنیا ونوازل الدین الی یوم الدین کے مراحم خسروانہ ومکارم بزرگانہ معرض اظہار مین آسکین - الغرض اس وابستہ دامن دولت کو سرکار عالیہ دام اقبالہا نے مہد آغوش مین پالا جب کہین ہوش سنبھالا بواسطہ حضرات فضائل آیات مولوی نور الحسن صاحب مغفور ومولوی بخاری صاحب مسرور ومولوی عبد الرشید صاحب کشمیری مرحوم نور اللہ مراقدہم ومولوی وسیم احمد صاحب رامپوری ومولوی مفتی عبد الحق صاحب کابلی ومولوی محمد ہادی صاحب عمری سندیلوی مدظلہم اقلید گنجینۂ علم عربی وفارسی نامہ نگار کے ہاتھ آئے - اور مسلک سخنگوئی مین سرگروہ شعراے روزگار حضرت اوستادی میان عنایت محمد خان صاحب مدمجدہ نے رہنمائی فرمائی - سرانجام امور تدبیر منزل ومطالعۂ کتب عربیہ وفارسیہ وانگریزی وتواریخ وغیرہا کا رات دن مشغلہ ہی واقعی یہہ سخت مرحلہ ہے ع

کار دنیا کسی تمام نکرد

شعر

| | |
|---|---|
| عالم بالا ست جائی این نہال بارور | ریشہ کہ خود در زمین عاریت محکم کن |

| ترا در بوتۂ گل بہر آن دادند این مہلت | کہ سیم ناقص خود را کنی کامل عیار اینجا |
|---|---|

مواضع جاگیر بقدر کفاف نامہ نگار و برادر عزیز القدر حلیم الطبع مستقیم الوضع سیان
صدر محمد خان صاحب طال عمرہ جنکی طینت سے صلاحیت مربوط اور
طبیعت سعادت طویت سے ثقاہیت منوط ہی چوبیس ہزار روپیہ سالانہ
آمدنی کے منجانب علیا حضرت والیہ بھوپال دام اقبالہا بطور تملیک سوای
باغ مینوسواد مقرر ہین اسیطرح کیفیت اعزاز و اکرام کی اسلحہ بندی مواقع دربار
و نشست ہاے کرسی درجہ اعلی و تعیین مراسم سلامی بر اہالی افواج ریاست و
اعطاے تمغہ طلائی بتقریب دربار کلکتہ منعقدہ ۱۲۹۹ ہجری و اردلی سواران
وغیرہ سے ظاہر ہی صحائف سرکاری جو بنام نامہ نگار کالوحی من السماء
نزول اقبال و حلول اجلال فرماتے ہین اونمین الفاظ القاب مع لفظ صاحب
یون مرقوم ہوتے ہین قرۃ العین کامگاری فروغ جبہۂ نامداری فرزند
رشید و فرزند حمید اسیطرح برادر کہین طال عمرہ یاد فرمائے جاتے ہین
گلزار امتداد حیات بے ثبات مین نامہ نگار چھبیس برس سے گلگشت کر رہا ہی
الحمد للہ ثم الحمد للہ کہ پابندی احکام مذہبی کا بھی دم بھر رہا ہی مصنف عفی عنہ

| ہون دلا حد فرائض سے مین کیونکر باہر | موت آئے جو حرم سے ہو کبوتر باہر |
|---|---|
| اور رباط تن چو بگذشتی دگر معمورہ نیست | زاد راہے بر منیداری ازین منزل چرا |

راسخ تخلص نیر سپہر فضل و کمال جناب اوستادی میان عنایت محمد خان
صاحب بن محمد عادل شاہ خان بن نور محمد خان بن محمد عمر خان اکوزئی بنیر وال

بلاسپوری مضاف دار الریاست مصطفےٰ آباد عرف رامپور روہیلکھنڈ و خاص نبیسہ داماد نواب غوث محمد خان بہادر بن نواب حیات محمد خان بہادر بن نواب یار محمد خان بہادر بن سردار دوست محمد خان بہادر جنکا ذکر خیر فصل فرمانروایان بھوپال مین گذرا۔ اگر نامہ نگار انکی شان مین مستغنی عن المحامد و الالقاب کہے تو زیبا ہی لہذا انکشاف حالات واقعی پر اکتفا کر بلحاظ تلمذ کہ محمول بہ مبالغہ نہ ہو درست و بجا۔ انھون نے بزمانۂ اوائل خاص اپنے وطن مین مولوی سید آل حسن و مولوی سید عثمان علی عثمان تخلص و مولوی حکیم محمد یوسف خان یوسف بلاسپوری سے کتب درسیہ فارسی کو پڑہا ازان بعد حسب ایما والد ماجد خود رامپور آکر آشوب کملا روزگار شیخ احمد علی صاحب احمد کی شاگردی سے نامور ہو کر تا بہم رسی استعداد معقول بمحلہ چاہ شور کہ ایک محلہ محلات مشہورہ رامپور سے ہی اپنی ہمشیر مرحومہ کے گھر مقیم رہے۔ نامہ نگار سے بہ سبیل اذکار کبھی فرمایا ہی کہ یہہ ہمشیرہ میری باعتبار شفقت مادر مشفقہ سے کم نہ تھی۔ اسی طرح حسن التفات کے بارہ مین اپنے اخوی احمد حسین خان برادر کہین علی حسین خان کے جو محلہ مذکورہ مین کوٹھی والے مشہور ہین شکر گذار پاے۔ انکی طبیعت خیر طویت آغاز سن شعور سے مائل سخن ہی کلام معجز نظام میر احمد علی رسا رامپوری شاگرد شیخ علی بخش بیمار و سید اسمٰعیل حسین منیر مرحوم شکوہ آبادی شاگرد شیخ امام بخش ناسخ کو دکھایا ہی۔ اور نیز خاص جلسہ ہاے مشاعرہ سرکار رامپور مین شریک ہوتے رہے جہان بڑے بڑے شعراے نامی مثل منشی مظفر علی اسیر شاگرد مصحفی و منشی امیر احمد شاگرد اسیر و نواب مرزا خان داغ شاگرد ذوق المخاطب بہ خاقانی ہند و خواجہ ارشد علیخان قلق و شیخ امداد علی بحر و میر

ضامن علی جلال وغیرہم جو تلامذہ شیخ امام بخش ناسخ سے مشہور آفاق ہین اور
جنکا وطن نواب صاحب بہادر والی رامپور کی قدردانی نے اوس خطہ
گلزمین کو بنادیا ہی موجود ہوتے۔ غرض بتاریخ پنجم رمضان المبارک ۱۲۸۹ ہجری
حسب خواہش اپنے خسر میان فاخر محمد خان صاحب جاگیردار کے جو اخوان الریاست
ہین بڑے صحیح النسب اور دودمان والا سے میرازی خیل کے شمار ہین فرد واحد
تھے بعد طی مدارج نسبی و محضر نامہ مختوم جسمین مواہیر شرفاء بلاسپور و امراء رامپور
محبوبان مہ جبین کی افشان و انجم کہکشان کا حسن دکھاتی تھین قصبہ بلاسپور
بھوپال آئے انکے خسر نے بڑی عالی ہمتی کو کام فرماکر نکاح انکا بصرف زر خطیر
اپنی دختر خاص کے ساتھ جو موسومہ بہ نصیر بیگم بنت صاحب بیگم بنت نواب
غوث محمد خان بہادر تھی کردیا۔ تا بحیات اپنی اہلیہ کے کہ اوس مغفورہ
کے نام مواضع جاگیر کی سند تھی اور تین چار ہزار روپیہ آمدنی کا سالانہ ملتا تھا بہرصورت
فارغ البال رہے۔ جب انکی اہلیہ نے بمرض اکلہ انتقال کیا اور اپنے فرزند
معصوم مرحوم کے داغ کو خانہ گور تار کا روشنی کے لئے چراغ بنایا سرکار
عالیہ دام اقبالہا نے کہ بیشک سرزمین ہند کے آسمان سخاوت کی آفتاب ہین انکو
بدستور قدیم محکمہ مناصب مین بزمرہ اخوان الریاست مفتخر و نامور رکھا۔ مرد مہذب
و متین و خوش خلق و خلوت گزین صاف باطن پاک نہاد مجمع محاسن گرامی نژاد
ہین عابد و زاہد ہین خیرخواہ کافۃ الانام بھی یقینی ہین۔ انکی تصنیف منیف سے
رسالہ واجب العمل مطبوعہ مطبع نظامی ۱۲۹۹ ہجری ہین جو شائع ہوچکا ہی وہ
عام خلق اللہ کی ہمدردی پر دال اور انکی نیک نیتی کا شاہد ہی شائستہ اور بلاغت

اوس عاقل و دل کی محتاج زبان ناطقه نہین قلزم طبع نے مواعظ ونصائح
کے دریاے متلاطم بہاے ہین باعتبار شمار سال سینتیس برس کی عمر ہی اور بوثوق
خصائل وفضائل واطوار وکردار وتجربات سرد وگرم روزگار یہہ جوان بیدار مغز
گویا پیر ہفتاد ساله ہین - مدت سے طبع مبارک کاشف اسرار اندرز و انداز
ہی فکر اشعار سے انکار ہی - انکا یہہ قول ہی کہ جو شخص رفاهیت کوش خلق الله ہی
افضل ہی اور جو کلام مفید عام نہین مہمل - چونکہ انھون نے رساله واجب العمل
کے ۴۷ و ۴۸ صفحہ مین شاعری کی ہجو ملیح کی ہی لہذا جہت اندراج نامه انکی غزلیات
کے لینے مین ادھر سے اصرار اودھر سے دینے مین انکار رہا - ہر آئینه بسعی
نامه نگار جو دو تین غزلین بہم پہنچین تبرکاً و تیمناً ردیف حرف الف مین زیب نامه کین ۔



عاقل تخلص سخن پیوند شیرین مقال فارس مضمار جاه وجلال میان عاقل محمد خان
صاحب بن میان شیر محمد خان صاحب بن میان امیر محمد خان صاحب - نامه نگار
کے عم بزرگوار اخوان الریاست مین اعلی درجه کے ذی اعتبار و باوقار ہین
اصناف سخن پر قدرت اور انواع کلام مین مہارت رکھتے ہین اور اخلاق
معنوی کو آپکی شمائل صوری پر ترجیح ہی - اور توتیاے مروت آپکی چشم شرمگین
و دیدۂ حق بین مین طرفه سرمه منظور نظر ہی - اور شعار احباب نوازی و دلدار
دمسازی بصد اسلوب رعنائی زیب بر - سرمایۂ علم وفضل آپکے بخت اسعد کی
ایک دولت لازوال ہی اور بضاعت حلم آپکے سینه بے کینه مین امانت بے قیل وقال

نفسانیت سے خالی صلاحیت سے مملو ہین وصف انسانیت سے موصوف ثقاہیت سے دو بد وہین تواضع عمدہ نعمت قسام ازل نے آپکو عطا فرمائی وضعداری ایک مرغوب چیز دنیا مین آپ کے ہاتھ آئی اوصاف صفائی دل اگر لکھے جائین کیونکر دو وائر صاف آئینہ کا جلوہ دکھائین روئے مداد لبان جو ہر سیماب سفید ہو جائے ہر سطر برنگ عصائے سیمین غلطان نظر آئے آپ کا چراغ زندگی چالیس برس سے کاشانۂ عالم مین روشن ہی اور فن شعر مین محمد عزیز اللہ خان عزیز سے استفاد فرماتے ہین -

عزیز تخلص منشئی جاد و تقریر مبدع معنی دل پذیر صاحب علم وحیا جامع محاسن تسلیم ورضا محمد عزیز اللہ خان بن محمد فیض اللہ خان بن منگل خان بن ماہ علیخان عالی دودمان قوم بنگش سے منسوب متوطن بلدۂ بھوپال - اس عزیز مصر دلہاے اہل سخن کا گوہر ذاتی وجوہر صفاتی معنی طراز لفظ یوسفی و مطلع نور افزاے ماہ کنعانی ہی - ہلال اسکی طبع روشن سے اپنی اسناد اقتباس انوار کو مستند پاکر بفرط انبساط و مسرت ہمیہ سجود بالیدہ ہوا کہ مہر مستنیر شامگاہ خجلت و زردروئی سے عرق تشویر ظلمت شب مین ڈوب ڈوب جاتا ہی اصداف طبع رنگین طبعان معنی آفرین نے اسکے قطرات نیسان فیض سے وہ وہ گوہر ضیا پرور حاصل کیے ہین کہ جنکے رشک صفا سے لولی فلک گوشوارہ عقد پروین و پرن کو پا انداز چرخ پر پھینک پھینک دیتی ہی - جہان اوسکا شاہ تمکین و وقار کرسی نشین ہو وہان ذرہ غبار بادپیما بافراط ثقالت دوش سریع عادپرہ وہ گران

سنگ ہو کہ قلۂ قاف سر بفلک فرسا او سکی تاب برداشت سے غبار دیدۂ نیستی و توتیا چشم عدم ہو جائے۔ اب کلید طلسم چہل سالگی سیرگاہ ظہورستان عالم ایجاد و تکوین کارپردازان طلسم بند قدرت نے اس فاتح باب طلسم کو عطا کی ہی۔ مرد بامروت متوسلین ریاست سے ہین فی الحال محکمہ سائر کل مین بعہدۂ سررشتہ داری مامور اور وضعداری کے ساتھہ نزدیک و دور مشہور ہین۔ جیسی انکی صفات باطنی سبب نازش اخلاق حسنہ ہین ویسی ہی صفات ظاہری خلعت علوم عربی و فارسی سے محلی ہین۔ زلہ ربائی خوان فیض علوم جناب مولوی نظام الدین صاحب و مولوی بناہ محمد صاحب و مولوی عبد اللہ خان صاحب سے سیر و پر مائدہ ہین عالم طفولیت سے طبع رسا مائل سخن ہی خیندے میان ایاز محمد خان صاحب بھو پالی نے انکے کلام شیرین کو قند مکرر کیا فی زماننا بطور خود مشق سخن ہی۔ جواہر مضامین رنگین و دلفریب و لآلی اشعار آبدار زیب بساط اوراق ہین

---

تمیز تخلص صاحب بکر خوب و ادائے مرغوب رطب اللسان عذب البیان جوان ذہین ظریف متین عامل علم الیقین منشی شیخ منیر الدین بن شیخ سنون بن شیخ کمال الدین — الصدیقی۔ یہہ مرد سنجیدہ شعار اخلاق حمیدہ سے آراستہ اور لباس اطوار پسندیدہ سے پیراستہ ہی۔ سینہ اس صاحب صوم و صلواۃ کا جواہر زواہر معانی کا سفینہ ہی اور طبع رسا نقود مضامین کا گنجینہ وطن قدیم اماجد منیر الدین مسٹو شمس آباد عرصہ صد سال سے والد ماجد اس ذی شعور کے

وارد سواد خوش بنیاد ریاست ہذا ہوے اور گلزہین قصبہ باری کو جو بمضافات ریاست ہذا ہی نشیمن و مسکن بنا کر ملازمین نواب بیگم صاحبہ قدسیہ مین داخل اور زمرۂ متوسلین حضرت مغفورہ مین شامل رہے ۔ منیر الدین نے بعد تحصیل علم ہندی و فارسی بصلات سرانجام خدمات لائقہ دولت سرفرازی و نقد نیکنامی سے کفک سعی و عرق ریزی کو کنوز تحسین و آفرین بنایا ۔ عرصہ ہشت سال سے ملازمین راقم اور راق کے شمار مین بعہدہ ہاے مختلفہ مثل دارونگی کوٹھہ دبا و پنجخانہ و کارخانہ و اصطبل وغیرہ مامور ہو کر الحال محافظ کتب خانہ روبکاری نامہ نگار رہے اور شعر و سخن مین بنسبت تلمذ نامہ نگار ہیچمدان کلیل اللسان کی طرف منسوب ہیوت عمر کے خانہ چہلم مین فروکش ہی گوہر اشعار آبدار کا ہر مصراع برجستہ بسلک مروارید اور قابل دید

---

اخلاص تخلص صاحب طبع سلیم و ذہن قویم زبدۂ جوانان مستقیم الوضع شیخ نور الحسن خلف شیخ کرم حسین شعشعۂ آفتاب ہدایت و لمعۂ شمع نجابت و شرافت قاضی داؤد انصاری کی دراصل ہرات وطن تھا فی الحال قصبہ جلال پور عرف دہی ضلع راے بریلی مسکن ہی ۔ تاحیات شیخ کرم حسین مسند عالی مضافات ریاست ہذا کو تخت فریدون و مسند جم پر ناز رہا اور بعد انتقال پدر خود اخلاص نے بھی اسی ریاست مین بعہدہ ہاے مختلف سرفرازی حاصل کی زان بعد اوس گروہ حق پژوہ مین شامل ہو کر مہر کارخانہ جات رستم رہا جو بجناب رب العباد نامہ نگار کے سپرد ہے اخلاص کو خوش سلیقگی و نیک طینتی سے وہی نسبت ہی

جو گل کو رنگ و مشک کو بو سے۔ تلامذۂ مرزا آغا حسن امانت لکھنوی مین سر بر آوردہ ہین اب مشق سخن بطور خود کرتے ہین۔ گو بظاہر شاہد ان مضامین دلفریب و رنگین ادا و بیگانہ مزاج اس خوش فکر و رنگین طبع کے فیض موانست سے بے بہرہ و نا آشنا ہین مگر اسکی بندش تازہ و ترکیب چست کی آرزو مندی باطناً اونکو بھی بے چین کیے ہوئے ہے اکثر بزم آرایان شعر و سخن سے اتحاد قایم و خصوصیت مستحکم ہی۔ بتیس برس سے اس عالی خاندان کی بلبل روح گلزار قالب کو نشیمن جانکر باغ باغ ہو رہی ہی بہار طبع رنگین اخلاص سے اوراق نامہ رشک دامن گلچین و غیرت گلزار ریاحین ہین +

---

عیش تخلص صاحب طبع وقاد و ذہن نقاد شاعر بیمثل و نظیر مشیر برنا و پیر مورد مراحم سرکار عرش سریر منشی محمد شاہ میر خان ساکن بھوپال۔ مرد کامل خرد یگانہ و نیک نہاد فرزانہ خیر اندیش ہر خویش و بیگانہ محافظ جواہر خانہ سرکار ابد قرار دام اقبالہا۔ بڑے محقق و مدقق عباد زہاد سے ہین درج طبع جواہر زواہر علوم عربی و فارسی سے مملو رکھتے ہین اور افتخار باریابی دربار زر بار سرکار ابد قرار و شرف حضوری حضار فلک اقتدار سے خود کو سرخرو اس مرد سعادت منش و پاکیزہ روش کی تعریف احاطۂ تقریر سے بیرون و حوصلہ تحریر سے افزون ہی۔ روح انکی چالیس برس سے خانۂ تن و مکان بدن مین بمنزلہ مکین جاگزین ہی باقی کیفیت تلمذ وغیرہ افسوس کہ نامہ نگار کے حیطۂ علم سے باہر رہی فلہذا تشریح حالات باقی ہین ناگزیر۔ مداد مجبور صریر خامہ کے لیے سرمہ گلو گیر

گلشن افکار کی بہار گلہاے اوراق پرغیرت صحن جنان ورشک باغ رضوان ہی

عاشق تخلص صاحب فکر بلند و طبع ارجمند عندلیب نواسنج گلستان جادو بیانی
زند باف زمزمہ سراے بوستان خوش الحانی آوارہ مزاج ظرافت امتزاج
ماہر اسلوب دلجوئی عزیز مصر خوبروئی یوسف صاحب عرف دولارے
صاحب ابن کپتان ماٹوک صاحب قوم فرانسیس منجملہ متوسلین ریاست ہذا
معزز و محترم۔ درس و تدریس مین کمر ہمت چست و عزم سخن سنجی درست رکھتے ہین
تفنگ اندازی مین طاق۔ آہو پرستی مین شہرۂ آفاق مرد شجاع و دلیر ہین
غزالان آسا انکی نظرون مین شیر ہین انکے انفاس اگر نسیم سحری کا دم بھرین تو
جاے شگفت و محل تکلم نہین کہ افسردگان سرد مہریہاے رنج و تعب و خاموش
نشینان بزم تہذیب و ادب کو گو غنچہ وار دل گرفتہ و لب بستہ ہون انکی گرمی صحبت
و مجالست سے گل خندان کیطرح کھلکھلا نا پڑتا ہی۔ بظاہر ترکیب انسان و بباطن
خاصہ کشت زعفران رکھتے ہین۔ بتیس سال کا عرصہ ہوا کہ انھون نے کتم عدم
سے جلوہ گاہ ظہور مین قدم رکھکر آبیاری باغبان کائنات و میرآبی نخلبند چمنستان
موجودات اسپنے نہال قامت کو گلشن عالم مین سیراب و شاداب پایا۔ مولد دار الاقبال
بھوپال ہی انکی طبع رنگین کے گلہاے نتائج بساط اوراق پر چیدہ ہین ؛

حافظ تخلص شیرین زبان فصیح بیان اشرف خاندان سیادت امجد دودمان

شرافت سرو بستان مجد و بہا جامع مزایائے فہم و ذکا صاحب تصنیف و تالیف
**حافظ سید ممتاز علی** بن میر اعجاز علی حسینی جعفری بھوپالی روبکار نویس محکمہ
نیابت ریاست ہذا خلق و مروت توام رکھتے ہین اور سرمایہ علم بقدر ضرورت
فراہم - اگرچہ شناور بحر لطافت وسعادت فکر رسا کو دریائے مواج معانی مین
غواص بنا کر کلک جواہر سلک اوٹھائے - گوہر مقصود سے درج طبع کو صدف
کاغذ کو در فشانی خامہ سے سفینۂ مروارید بنائے - غنچۂ سخن کی شگفتگی کے لیے
اس گلشن پیرائے حدیقہ رشد و سداد کی فکر پر بہار نسیم سحر کا جھونکا ہی - اور شگوفہ
مضامین کی تازگی کے لیے اس چمن پیرائے روضۂ نقابت کی طبع رنگین بادبہاری
کا گلگونہ - ازاہیر معانی کی شادابی اس بلبل گلزار فصاحت کے دم سے رونق تازہ
دکھاتی ہی گویا کہ نسیم صبحدم غنچون کے گلے سے جھوم جھوم جاتی ہی - اوائل مین
انکے چمن افکار کے نہالان نتائج بہ نخلبندی **شیخ محمد عسکری** موزون ہوتے
تھے - اب مولوی فدا علی صاحب **فارغ** مرادآبادی سے انکے ایسے تعلقات
ہین جیسے خسرو خاور سے شاہ انجم کے ؎

| بعد نومیدی بسے امیدہاست | درپس ظلمت بسے خورشیدہاست |
| --- | --- |

**شیخ** عصر ۱۲ تاریخ ولادت ہی جس سے درجات عمر کا چونتیسوان درجہ ثابت ہوتا ہی
انکی افکار گہربار کے نتائج سے سفائن اشعار رشک اصداف مروارید ہین +

---

**عسکری** تخلص قافلہ سالار سخن سنجان رونق افزائے انجمن شاعران کہن -
سیکدہ آشام بزم سخنوری **شیخ محمد عسکری** خلف **شیخ غلام ضامن صاحب** مرحوم

برادر ماموں زاد مدار المہام منشی محمد جمال الدین خان صاحب بہادر مغفور ۔
متوطن خاک شاہجہان آباد عرف دلی نزیل دار الاقبال بھوپال - یہہ ایک عجیب
بزرگ شخص ہین انکے اشعار انکے اسرار واردات دل کے انکشاف وعقدہ کشائی
مین ناخن گرہ کشا کا کام کرتے ہین بندش الفاظ ہر ایک سے نرالی اور انداز شاعری
سب سے جداگانہ ہی دیکھیے تو ہر شعر ماجرائے قلب وسرگذشت مضمر کا فسانہ ہی
بزم سخن انکی شرکت سے رونق پذیر ہہ مگر داد سخن مین قوت ناطقہ انکی سرمہ گلو گیر
دیار ہندا مین جہان کہین بزم شعر قرار پائے غیر ممکن ہی کہ انکا شوق خضر آسا رہنمائی
کرکے کشان کشان انکو وہان نہ پہنچائے باوصف اس ضعف وناتوانی کے
کہ (یک پیری وصد آزار) ہجوم امراض مین یہہ حضرت تمکین وار جلوہ گر ہین - مگر ولولہ ہای
غزلخوانی عالم نوجوانی سے زیادہ غوغائے قیامت زا سے افزون تر - بزم
سخن مین انکے جوش وخروش سے شمع محفل کو باوصف آتش زبانی انکے مقابل
اکثر خاموش ہوتے ہی - اشعار فی البدیہہ لکھنے مین انکے قلم کا نیا انداز ہوتا ہی
گویا کہ سرگرم خرام ناز شاہد طناز ہوتا ہی مگر بارہا دیکھا کہ انکے ہر دو مصراع شعر
شواہد معانی کی مفارقت سے صفحہ قرطاس پر اوداس مانند آغوش یاس ہین
بعض محاورات اساتذہ جیسے یہہ لفظ - ہیگا اور ہیگی - وغیرہ جو فی زماننا متروک ہین
اس نادر الوجود بزرگ کے نزدیک ناجائز وغیر فصیح نہین بدین وجوہ انکے اکثر
اشعار ناخن بدل زن کا بھی ایسے ہی الفاظ سے قافیہ مضمون تنگ نظر آتا ہی
پھر باوجود اسکے اگر یہہ اعجوبہ روزگار کوچہ شاعری مین قدم تعلی اوٹھا کے
فلک الافلاک کو بساط زمین وخفیفی مار وطین کی طرح فرش پا انداز بنا کے

انکی وضع خاص کے اشعار اگر درج نامہ ہوتے ناظرین ہنستے ہنستے لوٹ لوٹ جاتے مگر قال اللہ تعالی فَلْيَضْحَكُوا قَلِيلًا وَّلْيَبْكُوا كَثِيرًا قصہ مختصر چالیس برس سے ریاست ہذا مین خدمات شایستہ پر مفتخر رہے چندے نامہ نگار کے ہان بعہدۂ جلیلۂ کامداری جو چھہتر روپیہ ماہوار مستقل طور پر ہین قایم مقام رکہکر زمرۂ متوسلین مناصب مین شامل ہوے مراحل سنین جادۂ زندگانی سے ساٹھوین منزل مین نازل منزل ہین اور کوس اقامت پر شادیانون کی طرح متواتر ڈنکا لگا رہے ہین ؎

| درکہن سالی ز مرگ ناگہان غافل مشو | برگ چون شد زرد از باد خزان غافل مشو |
|---|---|

خداے عز وجل انکے انفاس مین برکت عطا فرماوے اور انجام بخیر۔ مشق شعر والد ماجد اپنے سے بہم پہنچائی ہی انکے چمن افکار پربہار کے نونخل نتائج بعد قطع و برید اغصان بیجا و افنان نازیبا ناظور بستان نامہ کو ہمرآئینہ موزون کرنا پڑا۔



## فصل چہارم در غزلیات شعرای شریک انجمن

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

### ردیف الالف

#### غزل منود

| ہی تصور سخت مجکو اک بت بے پیر کا | سنگ پر لکھا ہی کیا نامہ مری تقدیر کا |
|---|---|

ہی دلا دیوانہ کسکی چاندسی تصویر کا
ماہ کا ہالہ ہی ہر حلقہ مری زنجیر کا

تھا دم تصدید کیا انداز اونکے تیر کا
ہی جو اک عالم تماشائی دل نخچیر کا

ہی جو فندق سے برنگ شمع ہر انگشت یار
مجکو ناخن گیر پر دہوکا ہوا گلگیر کا

کیون نہین کرتا ہی ای ظالم شہید روسفید
کیا مرا بخت سیہ ہی میان اس شمشیر کا

تیرہ ہو جائے شب مہ مثل شبہای محاق
رنگ دکھلاؤن جو دود نالہ شبگیر کا

رات کو وہ غیرت شمشاد آیا خواب مین
قمریون سے حال پوچھا چاہیئے تعبیر کا

جسکو دیکھا اک نظر تونے وہ تیرا ہو گیا
کام آنکھون سے ارے ظالم لیا تسخیر کا

سیری حیرانی کی یاد آنے سے حیرت ہوگئی
حال جب اوس گل نے دیکھا بلبل تصویر کا

دفن ہی کشتہ جہان اوس سیمتن کے عشق کا
جانتے ہین ڈھیر اکسیری اوسے اکسیر کا

سمجھا مین دریا کو دیوانہ ترا ای سحر حسن
شبہہ جب مجکو طلاطم پر ہوا زنجیر کا

اک پری رو کو سخن جبہہ سائی سے کیا
داغ پیشانی نہین افسون ہی یہہ تسخیر کا

دم خفا قاتل کا میری سخت جانی سے ہوا
روح جب نکلی تو پھر جوہر کھلا شمشیر کا

دیکھتا ہی چشم مہر و ماہ سے پیر فلک
جلوہ اپنے نوجوان کے حسن عالمگیر کا

جو مقدر مین لکھا ہی وہ نقش کالحجر
پھر عبث ہی ادعا تدبیر اور تحریر کا

مین جدائی مین ہون حال صنم کا قرانمین ہی
وصل یارب کس سے چاہون اوس بت بے پیر کا

مشتعل ہی ای منو داب صورت تیر شہاب
ہو گیا عالم یہہ سوز نالہ شبگیر کا

## دیگر

کچھ نہ بس چل سکا ناوک فگن کے زور بازو کا
نکالا پر نہ نکلا جذب دل سے تیر پہلو کا

برنگ گل جو عریان ہو بدن اوس سرو دلجو کا / تن نازک پہ ہو موج ہوا سے کام اتو کا

اوڑاتا ہی جنون بے پر مجھے صحرائے وحشت مین / مقرر مجھپہ سایہ پڑگیا ہی اوس پری رو کا

اسیر زلف ہوکر ہون نہ زندون مین نہ مردون مین / اشارہ کیجیے مجھپر نسیم جان پر تیغ ابرو کا

کسی سینے جسطرح تارے جڑے ہون ماہ کامل مین / یہہ عالم سینۂ پرنور پر ہی اونکے جگنو کا

چنا کرتا ہی تنکے اور پر یہ تیرا دیوانہ / سلیمان سے لکھا کر لا دے اک تعویز بازو کا

لیے پھرتے ہین بیت اللہ کو ہمراہ دنیا مین / تصور ہر جگہہ ای بت ہی تیرے طاق ابرو کا

وہ دیوانہ ہون جب آسیب ہجر شمعرو دیکھا / بنایا ہی پر پروانہ کو تعویذ بازو کا

سر بازار یون قاتل نے دو ٹکڑے کیا مجکو / برابر جسطرح سے ہو ہر اک پلہ ترازو کا

سمجھتا ہون حصار افسون کرونگا کنج مرقد کو / اثر یہہ بعد مردن بھی ہی عشق چشم جادو کا

بڑھی مشق ستم یانتک اب اوس سفاک عالم کی / کہ قتل عام کرتا ہی اشارہ تیغ ابرو کا

مجھے رونے مین سبزہ گوش جانان کا جو یاد آیا / زمرد سا نظر آنے لگا ہر قطرہ آنسو کا

عفونت کہتے ہین وہ ان نکہت گلزار عالم کو / دماغ اپنا بنا ہی آشنا جس گل کی خوشبو کا

رجب کا چاند ہی یہہ مصحف رخسار پر دیکھون
کہ دیکھا تھا صفر مین منہہ نمود اوس آئینہ رو کا

## غزل راسخ

ہوجوا ای مانی تصور یار کی تنویر کا / برگ نخل طور ہو کاغذ مری تصویر کا

ہو گیا مجنون مین اک عیسی نفس کے عشق مین / شور ہی چرخ چہارم تک مری زنجیر کا

سرمہ تسخیر سمجوا ای پری کیا چاہیے / چشم جادو مین ہی عالم سرمہ تسخیر کا

دیکھ لے قد کو ترے قمری اگر ای شمعرو / طوق کبھی گردن مین ڈالے آہن گلگیر کا

آیا گہوارہ سے طفلی مین جنازہ کا خیال — ہوگئی یاد کفن عالم جو دیکھا شیر کا
وصل اک خورشید رو سے ہوگیا ہی خواب مین — کس معبر سے مین پوچھون حال اب تعبیر کا

راسخ اوس ناوک فگن کا گوشوارہ کیجئے
لعل پیکانی ہی میرے خون سے پیکان تیر کا

## دیگر

ہی ندائے غیب گر عالم مری تقریر کا — لوح ناخواندہ لقب ہی صفحہ تحریر کا
ہی فلک پر شور اپنی آہ بے تاثیر کا — نسر طائر تک نشانہ بن گیا اس تیر کا
صحبت کج طینتان ہی راست بازونکو مضر — ہی کمان کا ربط خاک آغشتہ ہونا تیر کا
گل ہوے ساکت یہہ تیرا روے خندان دیکھکر — ہوگیا گلشن مین عالم گلشن تصویر کا
تشنگی جان کنی ہو آب آہن سے شہید — ہون دم تسلیم گرفتہ تری شمشیر کا
عکس سے کس شعلہ رو کے شمع ہی ہر شاخ گل — دست گلچین نے مجھے دھوکا دیا گلگیر کا
سمجھے ہم وحشی تری آنکھون مین ڈورے دیکھکر — دام گسترده ہی یہہ صیاد آہوگیر کا
مانگیے اب وصل جانان کی دعا پڑھکر قنوت — استخارہ کیجئے تدبیر سے تقدیر کا
باعث سوز درون شعلہ ہین مژگانین شرک — کام ہر نوک مژہ دیتی ہی آتشگیر کا
نطق کا تیرے اگر محو شنیدن ہی مسیح — منتظر ہی طور پہ موسی تری تنویر کا
چھوٹ کر پانسے ہوا حورونکی زلفون مین اسیر — سلسلہ فردوس مین بھی ہی مری زنجیر کا
رشک کہتا ہی کہ جب خط اونکا بھیجا چاہیے — چشم قاصد مین ہو عالم دیدۂ تصویر کا

حضرت شاہجہان کا عہد اب بھوپال مین
لطف دکھلاتا ہی راسخ عہد عالمگیر کا

## دیگر

تصور ہی جو رو نہین مجھے اک قد دلجو کا
گمان عالم کو عین آنکھون مین ہی سرو لب جو کا

بسر تسلیم خم ہر کافر و دیندار رکھتا ہی
بڑھا طاق حرم سے رتبہ کیا محراب ابرو کا

جو میزان خرد مین کیا کمی ہی اونکو دولت کی
بھرا دیکھا ہی زر سے بیشتر پلّہ ترازو کا

نظر آتے ہین ساکت صورت تصویر کیون ناصح
پہ حضرت دیکھ بھاگے جلوہ کیا اوس آئینہ رو کا

پھونکا جاتا ہون مین تیری دل سوزانکی گرمی سے
زبان حال سے کہتا ہی تکیہ میرے پہلو کا

کیا مجنون مجھی عشق غزال چشم جانان نے
بجاے طوق گردن مین ہو حلقہ چشم آہو کا

اگر نامہ مین اوس محبوب عجب زون طبع کو بھیجون
کبوتر ہو وہین طیار شاہین ترازو کا

نہین دل مین خیال اوس یاسمین رخ کا سمایا ہے
مگر شاخ صنوبر مین لگا ہی پھول خوشبو کا

گمان شہپر پرواز ہوگا آستینون پر
ہلیگا گر دم رفتار بازو اوس پری رو کا

حرم کی پردہ پلکین ہین شریف کعبہ مردم ہین
دکھایا آنکھ نے اوس بت کی رتبہ طاق ابرو کا

غبار آنکھون مین دیکھے ابلق لیل و نہار اوسکا
بیان پھر توسن عمر روان کی کیا تگاپو کا

مسخر ایک دم مین ساحران چاہ بابل ہین
پڑھون افسون جو اوس مہر جبین کے چشم ابرو کا

مین گریان گھر مین ہون خاموشی سر و چراغان ہے
تبسم ہی چمکنا خانۂ ویران مین جگنو کا

تصور اوس غزال چشم کا گھر مین جو ہی راسخ
بنا ہر روزن دیوار حلقہ چشم آہو کا

## دیگر غیر طرح

بیان ہو کیا دلا اب آرزوے تیغ قاتل کا
ستم ہی طائر جان پر تڑپنا مرغ بسمل کا

دہان زخم پانی مانگتے ہین تیغ قاتل کا
تن مجروح سے شاید ملا ہی خون سائل کا

فغان کے ساتھ ہر دم جانتا ہون جان نکلتی ہے
ملا مجھہ خستہ کو حلق بریدہ نیم بسمل کا

نظر آتا نہین وہ گل مجھے گلزار عالم مین
بدلنا چشم سے مجکو پڑا چشم عنادل کا

سحر جب ہوتی ہی گلشن مین غنچے قتل ہوتے ہین
نسیم صبح سے پوچھون ٹھکانا کوے قاتل کا

مشابہ سنبل و نرگس سے چشم و زلف ہی لیکن
تفاوت ہی سر مو مین فرق اوسمین ہی اک تل کا

وہ گریان ہون کہ آب اشک سمجھا آب دریا کو
وہ مجنون ہون گمان موج ہوا پر ہی سلاسل کا

ہجوم یاس جب ٹھیرا اقامت گاہ پہلو مین
مین سمجھا قافلہ آیا ہی مجھہ مایوس کے دل کا

دیا دل بے طلب بلبل نے کب گلشن مین ای راسخ
کہ دست شاخ گلبن مین ہی گل کجکول سائل کا

## غزل عاقل

دل جو مفتون تبسم ہی بت بے پیر کا
مضحکہ ہوتا ہی مجھپر ہر جوان و پیر کا

دیکھتے ہی روے رنگین اوس بت بے پیر کا
ہی غضب غش ہو گیا صد ہا جوان و پیر کا

پند پر کسکو عمل قائل ہون کب تدبیر کا
ناصحا ہوگا وہی لکھا ہی جو تقدیر کا

وار جسپر چل گیا قاتل تری شمشیر کا
گور ہی مسکن ہوا اوس عاشق دلگیر کا

سر کو دیکھو کاٹ کر ظالم نے رکھا دار پر
تھا یہ معراج وفا حصہ مری تقدیر کا

شور و غل ہو جیہہ کرتی نہین ہی دمبدم
کر دیا دل رخنہ رخنہ زلف نے زنجیر کا

رتبہ اپنا اب زمین پر آسمان سے کم نہین
دل مین نقشہ کھنچ گیا ہی چاند سی تصویر کا

جو کہ ظالم ہین جزا سے ظلم سے بچتے نہین
شمع کا سر کاٹ کر کالا ہی منہ گلگیر کا

تیر پہلو مین لگا اوس ترک کا عاقل اگر
مرغ دل اوڑ جائیگا شہپر لگا کر تیر کا

## وله

پریشان جب ہوا گیسوے مشکین مہر سے گلرو کا
معطر ہو گیا عالم ہوا یہہ جوش خوشبو کا

ذرہ چھوٹیسے سیر آپ کیون کھلا کے جاتے ہین
اثر پیدا کیا کیا جسم نازک نے لجالو کا

کیا تسخیر تو نے سامری کو اک اشارہ مین
اثر ہی تیری آنکھون مین ستمگر ابتو جادو کا

جو چہرہ مہر محشر ہی تو قامت اک قیامت ہی
بلا او سپر ہی ایڑی تک لٹک آنا یہہ گیسو کا

ذرہ تو بر مین آکر تھام لو اس وحشت دل کو
کبھی تو تخت جم کا دو بھلا عاقل کے پہلو کا

## غزل عزیز

توڑ کیا تیری نگہ سے بڑھ کے ہو گا تیر کا
ٹکڑے ہوتا ہی اوٹھین قدمون جگر نخچیر کا

آپ وہ گھر آئے جب چھوڑا عمل تسخیر کا
کام بن تدبیر بنتا ہی سدا تقدیر کا

اوسکے آتے ہی ہرے سب زخم دل اپنے ہوے
سبزہ خط کیا نوشتہ تھا مری تقدیر کا

گرد باد دشت وحشت سرو قد اوٹھنے لگے
عاشق قامت کا تیرے شور ہی توقیر کا

کاغذ سادہ لئے آتا ہی کیسا نامہ بر
کیا جواب صاف پاسخ تھا مری تحریر کا

تو مین بھر اب شمع رویون کی ہوی دیوانگی
طوق ہو گردن کو میری آہن گلگیر کا

او بت ترسا خدا سے ڈر ندے یون ٹھوکرین
فرش رہ کوچہ مین ہی دل ہر جوان و پیر کا

چال آفت حشر قامت فتنہ آنکھین تل غضب
دیکھیے کیونکر بچے دل عاشق دلگیر کا

اپنے اس ہمعصر ممدوح معظم سے عزیز
نام زندہ ہو گیا دنیا مین عالمگیر کا

## وله

اشارہ چشم شوخ فتنہ گر سے ہی یہہ ابرو کا
کمان مین بند کرکے بل نکالین شاخ آہو کا

غضب تھا باغ مین کھلنا لب رنگین گلرو کا
چبائے ہونٹھہ غنچون نے گلون نے منہہ پہ تھوکا

چمن مین مست نرگس دشت مین وحشی بنے آہو
اثر ہی تیری آنکھون مین ستمگر ابتو جادو کا

چلا ہی تن کے رشک غیرت شمشاد گلشن مین
اکڑنا دیکھتی ہین قمریان سرو لب جو کا

سبکدوشی ہوئی کیا بار سر سے مجکو ای قاتل
بڑھی تلوار بار ہو نہ پھیلا ہو دست و بازو کا

جلایا باغ مین مجکو گلون نے داغ دیکر
بنایا جب اثر گلرو تمھاری رنگ اور بو کا

ازل سے جو مقدر ہی جہان ہم ہونگے پہونچیگا
نہین جز کار لا حاصل نتیجہ کچہہ تگا پو کا

وہ گل کھاے ہین چھلون کے بنا ہون غیرت گلشن
عنادل ڈھونڈھتے ہین آشیانہ اپنی پہلو کا

ملک دہشت سے تھرائے عرش نیز افلاک چکرائے
اوٹھا ہی دشت مین جب شور دل سے اپنے یاہو کا

## غزل تمیز

ہو گیا شیدا دلا تو اوس بت بے پیر کا
صدمہ پر صدمہ اوٹھایا نالہ شبگیر کا

گر لب شیرین کا بوسہ ہو عطا مجھہ زار کو
سہل سہل ہو جائے لانا مجکو جوئے شیر کا

بے نیازی ہی غضب اوسکی نگہہ پایا اثر
زور کا زر کا فغان کا نالہ شبگیر کا

کاٹ کر فتراک سے باندہا جو سر اوس شوخ نے
حوصلہ نکلا اثر احسلہ ہوا نخچیر کا

بعد مردن بھی رہی سرگشتگی مانند قیس
نقشہ لیلے پھرتے ہین لئے مری تصویر کا

ہجر مین سیلاب جیحون مجنون کی آنکھون نے بہا
بن گیا گرداب ہر حلقہ مری زنجیر کا

ہو گیا کشتہ تمیز اوس سیمتن کے عشق مین
کیون نہ اپنی خاک پر عالم ہو اب اکسیر کا

## دیگر

مین ہون دیوانہ سایہ پڑ گیا ہی اوس پہ پیرو کا
کوئی لکھوا کے لادو اب مجھے تعویز بازو کا

چمن مین حشر برپا ہو گیا رفتار گلرو سے
بزنگ صور اسرافیل ہی ہر پھول شبو کا

سکندر بخت ہی وہ شاہ خوبی کب چلے او سپر
کوئی حکمت فلاطون کی کوئی قابو ارسطو کا

ہوے ہین دفن ہو کر سرخرو گنج شہید ان مین
چبا کر پان قاتل نے ہماری قبر پر تھو کا

تمیز اب مانگتا ہون یہہ دعا باری تعالی سے
گران ہو نیکیون سے حشر مین پلہ ترازو کا

## غزل اخلاص

نقش دلپر ہی مرے اس سرمہ کی تحریر کا
کام آنکھون سے ارے ظالم لیا تسخیر کا

ہی عجب پرواز ای صیاد تیرے تیر کا
کوئی پہلو بھی نہ چھوڑا زخم سے نخچیر کا

اوس رخ پر نور کا یون نقش ہی دلپر مرے
آئینہ مین عکس ہو جیسے عیان تصویر کا

قتل کرنا ہو تو کیجے تیغ ابرو سے صنم
اور قیدی کیجیگا زلف کی زنجیر کا

ضبط کرتا ہون خدا جانے مین کیا کیا سوچکر
توڑدون پتھر وہ اثر ہی نالۂ شبگیر کا

سوز ہجران سے ہوی ہین خاک میری ہڈیان
ضبط کی تاثیر سے پتلا بنا اکسیر کا

باغ عالم مین نہین اوسکا پتہ اخلاص ہای
ہون ازل سے شیفتہ جس گل کی مین تصویر کا

## ولہ

خدا جانے اوٹھا کیون دیکھتے ہی درد پہلو کا
نہین زخمی ہوا مین تیر مژگان تیغ ابرو کا

امید زیست ہوتی ہی ادھر جب دیکھ لیتے ہو
پھرا جب منہ تو دل رہتا نہین پھر میرے قابو کا

لب معجز بیان سے اپنے کچھ تو آپ فرمائین
بہت مشتاق ہون مین آپکی گفتار نیکو کا

حسین ہی یہ جبین ہی اور پھر سیرت بھی اچھی ہی
نہ ہون کیونکر مین بندہ ایسے خوشرو اور خوشخو کا

خدا دیتا ہی چھپر پھاڑکر رزق اپنے بندونکو
مگر تابع نہو اخلاص اپنے نفس بدخو کا

## غزل عیش

آئینہ ہی دل مرا اوس چاند سی تصویر کا
اسلیئے عالم مرے سایہ مین ہی تنویر کا

باتین کرتے ہین نگاہون مین ہم بیخوف و باک
دیکھتے ہین جب وہ ہم موقع نہین تقریر کا

یہہ اشارہ ہی کہ ہون دیوانہ عاشق مزاج
اسلیئے قیدی بنا ہین زلف کی زنجیر کا

سامنے مظلوم کے ظالم ذلیل و خوار ہی
شمع کے زیر قدم رہتا ہی سر گلگیر کا

ہی تصور تیغ ابرو کا یہانتک آپ کے
بنگیا قالب مرا بھی بیان اس شمشیر کا

ہی اثر مجھہ بندۂ اللہ کی الفت کا یہہ
عیش پر ہی جو دماغ اب اوس بت بے پیر کا

پیش قسمت ہیچ ہی انسان کی تدبیر عیش
سعی لاحاصل ہی اوسمین جو نہین تقدیر کا

## ولہ

نہین مین قیدی و زخمی کسکی زلف و ابرو کا
ولے حیرت زدہ ہون آپکے آئینہ رو کا

نہین آتا سمجھہ مین پیچ در پیچ اونکے گیسو کا
بلائے جان پھر اوس پر ہی خمیازہ ہر اک مو کا

نہ مرتے بیستونکو کاٹ کر شیرین کو لے لیتے
دکھاتے ہم اگر فرہاد بنکر زور بازو کا

ہوا ہی اشک کا فوارہ میرے سر باوج ایسا
فلک پر کیا عجب چڑھ جائے قطرہ قطرہ آنسو کا

میری تحریر کیا تسخیر کا بھی کام کرتی ہے
بنایا یار نے خط پڑھ کے جو تعویذ بازو کا

رکھون تاج شاہی سر پہ مین اوسکے مقابل مین
اگر مجکو میسر آئے تکیہ اونکے زانو کا

جو مر جاؤن تو یارو یاد رکھنا اس وصیت کو
ہماری قبر پر تعویذ رکھنا اوسکے بازو کا

کہان ہی تاب یہہ پہلے پڑا ہی عکس چہرے کا
چمک پر تیری جگنی کے گمان ہی ہمکو جگنو کا

سنا وصف اوسکا جتنا جسنے اوس سے بڑھکے دیکھا ہی
بیان اے عیش کیا ہو مجھسے اپنے یار دلجو کا

## غزل عاشق

تھا ازل سے یون ہی لکھا کاتب تقدیر کا
صاف ہی انکا رخط یار سے تحریر کا

محو نظارہ ہوا اسکی نظر کے تیر کا
طائر دل پر گمان ہی طائر تصویر کا

یہہ ہوا ناوک فگن کی چشم میگون کا اثر
بوئے صہبا دے رہا ہی خون ہر نخچیر کا

یار کی چین جبین کے عشق مین سرگشتہ ہون
دوستو مارا ہوا ہون گردش تقدیر کا

اشک کے دریا بہے ہیہہ یاد زلف یار مین
ہی گمان اب موج سر پر دام ماہی گیر کا

آج میخانے مین یہہ واعظ بن کے بیٹھے ہین اب
شیخ جی قایل ہون مین اس کی تدبیر کا

مصحف رخ کے تصور مین یہہ دل سی پارہ ہی
مین بھی حافظ ہون اس قرآن کی تفسیر کا

کوے قاتل مین کیا جسنے نکچھہ پاس ادب
حشر تک وہ بے گنہ مورد نہین تعذیر کا

ایک بوسہ لیکے مین سنتا ہون لاکھون گالیان
ہی عوض اس پیارہ کی توقیر مین تحقیر کا

صورت فرہاد عاشق پھوڑ لیے پتھر سے سر
سنگ سے بھی سخت ہی دل اوس بت بے پیر کا

## ولہ

کوئی بسمل ہی ابرو کا کوئی مارا ہی گیسو کا
مین گشتہ ہون فقط اوسکی نگاہ چشم جادو کا

اوٹھایا دل نے طوفان مجھپہ عشق چشم جادو کا
ابھی قطرہ تلک ٹپکا نہین آنکھوں سے آنسو کا

وہ دلبر اوٹھ گیا پہلو سے مین بیٹھا رہا ششدر
وہ کیا اوٹھا کہ اوٹھا بیٹھے بیٹھے درد پہلو کا

بنا کر مجھکو وحشی اور اب آنکھین دکھاتے ہو
لڑاتا خوب تمکو یاد ہی آہو سے آہو کا

سیاہی زلف شبگون کی مری آنکھون مین چھائی ہی
گمان ہوتا ہی خورشید فلک پر دن کو جگنو کا

نہین کچھہ آسمان پر ابر مین یہہ برق تابان ہی
چمکتا ہی ڈوپٹہ مین ترا موباف گیسو کا

چبھوتا ہی کوئی سیر سے جگر مین نوک خنجر کی
اشارہ یاد آتا ہی جب اوس قاتل کے ابرو کا

لبون مین سرخی پان دیکھکر تھوکا لہو ہم سون
ہوا ہی اور اب سودا کسیکی یاد گیسو کا

اثر میری سیہ بختی کا ہی عاشق پس مردن
لحد پر کھولنا اونکو پڑا ابھرا اپنے گیسو کا

## غزل حافظ

جنبش ابرو سے دل بچتا نہین دلگیر کا
ہاتھہ اچھا صاف ہی قاتل تجھے شمشیر کا

حشر مین پوچھیگا جب ہنگامہ دار و گیر کا
کیا سبب کہویگا تو بے جرم کی تعذیر کا

مجھپہ اوّل وار قاتل نے کیا شمشیر کا
کیا نصیب اللہ اکبر ہی مری تقدیر کا

یہانتلک آنا ہی مشکل اوس بت بے پیر کا
کیا اثر جاتا رہا ہی آہ کی تاثیر کا

مجکو پہنانا عبث ہی چارہ گر زنجیر کا
ہون مین سودائی کسیکی کاکل شبگیر کا

کونسا ابرو کمان ناوک فگن یارب ہوا
دل مین میرے ہوگیا سوراخ کسکے تیر کا

خاک پاے یار کیا اکسیر سے بہتر نہین
مین سمجھا عبث طالب ہوا اکسیر کا

سینہ کاوی غم مین ہی شیرین لبونکے اب یہان
کوہکن سا مین کرون کیا قصد جوے شیر کا

دل تو کیا اوس بت کا پتھر مین بھی ہوتا ہی اثر
تا فلک پہونچے ہی نالہ صاحب تاثیر کا

شمع کا سر کاٹ پروانونکو دیتا ہے جلا
رحم کا شیوہ نہین ہرگز کسی گلگیر کا

زلف برہم کیون ہوی ہمین ہی کیا میری خطا
شور پہنچے دور ہی ہان نالہ شبگیر کا

رشک کہتا ہی نہ دیکھے تا کبھی صورت کوئی
ہمنے کھینچا دلپہ ہی نقشہ تری تصویر کا

بھاگ گئے پیر و جوان ہین ای پری رو دیکھنا
غل اوٹھا ہر سمت سے دیوانہ کی زنجیر کا

تارک الدنیا نے کیسا ترک دین یا رب کیا
عشق حافظ کو ہوا ہی اوس بت بے پیر کا

## ولہ

سنا ہی غیر عاشق ہو گیا اوس شوخ دلجو کا
اوٹھا ئیگا ستم دیکھینگے کیونکر ایسے بدخو کا

کیا ہی جبسے قتل عام تونے ای جفا گستر
جہان مین ہو گیا شہرہ تمھارے زور بازو کا

تمھاری چشم شہلا کو بھلا تشبیہ دین کس سے
پھٹی آنکھین ہین نرگس کی کھلا دیدہ ہی آہو کا

رخ روشن پہ چھوڑی زلف کافر کسلیے تمنے
بڑہا یا حسن نے رتبہ تمھارے خوب ہندو کا

گلون کے ذکر سے بھی دل کو ہوتی ہی پریشانی
ہوا ہی شیفتہ جبسے کسی شوخ سمن رو کا

کرین سینہ سپر کسکی پھنسے ہین دو کے جھگڑو نمین
رکے تیر مژہ تو وار ہی پھر تیغ ابرو کا

اثر تریاق کا ہوتا نہین ہی اوسکے کاٹے پر
زمانے مین نہین منتر ہی اوسکے مار گیسو کا

بتان سنگدل کو دیدیا دل بل بے نادانی
خدایا تو بچانا اسکو یہہ حافظ بہت چوکا

## غزل عسکری

غم الفت کی کاہش سے بدن یا تنک مر اسو کا
کہان کا خون آنکھونمین نہین اک قطرہ آنسو کا

اثر افسونگر دلن کی کچھہ نہین ہوتا ہی چھو چھو کا
زمانے مین نہین ہی منتر اوسکے مار گیسو کا

بجز یاد الٰہی یان بسر ہوگی نہ عمر اپنی
کہ یہہ صحرائے وحشت ناک اک میدان ہی ہو کا

وہ گو مانع ہو حاجب ہو تمھارے در کا دربان ہی
خلاف وضع ہی کیا دون جواب اوسکو مین تو ٹوکا

کنارے گور کے پہنچے ہین شوق ہمکنار ہی سے
دل نادان ہمارا یہہ تو اک دشمن ہی پہلو کا

جفا و جور سے برپا ہوا ہی فتنہ عالم مین
لیا ہی ای ستمگر تو نے کیون شیوہ ہلاکو کا

نشان نام خدا بعد فنا ہی کسقدر باقی
ترے وحشی کی تربت پہ ہوا ہی مسکن آہو کا

نہ بے مہری تمھاری عسکری کو تم سے کہنی تھی
نہین پروای زرا وسکو مگر الفت کا ہی بھوکا

## ردیف بای موحدہ

### غزل ممنود

ہی موجہ زیر زلف پریشان ہین خال کب
بے دانہ کے بچھاتے ہین صیاد جال کب

سحبان کو میرے سامنے تاب مقال کب
حسان کو نصیب ہوا ارتجال کب

غافل ہین اس خیال سے اہل کمال کب
بے کسب نور بدر بنے گا ہلال کب

اعجاز سے ہی ساغر می دست یار مین
ورنہ ہی آفتاب کے نیچے ہلال کب

غم کو بھی جنے ساتھ ملایا ہی خاک مین
آلودہ غبار ہی گرد ملال کب

ٹپکا ہی لعل چشمۂ خورشید سے کوئی
اوس مہر کے دہن سے گرا ہی اوگال کب

قسمت دل دونیم کی پٹیا کیا جگر
اس زخم کو نصیب ہوا اندمال کب

ابر بدن سے میرے یہہ رحمت برستی ہی
فرط گنہ سے ہی عرق انفعال کب

بہلاتا ہون یونہین دل صحرا پسند کو
ہون ای ممنود عاشق چشم غزال کب

## ولہ

آئینہ مین عکس رخ ہی روئے دلبر کا جواب
تیسرا کب شش جہت مین ایسے ہمسر کا جواب

لکھتے ہین اک عمر سے ہم خط دلبر کا جواب
طول مضمون سے ہوا ہی نامہ دفتر کا جواب

باغ عالم مین نہین یون اوس گل تر کا جواب
جیسے گردون پر نہین مہر منور کا جواب

سینہ ہی آتشکدہ اوس شعلہ رو کے عشق مین
سوز غم سے دل ہی پہلو مین سمندر کا جواب

ہی قضا کا سامنا اوسکی نگاہ قہر مین
ہی غزال چشم جانان بھی غضنفر کا جواب

اوڑ گیا مثل کبوتر خود ہوائے شوق مین
ختم جسدم ہو گیا مکتوب دلبر کا جواب

یاد اوس سرو سہی کی ہی بہار بیخزان
گلشن تن مین نہین دل کے صنوبر کا جواب

قاصدی کے واسطے پروا کبوتر کی نہین
مرغ مضمون کے لیے کاغذ ہی شہپر کا جواب

تیر سے کچھ کم نہین اوس ترک کا تیر نگاہ
ابرو و مژگان بھی ہین شمشیر و خنجر کا جواب

جیتے جی پہنچا نہ مین اوس شاہ ملک حسن تک
کالبد اپنا تھا گیا سد سکندر کا جواب

ہائے کیونکر حشر مین یہہ آرزو برآئیگی
باغ جنت بھی نہین ہی کوے دلبر کا جواب

سایۂ ختم رسل معدوم تھا جو ای منود
یہہ اشارہ تھا نہین ہی اس پیمبر کا جواب

## غزل عاقل

پوچھے ہی ای نسیم وہ گل میرا حال کب
آتا ہی بلبلون کا گلون کو خیال کب

ناخن اوٹھا لیا ہی ترے پا کا ماہ نو
روشن فلک پہ ہوتا ہی ایسا ہلال کب

بلبل ہمارے نالون کی کیا نقل کر سکے
اک جانور اوڑائے ہمارا کمال کب

ہاتھ آسے دیکھو کب ثمر نخل آرزو
جوبن پہ آئے دیکھیے وہ نونہال کب

پھانسا ہی طرفہ دام مین صیاد نے ہرن
پھیلا ہی چشم یار پہ زلفون کا جال کب

بیوجہ این جواب مکدر چہرا نزما
ایجان کیا ہی وصل کا ہمنے سوال کب

ہمنے بنا دیا ہی پریزاد دلربا
انداز و ناز تھی یہ ترے خوشخصال کب

بعد فنا بھی سر پہ اوٹھاتا ہی آسمان
بیٹھا غبار کلفت رنج و ملال کب

حسرت گواہ خون شہیدان حنا ہی یہہ
مہندی سے ہاتھ پاون تمھارے ہین لال کب

عاقل ہمارا یار سراپا ہی نور کا
یوسف مین تھا عزیز یہہ حسن و جمال کب

## ولہ

سرخی یاقوت لب ہی لعل احمر کا جواب
زلف مشکین مشک چین و سنبل تر کا جواب

عارض تابان ہیچ اونکا مہر انور کا جواب
خال روشن ای فلک ہی صاف اختر کا جواب

نالہ پرسوز اپنا ہے قیامت ای فلک
صور اسرافیل کا ہی یہہ برابر کا جواب

ہی شبستان مین حسینون کی وہ ماہ چاردہ
ایک جا دکھلا رہا ہی بدر و اختر کا جواب

تیرے روے آتشین کی حسرت دیدار مین
داغ دل ہی آفتاب روز محشر کا جواب

عشق اک محبوب لاثانی کا تھا تقدیر مین
کون ازل مین دیکھا میرے مقدر کا جواب

تشنگی اپنے فدائی کی بجھا دیتا ہی صاف
تیرا آب تیغ ای قاتل ہی کوثر کا جواب

لاکھ برسے اور اوڑے پر گھٹے گا ای فلک
ابر باران ہو نہ ہوگا دیدۂ تر کا جواب

یا الٰہی کیا ہوا کاٹے نہین کٹتا یہہ دن
روز فرقت ہوگیا کیا روز محشر کا جواب

ہی عقیدہ اپنا یہہ اور اسمین عاقل شک نہین
ہی نہ ہوگا حشر تک دین پیمبر کا جواب

## غزل عزیز

چھپتا ہی زلف سے ترا حسن و جمال کب
آتش کو روک لے ہی دھوئین کی مجال کب

ناقص کو غم ہو صورت اہل کمال کب
ہوتا ہی آفتاب سے پیک زوال کب

کسدن سرونکے در پہ نہ تو دے لگا دئے
تلوار کی صفت نہ چلے آپ چال کب

سانچے مین ہی ڈھلا قد بالاے گلعذار
لاویگا ایسی سرو چمن چال ڈہال کب

یہہ چال یہہ ادا یہہ بناوٹ بھلا کہان ∴
برجستہ تیری ہوگی ہرن سے مثال کب

رنگ ازل نہ صحبت رنگین سے ہو بدل
سرسبز خط رخ مین ہوا آکے خال کب

تاب عدو نہین کہ یہان پاون رکھہ سکے
آتا ہی سوے بیشۂ شیران شغال کب

طائوس و کبک کو نہین گلچین مناسبت
پاوین گے سیر گل کی بھلا بول چال کب

میناے سبز ساغر یاقوت پر ہوا
عارض ہی خط سبز مین وہ لال لال کب

اوڑکر جما ہی خون شہیدان عشق یہہ
قاتل نے ابرو ونپہ ملا ہی گلال کب

ہیمثل بے نظیر ہی بیشک ترا دہن
لب کھول کوئی بول اوٹھے ہی مجال کب

عارض کا حسن آمد خط سے نکیون ہو کم
بے عیب چھوڑتے کاسۂ چینی کو بال کب

ہم بھی تو بال باندھی اوڑاتے وہین عزیز
اونکی کمر کا پتہ نظر آتا ہی بال کب

## ولہ

چشم نرگس زلف سنبل قد صنوبر کا جواب
باغ عالم مین نہین ہی اوس سمن بر کا جواب

در دندان گوہر غلطان سے ہین بڑھکر کہین
اور لب لعلین ہی گویا لعل احمر کا جواب

خوش قدون کے عشق مین ہین استخوان تک مثل تار
جسم لاغر ہوگیا گویا کہ مسطر کا جواب

ہو گیا مدہوش عالم تیری پڑتے ہی نظر
ہین مگر یہ چشم میگون جام و ساغر کا جواب

ہی نگاہ ناز ناوک برچھیان موے مژہ
ابرو سے پیوستہ ہین تیغ دو پیکر کا جواب

گم گیا قسمت سے دست نامہ بر جان کی طرح
ہو گیا نامہ مرے خط مقدر کا جواب

صورت ہد ہد مگر یہ لے اوڑیگا خط شوق
ہی ہمارا مرغ دل گویا کبوتر کا جواب

الفت موے قمر مین سر بسر ہین غریز
بال بال اپنا ہی تن پر خار و نشتر کا جواب

## غزل تمیز

سنتا ہی میرے صدمۂ فرقت کا حال کب
پھر اوس صنم سے ہوگا الٰہی وصال کب

عالم مین حشر ہوتا ہی رفتار سے بپا
ہل چل پڑے نہ چلتے ہین وہ ایسی چال کب

زندونکو مردے مردونکو زندہ کروگے تم
کم معجزون سے ہوگا تمھارا امثال کب

ہر دم جواد حسن جو کہتے ہین مجکو آپ
پورا کیا ہی بوسون کا میرے سوال کب

ابرو جو چاند رات کو تمنے دکھا دیے
ہوگا فلک پہ آج نمایان ہلال کب

قاتل کی تیغ کاٹے گی دل سے جگر تلک
روکے گی اوسکے وار کو سینہ کی ڈھال کب

تار شعاع لیکے جو حاضر ہی آفتاب
ہی رشک ماہتاب کو شوق خلال کب

بہکانے سے رقیب کے بدظن ہوا ہی یار
ورنہ مری طرف سے ہی اوسکو ملال کب

دفتر شکایتون کا وہ کھولین گے وصل مین
پیرا سنینگے قصۂ ماضی و حال کب

مفلس غریب عاجز و عاشق تمیز ہے
اب وصل سے کروگے اسے تم نہال کب

ولہ

ماہ تابان کب ہی اوس روے منور کا جواب
داغ ہی اوسمین وگرنہ ہی برابر کا جواب

اوسکی جنبش سے سر جانباز ہوتے ہین جدا
ای ستمگر کیا تری ابرو ہی خنجر کا جواب

آب حیوان کر نہین سکتا ہی اوس سے ہمسری
ہین لب جان بخش جام حوض کوثر کا جواب

نالۂ زنجیر پا مثل صداے صور ہی
داغ دل ہی آفتاب روز محشر کا جواب

عشق مین آنکھون کے سودا ہو مجھے گر چارہ گر
فصد کو سوئے مژہ بیجاے نشتر کا جواب

قطرۂ ناچیز دریا سے کرے کیا ہمسری
ابر باران کب ہی میرے دیدۂ تر کا جواب

ہی لطافت موج زن اوسکے نہانیکے سبب
نہر کا پانی ہی آب حوض کوثر کا جواب

ہی ادھر مژگان صف آرا اور ہجوم خط اودھر
دیکھیے کیا خوب لشکر ہی یہ لشکر کا جواب

فوج مژگان کی صفین آج ترک بے افسر نہین
تیری ہر دو چشم ہین کپتان میجر کا جواب

پڑ گیا ہی ای تمیز اوس عارض رنگین کا عکس
کان کا موتی بنا ہی لعل احمر کا جواب

## غزل اخلاص

دیکھین نصیب ہو ہمین اوسکا وصال کب
رہتا ہی اوس پریکو ہمارا خیال کب

بے بوسہ اوسکے لب کا کسیکی مجال کب
عیسی کو بھی ملا ہی دہن کا او گال کب

گھبرا رہی ہی روح کہ ہو انتقال کب
میرے کریم حورون سے ہوگا وصال کب

فرقت مین اوسکی تلخ ہوی مجکو زندگی
یارب ملیگا مجھسے وہ شیرین مقال کب

قالب کا گرچہ روح سے اخلاص ہی بہت
لیکن یہہ مشت خاک ہوی لازوال کب

## ولہ

کون کہتا ہی ترے روے منور کا جواب
اور مجہسے عاشق و رنجور و لاغر کا جواب

صاف ظاہر ہوگیا مجہپر کہ خط آنے لگا
نامہ بر آیا جو لیکر خط دلبر کا جواب

سینہ زخموں سے کیا گلزار قاتل نے تو کیا
ہاتھ آیا حشر کو مشق ستمگر کا جواب

اک اشارہ مین بنی ہی عاشقون کی جان پر
یہہ وہی ابرو ہین جو رکھتے ہین خنجر کا جواب

دونون زلفین دونون رخسار خط و خال جبین
ای صنم ہی پاس تیرے ہفت کشور کا جواب

کوئے بدنامی سے گذرا ہون کبھی عشق مین
کوئی لکہنے کا نہین اب میرے محضر کا جواب

کرتے تھے اخلاص قسمت آزمائی رات دن
سن لیا آخر مگر تمنے مقدر کا جواب

## غزل عیش

رنجیدہ تم ہو مجہکو ہی تمسے ملال کب
سیرا ہی آپ کا سا غم آلودہ حال کب

پایا کسی نے آپ سا حسن جمال کب
دیکھا کسی نے ایسا خط و زلف و خال کب

جب تک ہی یاد تیری مرے تن مین جان ہی
رہتا ہون زندہ تیرے بغیر از خیال کب

دہوکا وہ دیکے جاوین تو پہچان لین اونہین
ہمسے ہزار مین بھی چھپے اونکی چال کب

جوبن پہ آپ اپنے عبث کرتے ہو غرور
رہتا ہی نور بدر کا دائم کمال کب

آئینگے چھپکے وہ شب تاریک میرے گھر
بنتا ہی بدر رو کے گھٹکر ہلال کب

قد کو جھکا کے دیوین وہ بوسہ تو لطف ہی
دیتا ہی دیکھین پہلے ثمر اونکا نہال کب

دل کو جگر کو آنکھونکو ان سکو دیکھے
ہم منتظر ہین کرتے ہین وہ پائمال کب

ای عیش صبح و شام ہم دونون ایک ہین
زلفونکے اونکے چہرے پہ چھٹے ہین بال کب

### ولہ

داغ دل ہی آفتاب روز محشر کا جواب
دیدۂ تر دونون ہین تسنیم وکوثر کا جواب

زخم تن میرا بناہی صاف خنجر کا جواب
قطرہای خون ہین ہر اک اوسکے جوہر کا جواب

خاطر محزون مین جبسے تم ہوئے رونق فزا
دل ہمارا ہوگیا ہی آپ کے گھر کا جواب

کاغذ بادی پہ ہمنے اسلیئے لکھا ہی خط
تا کہ لیجاوے صبا مکتوب دلبر کا جواب

منہ سے کب نکلی ہی گالی دوست کی دشنام پر
ہم نہین دشمن کو بھی دیتے برابر کا جواب

ہوگئے صدمہ سے اوسکے دل کے ٹکڑے سیکڑون
سخت پتھر کی طرح ہی اوس ستمگر کا جواب

صانع و مصنوع کب ای عیش دونون ایک ہین
ہو نہین سکتا ہی آئینہ سکندر کا جواب

## غزل عاشق

رہتے ہین منتشر تری زلفونکے بال کب
ایسے ہوئے تھے جان کو میری وبال کب

جسکے عوض مین گالیان دیتے ہو برملا
مینے کیا تھا بوسہ کا تمسے سوال کب

وحشت مین جسکے عشق کے آہو کی شکل ہون
یارب ملیگا مجکو وہ رعنا غزال کب

قاصد سنبھل کے جائیو قاتل کے روبرو
پوچھیگا تجھسے وہ مری فرقت کا حال کب

ہی خال رخ عیان تو نہان زلف یار ہی
ظاہر مین سچ ہی رکھتے ہین صیاد جال کب

خنجر دکھاتے ہین کبھی شمشیر کھینچتے ہے
مینے کہا تھا ابرو کو اونکے ہلال کب

بدنام کردے مفت مین عاشق کو یون کوئی
ہمکو ہوا نصیب کسی کا وصال کب

### ولہ

اشک کا ہر ایک قطرہ ہی سمندر کا جواب
ابر نیسان کب ہی میرے دیدۂ تر کا جواب

ہیرے دندان ہین تو ہین لب لعل احمر کا جواب
دست و پا بلور ہین رخ ماہ انور کا جواب

نوک مژگان دے رہی ہی تیر و نشتر کا جواب
دونون ابرو ہین ترے شمشیر و خنجر کا جواب

ماہ ہی چہرہ ترا ابرو ہلال عید ہی
ہی یہہ افشان جبین ہر ایک اختر کا جواب

رحم آتا ہی مجھے دنیا مین دکھلاؤن کسے
داغ دل ہی آفتاب روز محشر کا جواب

خط کی پیشانی مین لکھا یار نے اکا وصل
اس اشارے سے دیا میرے مقدر کا جواب

حق ہی عاشق مدحت نواب عالمگیر خان
دیکھیو عالم مین کہان ہی اس سخنور کا جواب

## غزل حافظ

ہی ماہ چاردہ ترے رخ کی مثال کب
ہین اوسمین چشم و زلف و رخ و خط و خال کب

جینا جو ناگوار مرا ہے حضور کو
دل لیکے جان کا مجھسے کیا تھا سوال کب

تا زیست سوز غم سے جلو گو برنگ شمع
میری زبان سہلے ہی یہہ مجکو مجال کب

بے مانگے بوسہ دیتے ہین وہ سچ ہی یہ مثل
ہوتی نہین فقیر کی صورت سوال کب

حافظ خدا کو مان شکایت نکر عبث
ہی بدخصال تیرا بت خوشخصال کب

## ولہ

دے رہا ہون یار کو خط مین برابر کا جواب
کسکی قسمت ہی جو ہو میرے مقدر کا جواب

میرے سینہ مین بھرا اُس مہر تابان کا ہی نور
داغ دل جو بن گیا خورشید محشر کا جواب

مجکو کیا ڈر ہی نبی میرا شفیع المذنبین
بیدھڑک دونگا سوال روز محشر کا جواب

دولت عشق نبی کا ہو خزانہ جسکا دل | پھر بھلا نکلے کہان ایسے تونگر کا جواب

اوس نبی کی زلف و عارض کا اگر دھوَون ملے
کیون نسمجھے اوسکو حافظ عطر و عنبر کا جواب

## غزل عسکری

یوسف نے تیرا پایا ہی حسن و جمال کب | اس حسن لازوال کا ہوگا زوال کب
کبک دری چلیگا تمھاری سی چال کب | کب ہی خرام ناز یہہ غنج و دلال کب
ہی دام زلف طائر جان کو وبال کب | ہو جبہہ زیب چہرہ ہی یہہ خط و خال کب
عیسی نے تیرا پایا ہی یہہ قیل و قال کب | یہہ پیاری پیاری باتین ہین یہہ بول چال کب
بھولے ہی ہجر مین کوئی لطف وصال کب | کھو دیتا ہی وہ لطف یہہ رنج و ملال کب
وہ بدگمان ہی اور ہی اوسکو گمان ہے | یارب کریگا میرا وہ قتل و قتال کب
بس بس معاف کیجیے گستاخیونکو اب | بے بوسہ و کنار ہی لطف وصال کب
نرگس کہان ہی اور کہان چشم شوخ شوخ | عین خطا ہو جسمین وہ دینگے مثال کب

باشندگان دہلی سے اور ونکو کیا مثال
یہہ بول چال عسکری یہہ قیل و قال کب

## ولہ

ابروے قاتل نبی ہی صاف خنجر کا جواب | نوک مژگان سے عیان ہی نوک نشتر کا جواب
سلک دندان ہین کسیکے سلک گوہر کا جواب | اور لب لعلین بنا ہی لعل احمر کا جواب
لخت دل بیشک ہی یہہ یاقوت احمر کا جواب | اشک غلطان ہی ہمارا صاف گوہر کا جواب
داغ دل ہی آفتاب روز محشر کا جواب | دود افغان ہی ہمارا چرخ اخضر کا جواب

بزم مین گو بادۂ گلرنگ ساقی ہو نہو
چشم کیفی ہی کسیکی جام و ساغر کا جواب

ہووے کیا یا جو بچے اعدا سے ہمکو فکر کچھ
آہ پر درد اپنی ہے سدِ سکندر کا جواب

حق سے کیا بطلان ہوا ہی صاف و باطل کا عیان
کوئی کافر دے سکا جنگ عمبر کا جواب

کوئی حاسد کوئی اعدا ہینگے یہہ اعدا تمام
عسکری کس کس کا دون مین قول ابتر کا جواب

# ردیف بارپارسی

## غزل ملود

چشم گریان مین ہوے اشک گہر آپسے آپ
رشک اصداف بنے دیدۂ تر آپسے آپ

ہین جلو مین جو یہہ رحمت کے فرشتے حاضر
مجکو بھیجا مرے مولانے کدھر آپسے آپ

کہتا ہون مین دل پر داغ کو اپنے ہر بار
آئے ہین نخل تمنا مین ثمر آپسے آپ

خود ہوے موئے سیہ روز کی مانند سفید
شام مین مل گئی یان آکے سحر آپسے آپ

خط پیشانی مین لکھا ہی کوئی ماہ جبین
مثل گردون نہین پھرتا مرا سر آپسے آپ

نہ کوئی عرش برین ہی نہ یہہ کعبہ ہی کوئی
دل ملود اپنا ہی اللہ کا گھر آپسے آپ

## ولہ

کیا احتراز کرتے ہین غیرونکے گھر سے آپ
ڈرتے ہین میری آہ سریع الاثر سے آپ

ایسے ہین آپ میرے مسیحائی جنگجو
مرجاؤن تو لڑینگے قضا و قدر سے آپ

کیا ذکر ہی جو تار تصور کا ٹوٹ جائے
گویا کہ بندھ گئے مرے تار نظر سے آپ

گذری شب وصال گذرتا ہون جان سے
دلوائیے کفن مجھے جیب سحر سے آپ

ہنستے ہو روٹھنے مین مری آہ سرد پر
کھلتے ہو غنچہ بن کے نسیم سحر سے آپ

خود نازکی سے اپنی پریشان ہو گئے
مانند زلف اوبجھے ہین موئے کمر سے آپ

دنیا سے ہم گذر گئے یہہ کہتے ہین ای نمود
جنت مین آ بسے ہین نکلکر سقر سے آپ

## غزل عاقل

جذبہ عشق دکھاویگا اثر آپ سے آپ
دیکھ لینا وہ چلے آئینگے گھر آپ سے آپ

خوف عقبیٰ کا نہ تنگی لحد کی کچھ فکر
اپنے تئیں پاتے ہین عبث صاحب زر آپ سے آپ

ہوتا جس سمت کو ہی قبلہ حاجات مرا
پھرتا دل قبلہ نما سا ہی ادھر آپ سے آپ

اشتیاق نظر بھی نہین پہنچا اوس تک
رکھکے وہ ہاتھ کمر پر بھی چلا ناز سے کب
لچکی ہی اوس گل کی کمر آپ سے آپ

دل مرا دھڑکے ہی کیون دو دو پہر آپ سے آپ

محفل غیر مین جانا نہین اچھا جانان
دل مرا دکھینا کر دیگا خبر آپ سے آپ

بیٹھے بٹھلائے پھنسا زلف سیہ مین کیون دل
تو نے سودائی بلا لی ہی یہہ سر آپ سے آپ

پیش آیا نہ ابھی حرف فغان ای عاقل
ہوتے افلاک ہین کیون زیر و زبر آپ سے آپ

## ولہ

مجکو چھوڑا کے ناصحا اوس فتنہ گر سے آپ
کرتے جدا ہین جان کو جسم و جگر سے آپ

کشتہ کرین ابھی مجھے تیر نظر سے آپ
دھمکاتے ہر گھڑی جو ہین تیغ و تبر سے آپ

حسرت برس رہی ہی جو دیوار و در سے آپ
نکلے ہین کیا بگڑکے مری جان گھر سے آپ

بجلی گراتی پھرتی ہی سارے جہان پر
خالی نہ سمجھین آہ کو میری اثر سے آپ

دوری مین بحرحسن کی روئے جو ہم فلک
طوفان اوٹھین گے دیکھنا اس چشم تر سے آپ

فرماؤ جان من کہ یہہ حاضر ہی بیگناہ
کیا حال پوچھتے تھے مرے نامہ بر سے آپ

او ترک آہ غم تری مژگان کے عشق مین
برچھی سی پار ہوتی ہی دل سے جگر سے آپ

وصف کمر مین لکھتے ہو مضمون جو عاقلا
خامہ کوئی بنائیے عنقا کے پر سے آپ

## غزل عزیز

وہ چلے آئین الٰہی مرے گھر آپ سے آپ
جذبۂ دل مرا دکھلاے اثر آپ سے آپ

ضبط گر لاکھہ کرون سوز فراق جانان
آہ کے ساتھہ مین آتے ہین شرر آپ سے آپ

دل کو روکا جو ترے کوچہ مین جانیسے صنم
بہہ کے آنکھون سے چلے لخت جگر آپ سے آپ

زلف کو رخ پہ ترے دیکھہ کے کہتے ہین سبھی
ملتے ہین خوب یہان شام و سحر آپ سے آپ

ظلمت شب کو ترے رخ نے کیا ہی کافور
یون اوٹھاتے نہ صنم مرغ سحر آپ سے آپ

اتنی تاثیر بھی آہون مین نہین اپنی عزیز
اونکو ہو درد و الم کی جو خبر آپ سے آپ

## ولہ

تشریف لیچلے ہین کہان میرے گھر سے آپ
مین توڑتا ہون سر کو ترے سنگ در سے آپ

دل مین ہی پھونک دون خس و خاشاک ساجہان
واقف نہین ابھی مرے سوز جگر سے آپ

روپوشی ایک بھی تو چلے گی نہ آپ کی
ملجائیگی دعا مری جا کر اثر سے آپ

کہہ دونگا قطع جامہ ہستی کو مین بھی آج
کترا کے کیون چلے ہین مری رہگذر سے آپ

نظر ونسے کیا گراؤگے گردونپہ دیکھکر — بڑھکر کہین ہین حسن مین شمس و قمر سے آپ

کیون یاس وصل یار سے دلگوای عزیز
واقف ہین کیا امور قضا و قدر سے آپ

## غزل تمیز

تیغ قاتل تری چمکیگی اگر آپ سے آپ — سینہ ہو جائیگا سپر سپر آپ سے آپ

آہ و نالہ مرا دکھلائے اثر آپ سے آپ — وہ چلے آئین الہی مرے گھر آپ سے آپ

کیون دلا عشق کی تاثیر اسے کہتے ہین — جب مین جاتا ہون تو کھل جاتے ہین در آپ سے آپ

بلبلو باغ مین کیا رشک چمن آیا ہے — بہر تسلیم جھکے برگ و شجر آپ سے آپ

کہربا کا ترے ناوک مین اثر ہی قاتل — مثل خس دوڑکے لپٹے ہی جگر آپ سے آپ

موتیونکو ترے دانتون سے ہی نسبت بیجا — ہونگے قربان جو دیکھینگے گہر آپ سے آپ

دین و ایمان بھی لیا دل بھی لیا جان بھی لی — اب پھری جاتی ہی کیون تیری نظر آپ سے آپ

جان بلب ہی ترا عاشق یہہ زبانی کہیو — قاصدا پوچھے مری جب وہ خبر آپ سے آپ

پاؤن تک پڑتے ہین پھر نکیو قدم وحشت مین — اچنبون کیون نہ پھریگا مرا سر آپ سے آپ

کچھ خطا اپنی نہین بال برابر بھی تمیز
زلف بل کھاتی ہی تا موے کمر آپ سے آپ

## ولہ

عاشق کو قتل کرتے ہو تیغ نظر سے آپ — قاتل یہہ گھات سیکھے ہو کس فتنہ گر سے آپ

مدت کے بعد آج جو نکلے ادھر سے آپ — آئے ہو میری آہ کے شاید اثر سے آپ

لاغر یہہ ہون کہ دیدۂ مردم سے ہون نہان — منظور ہو تو دیکھین لگا کے کمر سے آپ

حسرت سے کہہ رہا ہون شب وصل اٹھین
جاؤ ابھی نہ اوٹھ کے سحر کے خطر سے آپ
اس معرکہ مین ہون کہین روز و شب شہید
ذرات بحث کرتے ہین شمس و قمر سے آپ

محفل مین شاد کرتے ہو غیرونکے رو برو
واقف ہوے تمیز کے شاید ہنر سے آپ

## غزل اخلاص

لین ہمارے دل مضطر کی خبر آپسے آپ
وہ چلے آئین الٰہی مرے گھر آپ سے آپ
کچھہ ہوا اوسکو محبت کا اثر آپسے آپ
پہنچی سینہ پہ مرے اوسکی نظر آپسے آپ
اوسنے پھینکا جو ادہر تیر نظر آپسے آپ
کر لیا مینے بھی سینہ کو سپر آپ سے آپ
مین تو حاضر ہون لیے ہاتھہ مین سر آپسے آپ
آپ کیون قتل پہ باندھے ہین کمر آپسے آپ
تھا کچھہ نالۂ شبگیر کا میرے یہ اثر
چاندنی پر نکل آیا وہ قمر آپسے آپ
رخ جانان پہ جو زلفین تھین پریشان شبکو
نیند آئی نہ مجھے تا بہ سحر آپ سے آپ
دانت وہ پیستے ہین اور ہم بھی اونھین چھیڑ رہے ہین
کیا لڑائی ہی ادہر اور ادہر آپسے آپ
تا در خانہ نہ آتے تھے مری خاطر سے
آج گھر سے نکل آئے ہو کدھر آپ سے آپ
اوپری کچھہ تو نقاب رخ گلگون کو ہٹا
کھینچے لیتا ہی مجھے تار نظر آپ سے آپ

اک غزل اور بھی اس طرز مین کہدے اخلاص
سب کی ہی تیری طرف مد نظر آپسے آپ

## ولہ

غافل تو ہو کے بیٹھے تھے میری خبر سے آپ
کیا پوچھتے تھے حال مرے نامہ بر سے آپ
الفت یہہ دل مین آپکے آئی کدھر سے آپ
کب سے ہوا خیال جو آئے ادہر سے آپ

کیونکر نہ مثل آئینہ حیرت زدہ ہون مین
جلوہ دکھا کے ہوتے ہین غائب نظر سے آپ

بندہ ہون اک نگاہ محبت کا آپکی
زخمی نہ کیجیئے مجھے تیر نظر سے آپ

سر سے عدو کے رشک کے شعلے نکل گئے
مہدی لگا کے پاؤن مین نکلے جو گھر سے آپ

جائین نکل مرے دل مضطر کی حسرتین
دیکھین بالتفات اگر اک نظر سے آپ

رکھے کچھ التفات تو باتین ہون رات دن
جائین جو ہم ادھر سے تو آئین ادھر سے آپ

خامہ ہمارا تیشۂ فرہاد بن گیا
شیرین ہر ایک شعر ہی شہد و شکر سے آپ

دنیا کا کچھ لحاظ نہ عقبیٰ کا فکر ہے
آتے نظر ہو مجکو تو کچھ بیخبر سے آپ

نوک مژہ کی چاہیئے اخلاص کو خلش
نکلے ہین آبلے مرے باہر جگر سے آپ

## غزل عیش

بے سبب یہہ نہین پھرتا مرا سر آپسے آپ
بالیقین کرتے ہین وہ گشت سفر آپسے آپ

تھا کہان پہلے یہہ روشن مرا گھر آپسے آپ
اوسکا جلوہ ہی جو تم آئے ادھر آپسے آپ

کوئی جانبر نہ ہوا سبزۂ خط سے اونکے
زہر یہہ کرتا ہی بے کھائے ضرر آپسے آپ

حسن اونکا نہین پیری مین بھی زائل ہوگا
شمع یہہ وہ نہین جو گل ہو سحر آپسے آپ

قتل کیا ہمکو کروگے جو تمھارا ہی یہہ حال
زلف کو دیکھ کے تم جاتے ہو ڈر آپسے آپ

دل مین ہی درد مرے اسلیئے بھرتا ہون آہ
نکلے کب سنگ سے بے صدمہ شرر آپسے آپ

سچ تو یہہ ہی کہ فن عشق مین جو ہی مشتاق
اوسکو آجاتا ہی ہر ایک ہنر آپسے آپ

باغ جادو کا اوگاتا ہی جو وہ شعبدہ باز
خود شجر بڑھتے ہین پھلتے ہین ثمر آپسے آپ

شکر ہی عیش کسیکے نہین ہم احسانمند
عیش و عشرت مین ہوئی عمر بسر آپسے آپ

## وله

فرماتے لطف مجھ پہ نہین زور و زر سے آپ — میرے ہوے ہو عشق کے میرے اثر سے آپ

مکھ پہ طلائی رنگ کی ہی خوشنما بہار — با آبرو سدا رہین اس اپنے زر سے آپ

گھائل کیا تھا کیون مجھے اور رحم کھاکے اب — سیتے ہین زخم دل مرا تار نظر سے آپ

ہر سو خیال آپ کے لیجاتے ہین مجھے — واقف نہ ہونگے اس مرے مخفی سفر سے آپ

آگاہ ہونگے میری برائی کی کنہہ سے — سمجھینگے عیب کو میرے بہتر ہنر سے آپ

چاہا اگر خدا نے دکھا دونگا حشر مین — لینے کو میرے آؤگے جنت کے در سے آپ

شوخی و خوش خرامی و ناز و ادا کے ساتھ — خوب آئے بن سنور کے یہان اپنے گھر سے آپ

مین خاکسار در پہ تمھارے فتادہ ہون — کھائین نہ ٹھوکرین مرے اس خستہ سر سے آپ

در پردہ ساتھ عشق کے ہی ایسی چھیڑ چھاڑ
وہ جانتے بیخبر ہین ہنوز اپنے سر سے آپ

## غزل عاشق

کیون کشیدہ ہی تری تیغ نظر آپ سے آپ — اب تو ٹکڑے ہوا جاتا ہی جگر آپ سے آپ

عشق نے جسکے کیا سینہ مین گھر آپ سے آپ — وہ بھی آجائیگا آنکھو مین نظر آپ سے آپ

ہنستے ہنستے چلے آئے مرے گھر آپ سے آپ — میرے گریہ نے دکھایا یہ اثر آپ سے آپ

گو کہ اوس شوخ کماندار نے دیکھا نہ مجھے — چبھ گئے دل مین مرے تیر نظر آپ سے آپ

کب نخل قد محبوب مین پستان نکلے — سرو مین ہوگئے پیدا یہ ثمر آپ سے آپ

کیا ہوا کسنے کئے دل کے جگر کے ٹکڑے — خون روتا ہی مرا دیدۂ تر آپ سے آپ

تمنے افشان جبین اپنی دکھائی نہ اگر — ہم بھی مرجائینگے اب پھوڑ کے سر آپ سے آپ

شب وصلت تو سنانے سے نہین آتی ہے — ہی غضب ہجر کی ہوتی ہی سحر آپ سے آپ
سر عاشق پہ بھی اکدن یہ بلا لائے گی — زلف بل کھاتی ہی شانے پہ اگر آپ سے آپ

بند آنکھون کو جو دنیا سے کرونگا عاشق
دل مین آجائیگا میرے وہ نظر آپسے آپ

ولہ

کیون بھاگتے ہین عاشق خستہ جگر سے آپ — واقف نہین ہین نالہ دل کے اثر سے آپ
دریا پہ کچھہ نہین ہی نہانے سے فائدہ — فرما ہین غسل آج مری چشم تر سے آپ
شاید ہمارے جذبۂ دل کا ہی یہہ اثر — آئے ہین راہ بھول کے صاحب کدھر سے آپ
عاشق ہوے ہو حضرت دل چشم سرخ پر — بچتے ہی رہیے یار کی ترچھی نظر سے آپ
آہوئے غزال چشم کے وحشی ہین سیکڑون — آہو شکار کرتے ہین تیر نظر سے آپ
شمشیر لیجے ہاتھہ مین یان سر بکف ہون مین — آتا ہون مین ادھر سے جو آئین ادھر سے آپ

عاشق کے قتل کا کوئی مضمون ہی مگر
کیا پوچھتے ہین حال مرا نامہ بر سے آپ

غزل حافظ

بیطرح جوش پہ ہین دیدۂ تر آپسے آپ — ہوگئے رشک شرر داغ جگر آپسے آپ
تاب جنبش نہین یہ شوق سے ہر آہٹ پر — آنکھین پھرتی ہین معاً جانب در آپسے آپ
کیسا آرام سکون جیسے گھڑی کا لنگر — دل دھڑکتا ہی مرا آٹھہ پہر آپ سے آپ
سرد مہری پہ پری وکی ہی شاید تاثیر — خشک ہونے لگے جو دیدۂ تر آپسے آپ
کیا کوئی غنچہ دہن باغ سے ہو نکلا ہے — چاک کرتا ہی قبا کیون گل تر آپسے آپ

بیٹھا پھانس لئے طائرِ جانِ عشاق ہا
زلف پر پیچ نے پیدا کئے شہر آپسے آپ

اشک کی طرح سے باقی نہ رہا مطلق ضبط
اب نکلتے ہین مرے لخت جگر آپسے آپ

مختلف طور سے دلبر کا سراپا باندھو
ہاتھ آجائیگا مضمونِ کمر آپ سے آپ

سوزشِ دل تو ترقی پہ ہی پھر کیا باعث
کچھہ گھٹا پاتا ہون نالون کا اثر آپسے آپ

رام ہوجائیگا گر دون بھی ہمارا حافظ
مہربان ہوگا جو وہ رشک قمر آپ سے آپ

بخت واژون مرا جسدن کہ پھریگا حافظ
وہ چلے آئینگے سیدھے مرے گھر آپسے آپ

ولہ

کیا شب کو کر رہے تھے مری یاد گھر آپسے
آتی تھی دمبدم مجھے ہچکی سحر سے آپ

کاہیدہ مثل تار نظر ہون مین غمسے خود
کیون روٹھتے ہو عاشق مد نظر سے آپ

مین خود غریق بحر ندامت ہون چاہئین
تر ہو رہا ہی جامہ تلک اشک ترسے آپ

ہو حکم سر بھی کاٹ دون کیا مال مال ہی
خود تنگ ہو رہا ہون مین اس بار سر سے آپ

ہر آئینہ مین پھرتے ہین تیرے غزال چشم
کیا گور کو پھنساتے ہین تار نظر سے آپ

نکلے مریض ہجر کی حسرت شب وصال
گر دیکھہ لو تم آکے مجھے اک نظر سے آپ

فانی سے جاودانی مین ایدل کرینگے سیر
آئے جو اوس طرف سے تو جاؤ ادھر سے آپ

ہون تنگ عشق شیرین لبان سے کہ اپنا سر
فرہاد وار کاٹ لون تیغ و تبر سے آپ

سینہ مرا تھا صدر رہیہ جسکا وہ اب نہین
دل خود تڑپتا ہی مرا دو دو پہر سے آپ

دین تو گیا ہی حافظا دشمن نہ جانکے ہو
کرتے ہو ربط کیون بت بیداد گر سے آپ

## غزل عسکری

نالہ دکھلائیگا جب اپنا اثر آپسے آپ
وہ بت سنگدل آویگا ادھر آپسے آپ

نکلی پڑتی ہی جو وہ تیغ دوسر آپسے آپ
ٹکڑے ہوتے ہین یہان لخت جگر آپسے آپ

آبیاری تری اے سرو روان چاہتا ہی
ورنہ سوکھے گا یہ الفت کا شجر آپسے آپ

چھوڑنا بال کا تو اوسپہ سراسر ہی وبال
پیچ کھاتی ہی میان تیری کمر آپسے آپ

ہو جو منظور نظر آپکے تو ہی کچھ لطف
نذر دل لاے ہین سب اہل نظر آپسے آپ

نارپستان سے عیان تیری ہوا ہی یہہ صاف
نخل قد لایا ہی یہہ تیرا ثمر آپسے آپ

بے خبر گوکہ ہی وہ ای دل نادان کیا غم
میرے مرنے کی نہ ہوا اونکو خبر آپسے آپ

میرے رونے پہ وہ کہتے ہین غضب ہنس ہنسکر
خوب بہتے ہین ترے اشک گہر آپسے آپ

صرصر باد صبا کیا کہ بگولا ہو ہوا
شوق جسوقت لگا لیگا یہہ پر آپسے آپ

چرخ کی دیکھین گے اس چرخی مہتاب کو ہم
سوزش دل سے جو نکلین گے شرر آپسے آپ

جان سے جائین گذر شوق شہادتین نہ ہم
کوچۂ یار مین ہوتا ہی گذر آپ سے آپ

دشمنو عسکری کا دوست بڑا ہیگا قوی
خیر سے آپ نکالو نہ یہہ شر آپسے آپ

## ولہ

چھوٹوگے فکر بخیۂ زخم جگر سے آپ
دیکھوگے حال میرا جو تار نظر سے آپ

ابرو کمان ہی تیر مژہ نیزہ ہی نظر
کرتے ہین صید دلکو وہ کس ہنر سے آپ

مست شراب ناز ہو ذوق کباب مین
اب ربط کیجیے دل خستہ جگر سے آپ

ہی ظلم و جور کا جو گلہ دل سے ہر زمان
اٹکے ہو عسکری کسی بیدادگر سے آپ

# ردیف تاء فوقانی

## غزل نمود

ہوئی یہ ہجر کی مجھ نیم جان کو بھاری رات
گران ہو قبر میں مردے پہ جیسے بھاری رات

جو آئی باغ میں اوس مہر کی سواری رات
تو شکل روز کٹی بلبلوں کو ساری رات

جو رہتے ہیں وہ ہم آغوش شام سے تا صبح
ہی روز عید سے افزون مجھے پیاری رات

سحر ہی وصل کی آب حیات فرقت میں
وہ خضر ہیں رہ ظلمات ہی ہماری رات

نثار بدر ہی اور روز روئی روشن پر
محاق کی تری زلف سیہ پہ واری رات

گمان ستارون پہ زیور کا ہوتا ہی شب وصل
مجھے عروس سے افزون ہی پیاری رات

خیال کاکل مشکیں جو دل میں رہتا ہی
مگر بنا کے پری شیشہ میں اوتاری رات

میں ہوشیاری میں کہتا ہوں اہل غفلت سے
کہ دن ہمارا ہی زیر فلک تمہاری رات

چراغ مہر سے لیکو آپ ڈھونڈلائیگی
ہمارے واسطے فرقت میں بیقراری رات

## ولہ

ملتا تیرا اگر لکھا قسمت
چپ تھا حرف مدعا قسمت

وصف شاہون کا مجھ فقیر میں ہیچ
لائی ابر رنگ و بو ریا قسمت

وہ جو آئے تو یان نصیب کھلے
تھا مگر اونکا نقش پا قسمت

ہی یہ سودا مجھے کہ ملتی اگر
مول لیتا کہ ہاتھا قسمت

اوسمین خوبی وہ ہی کہ عار بتا
مانگتے ہیں مری گدا قسمت

کھودیا نامہ بر نے خط کا جواب | اپنا لکھا تو ہی دکھا قسمت

جو ہین شاکی مقدروں کے نمود
اونکو سیری سہی دے خدا قسمت

## غزل عاقل

جو تمنے بزم مین عیش مین کسکے وہان گزاری رات
تو ہمنے ہجر مین رو رو کے کاٹی ساری رات

تمھاری لو مین یون ہی شمع رو گزاری رات
کہ مثل شعلہ رہی سوز غم سے ساری رات

تمھاری زلفون مین دیکھی جو ماہ نے افشان
فلک سے مانگ کے تھی کہکشا نکو واری رات

گمان مہر ہوا چاندنی ہوی میلی
پڑی جو بام سے وہ تاب رخ تمھاری رات

تصور گل عارض سے باغ باغ ہین ہم
عجب شگفتہ ہیہ دن ہین عجب ہے پیاری رات

تمھارے نام سے ہر دن ہین ہمکو لاکھون روز
خیال مصحف عارض سے ہے ہزاری رات

صبا اوڑا کے نہ لٹکائے چشم پر گیسو
اندھیری مردم بیمار کو ہے بھاری رات

نہ بھولا تا پہ سحر یاد زلف ای عاقل
پری کو شیشۂ دل مین ہے کیا اوتاری رات

## ولہ

ہمکو دلبر سے اب ملا قسمت
ہوتا ہون تجھپہ مین فدا قسمت

اپنے ہاتھون نے اوسکو کھو بیٹھے
ہمکو تجھسے نہین گلا قسمت

سیم تن رات کو ملا ہمسے
ہوگئی اپنی کیمیا قسمت

جان جاتی ہے دم نکلتا ہے
ایکبار اوس سے پھر ملا قسمت

کیسے فتنہ پہ دل ہوا مفتون
ہے عجب تیرا ماجرا قسمت

حرف پشیمانی پیش آیا ہی | تجھسے کیا ہو مجھے گلا قسمت

خوب چھنوائی خاک عاقل سے
جو کہ ہونا تھا بس ہوا قسمت

## غزل عزیز

وہ زلف شوخ نے افشا نسے جب سنواری رات | نثار چرخ نے اختر کیے تھے ساری رات
نگاہ ناز نے بسمل کو دم مین قتل کیا | غضب کی طائر دل پر چلی کٹاری رات
نکل کے ابر سے تا صبح منہ نہ دکھلائے | جو دیکھے چاند سی صورت قمر تمھاری رات
خیال خال و غم زلف کیا وبال ہوا | کٹی ستارہ شماری مین سب ہماری رات
فراق قامت بالا مین راست کہتا ہون | گذرتی روز ہی سولی کی اب ہماری رات
نکالا چشم فسونگر نے بال بال سے بل | ہی آج صبح سے برہم جو زلف ہاری رات
فروغ رخ سے پڑی گرد غم ہوا اندھیر | نہین تھی چادر مہتاب تھی غباری رات
اوبجھ کے مو بمو اوسمین نہ مرغ دل سلجھا | بنا تھا گیسوے پیچان عجب شکاری رات

غم مژہ خلش جان روز و شب ہی عزیز
جگر پہ ارہ چلا دن کو دل پہ آری رات

## ولہ

آج ایدل تو آزما قسمت | اونسے مل یا نصیب یا قسمت
وصل جانان نصیب ہوئیگا | گرچہ یاور ہوئی ذرا قسمت
ہاتھ آئی کبھی نہ زلف رسا | کیا بلا کی ہی نارسا قسمت
دیکھین پھر کسکو وہ بلاتے ہین | آزمائین شہ و گدا قسمت

جلوہ فرما ہی بام پہ وہ ماہ — آج چمکی کہین غد اقسمت
وصل کی لاکھہ کی ہین تدبیرین — نہ مٹا پر ترا لکھا قسمت
ساتھہ چھوڑا ہی تیرا وحشت مین — ہوگیی اونپہ مبتلا قسمت

نکرے غیر سے وہ پیار عزیز
شکل ایسی کوئی بتا قسمت

## غزل تمیز

جو ساتھہ غیر کے اوس شوخ نے گذاری رات — چلا کی سینۂ عاشق پہ یان کٹاری رات
نہو یہہ زلف پریشان و بال چشم صنم — مثل یہہ سچ ہی کہ بیمار کو ہی بھاری رات
چھپایا ابر مین منہ ماہ نے خجل ہوکر — کہ جلوہ گر وہ رہی چاندنی یہہ ساری رات

فراق مین دل مضطر کا ہی تمیز یہہ حال
نہ دن مین چین ہی دن بھر نہ نیند ساری رات

## ولہ

عشق مین ہو کے مبتلا قسمت — کوہ سا سر پہ غم لیا قسمت
نہ تو مرتا ہون اور نہ جیتا ہون — یا رجب سے ہوا جدا قسمت
یا نصیب اونکا وصل ہو مجھکو — ورنہ آجائے اب قضا قسمت
کیا ہنسا تھا جواب مین روتا ہون — تو ہی انصاف کر بھلا قسمت
ہو رقابت نہ کیون نصیب مجھے — سنتے ہین اونپہ ہی فدا قسمت

لاکھہ عاشق تمیز ہون اونکے
تو بھی دل دیکے آزما قسمت

## غزل اخلاص

کسیکی یاد مین تھی دل کو بیقراری رات | مثال ماہی بے آب تھا مین ساری رات
کل اوسنے دیکھہ لیا تھا نقاب اوٹھاکے ادھر | چلی تھین سینہ پہ میرے چھری کٹاری رات
سحر تلک مرے سینہ پہ سانپ لہرائے | صنم نے زلف دوتا اپنی جب سنواری رات
نشہ مین چور کیا مدعی کو ہمنے آج | مزہ دکھائیگی ہمکو وہ بادہ خواری رات

کیا ہی وعدۂ وصل اوسنے آج ای اخلاص
خدا کرے ہو مبارک تمھین تمھاری رات

## ولہ

دے بہت خوب یا خدا قسمت | کس سے مانگون مین تجھہ سوا قسمت
دست قدرت سے اپنے ای خالق | بگڑی بن جائے وہ بنا قسمت
دل ہی مدت سے مبتلاے فراق | اب تو اوس سے مجھے ملا قسمت
ہون مریض نظارۂ جانان | کبھی دیدار تو دکھا قسمت
ہی مجھے خار خار سیر چمن | جب سے وہ گل ہوا جدا قسمت
کبھی ہی دوست اور کبھی دشمن | ہی عجب تیرا ماجرا قسمت

کیون نہ ہو شاد شاد یہہ اخلاص
مہربان ہو جو مہ لقا قسمت

## غزل عیش

جو نور رخ سے شب قدر ہی تمھاری رات | تو داغ دل کی چمک سے ہی دن ہماری رات
اونھون نے بکھری ہوی زلف جو سنواری رات | اسیمین وصل کی صد حیف سب سدھاری رات

ہمین بلا مین وہ جس روز یا وہ جس شب آئین
عزیز ہی وہی دن اور وہی ہی پیاری رات

بغیر یار تھا محفل مین قتل کا سامان
چمکتی شمع کی ہر لو مین تھی کٹاری رات

شب فراق کا چھیڑو نہ ذکر رنج ندو
جو ہمپہ گذری اوسی طرح سے گزاری رات

لگا رہے ہو جو تحریر سرمہ پر کاجل
ستم ہی کرتے ہو آنکھوں مین تم نکھاری رات

لیا ہی اژدہ کا کام ہر مژہ سے ہمنے عیش
جب اونکے ہجر مین آنکھوں مین کاٹی ساری رات

## ولہ

اوسکا دیگا بدل خدا قسمت
چاہیگی سیر اگر برا قسمت

آتے آتے پھرے وہ کترا کے
کیا چلی چال رہنما قسمت

ایسی سیری مزاجدان ہی تو
تھا جو یہان دلمین وہ کیا قسمت

شکر ہی پھر گئی دعا سے مری
ورنہ لے آئی تھی بلا قسمت

فضل خالق سے ہم نہین مایوس
کیون کہین بار بار یا قسمت

خوب لیتا خبر بجاے مزاج
غیر آتا مین پوچھتا قسمت

آپ اچھے ہین خوش نصیب بھی ہین
مین ہون کیا اور میری کیا قسمت

عیش جانے خدا ہی اسکو کہ یان
ہی ہر اک کی جدا جدا قسمت

## غزل عاشق

رہی خموشی قیامت کی ہمکو ساری رات
یہ تیرے عشق کی کی ہمنے رازداری رات

تمام دن مجھے رونے سے کام رہتا ہی
تمھارے ہجر مین تارے گنے ہین ساری رات

ہی شب کو وصل صنم دن کو سیر باغ ہمین ۔ عجب بہار کے دن ہین غریب پیاری رات
بجائے دید فراق صنم میسر ہے ۔ یہہ روز حشر سے کچھ کم نہین ہماری رات

وفور آب سے عاشق بھی یار تک پہنچا
یہہ میرے اشک ہوئے چشم تر سے جاری رات

## ولہ

کیا کہین ہو برا بھلا قسمت ۔ مر چلے ہجر مین ہی یا قسمت
سر اوٹھایا ہی یاد جانان مین ۔ اب تو ہو جا تو رہنما قسمت
ٹھوکرون سے جو سر شکستہ ہوا ۔ یہی لائی تھی کیا لکھا قسمت
راتدن سر کو مین پٹکتا ہون ۔ ہو گئی ایسی جیسا قسمت
دیکھو دنیا اسی کو کہتے ہین ۔ یان ہی سب کی جدا جدا قسمت
ہون کلیسا مین گاہ کعبہ مین ۔ رہنے دیگی نہ ایکجا قسمت
یار چین بر جبین ہوا ہمسے ۔ اندنون تجکو کیا ہوا قسمت

مہربان پھر ہوے وہ ای عاشق
دیکھیے اب دکھائے کیا قسمت

## غزل حافظ

نہ آیا وصل مین بھی چین ہمکو ساری رات ۔ کہ فکر صبح کی چاہتی رہی کٹاری رات
جو یاد آگئی صحبت صنم تمہاری رات ۔ لگی پلک سے پلک بھی نہین ہماری رات
لگایا ہجر نے خنجر تھا جسپہ کاری رات ۔ کہ خون ہر بن مو سے تھا میرے جاری رات
نہ میری منزل دل مین تھے تم نہ گھر اپنے ۔ کہو تو کس جگہہ پھر تمنے کل گذاری رات

شب وصال مین مین خوش شب فراق مین آپ
یہہ کہئیے شب مری اچھی ہی یا تمھاری رات

تڑپ شرر مین ہی ایسی نہ برق و زیبق مین
عجب ہی صدمۂ فرقت سے بیقراری رات

ہزار شکر کہ وہ سنگدل ہوا کچھہ موم
زیادہ دیکھی مری جب کہ آہ و زاری رات

بڑا ہی عامل کامل ہی یہہ تو پیر مغان
پری یہہ شیشہ مین کس رنگ سے اوتاری رات

اسیر دام بلا کر دیا دل عاشق
جو اپنی زلف پہ پیارے نے سنواری رات

تمھارا قرعۂ تقدیر ہی برا حافظ
کہ شرط وصل کی پہلی ہی بازی ہاری رات

## ولہ

ڈہونڈ لاؤن کہان سے جا قسمت
نہین ملتا ترا پتا قسمت

کچھہ نہ تدبیر پر بھروسا کر
پورا کر دیگی مدعا قسمت

خود ہی ملجائیگا در مقصود
ہو گی جب میری رہنما قسمت

اوسکو تمکین مجھے پریشانی
یہی قسام نے کیا قسمت

وہ رہین شاد اور مین غمگین
اپنی اپنی جدا جدا قسمت

کوچہ گردی سے کچھہ حصول نہین
ایکجا بیٹھہ آزما قسمت

کام بن بن کے سب بگڑتے ہین
ایسی ہرگز نہ دے خدا قسمت

نالہ لب تک بھی آ نہین سکتا
ہو نہ میری سی نارسا قسمت

اپنی تسکین دل کو کہتے ہین
تیرا خالق کرے بھلا قسمت

آب و دانہ کا اک بہانہ ہی
لیئے پھرتی ہی جابجا قسمت

کچھہ تو گذریگی چین سے حافظ
اوس دلارام سے ملا قسمت

## غزل عسکری

عجب تھی پیر مغان میکدہ کی پیاری رات
کہ محتسب نے اوسی بزم مین گزاری رات

خیال زلف مین دل شام سے نہ کیون الجھے
ہوا ہی کرتی ہی بیمار پر تو بھاری رات

بتا تو وصل کا دن مین بھی اب نہین ملتا
کہ ایک زلف ہی کافر نے ہی سنواری رات

رہا جو دوش بدوش اوسکے مین تصور مین
تو کیا ہی خلش سے گذری ہی میری ساری رات

وہ وعدہ کرکے نہ آیا یہہ ظلم تو دیکھو
کہ تا سحر رہی ظالم کی انتظاری رات

تم آگئے جو سحر کو تو دم گیا کچھہ ٹھہر
بغیر آپ کے تھی یان نفس شماری رات

سحر کو غم سے گلا گھٹ کے خون چشم بہا
گلے مین تھا جو کوئی پنجۂ نگاری رات

الٰہی کیونکہ کٹے گی یہہ میری عمر روان
جو دن کو سوز درون ہی تو بیقراری رات

یہہ دن تو عسکری کاٹے ہی مشغلہ مین مگر
بتاؤ کسطرح کٹتی ہی وان تمھاری رات

## ولہ

شاہ ہو کہ بنا گدا قسمت
تخت کی جا ہی بوریا قسمت

نہ گلے کا ہمارے ہار ہوا
خون کرے پنجۂ حنا قسمت

جوش پر ہی جو اشک طوفان خیز
کچھہ دکھاوے گی ماجرا قسمت

زلف پیچان مین تو پھنسایا ہی
پیچ لائی ہی بر ملا قسمت



سرنگین چشم عسکری تھی غضب
کہنے پائی نہ مدعا قسمت



# ردیف ثاء مثلثہ

## غزل ممنون

یون عدو کا ہو مرے نالہ شبگیر عبث
پھینکے جسطرح کوئی سوے فلک تیر عبث

سخت جان ہون نہین ہونیکا مرا کام تمام
کھینچتے ہین وہ مرے قتل کو شمشیر عبث

دل کو رہتا ہی تری زلف مسلسل کا خیال
مثل مجنون ہی یہہ بستہ زنجیر عبث

ہون مین وہ تشنہ مجھے چاہیے آب کوثر
آشنا دیتے ہین مجکو قدح شیر عبث

قابض روح سے للہ نہ لڑوائیے گا
اب دم نزع عیادت مین ہی تاخیر عبث

ہی مقدر کا لکھا عقدہ ما لاینحل
بنتے ہین موے قلم ناخن تدبیر عبث

جس شبستان مین کوئی نور مجسم ہو ممنون
شمع بیکار ہی اوس بزم مین گلگیر عبث

## ولہ

دل ہی یون بیقرار کیا باعث
چشم ہی چشمہ سار کیا باعث

ابر رحمت نہ برسا گر پس مرگ
نہین اوڑتا غبار کیا باعث

ضعف پیری مین گلرخونکا خیال
ہی خزان مین بہار کیا باعث

روندتے ہین وہ خاک بھی پس مرگ
ہی یہہ دل مین غبار کیا باعث

اے دل خون شدہ وہ کہہ تو مجھے
روز کا انتظار کیا باعث

صاف اہل زمین ہین سب مجھسے
ہی فلک کو غبار کیا باعث

یاد اوس گل کی گر نہین ہی ممنون
ہی چمن خار خار کیا باعث

## غزل عاقل

کرتے ہو عشق مین کیون شکوۂ تقدیر عبث
ہوتی ہی رو برو تقدیر کے تدبیر عبث

ہی نہ کاکل کی اسیری سے رہائی ممکن
کھینچتا کیون ہی دلا نالۂ شبگیر عبث

شکوۂ جور و جفا کو نہ بڑہا ای نادان
کیون گھٹاتا ہی دلا آپ سے توقیر عبث

کردیئے زیر زمین تو نے ہزارون عاشق
کینہ سینہ مین ترے ہی فلک پیر عبث

نقشہ دل مین ہی کھنچا یار کا اپنے عاقل
جا کے بہزاد سے کھچواتے ہو تصویر عبث

## وله

چشم ہی اشکبار کیا باعث
دل ہی یون بیقرار کیا باعث

کیا ستاتا گلو نکو گلچین ہے
نالہ زن ہی ہزار کیا باعث

ہون مین کس شعر و کا دیوانہ
ہین پتنگے نثار کیا باعث

کون ابرو کمان ہی تیر لیئے
ہوگیا دل شکار کیا باعث

جان و دل ہمتو کرچکے ہین فدا
پھر بھی تمکو ہی عار کیا باعث

باغ مین یاد کسکا قد آیا
ہوگیا سرو دار کیا باعث

چشم نرگس جو وا ہی ای عاقل
کسکا ہی انتظار کیا باعث

## غزل عزیز

کھینچئے کشتۂ ابرو پہ ہو شمشیر عبث
قید کیئے زلف کو دکھلاتے ہو زنجیر عبث

شائق تیغ نگہ آئے ہین لاکھون آہو
عازم صید ہوے تم ہی پہ نخچیر عبث

پیچ وتاب دل بیمار کا باعث یہہ ہے ہم سے برہم ہی تری زلف گرہ گیر عبث
سر سے جاویگا کوئی زلف صنم کا سودا پاؤن پڑتی ہی مرے قید مین زنجیر عبث
فصل گل ہی ابھی ہاتھونسے اوڑ گئی صیاد بے قفس کہینچے ہی مانی مری تصویر عبث
بسمل تیغ نگہ ہو نہ چڑھاؤ ابرو اب لگاؤ نہین شمشیر پہ شمشیر عبث
وہ تو لکھتے ہی نہین ایک بھی نامہ کا جواب بھیجتا ہون اونھین تحریر پہ تحریر عبث

کیون نہو سنگ بسر غم سے شب و روز عزیز
ہمسے رہتا ہی خفا وہ بت بے پیر عبث

## ولہ

صاف دل ہی نہ یار کیا باعث آئینہ مین غبار کیا باعث
پھر گیا شہسوار کیا باعث نہین اوڑتا غبار کیا باعث
کسکی مژگان ہی ہمسے برگشتہ چبھہ گیا دل مین خار کیا باعث
تیغ ابرو کا وار ہوگا مگر سر ہی گردن پہ بار کیا باعث
آگیا ہی وہ گلعذار کہین نہ گل ہی بلبل کو خار کیا باعث
بکھرے کیون آپ زلف کی صورت گفتگو پیچدار کیا باعث
کونسے مہروش پہ اے شبنم روتی ہی زار زار کیا باعث
آنکھہ آہو کی کیا نکالو گے تکتے ہو بار بار کیا باعث
کشور دلپہ کسکے لام بندہا زلف ہی تار تار کیا باعث
سرنگین کرکے کسکو قتل کیا چشم ہی سوگوار کیا باعث
لب رنگین پہ دیکھی کسکی مسی لالہ ہی داغدار کیا باعث

یاد کس بے وفا کی آئی عزیز
ہو گئے اشکبار کیا باعث

## غزل تمیز

پھر ہوئی عشق کی دل پر مرے تاثیر عبث
پھر اوٹھائیگا یہہ صدمہ دل دلگیر عبث

نیمچے نیم نگاہی کے نہین تیغ سے کم
لائے مقتل مین مجھے وہ تہ شمشیر عبث

ای کماندار مین عاشق ہون تری مژگان کا
کب بچاتا ہی مرے دل کو ترا تیر عبث

خواب مین کب نظر آتا ہی وہ رشک یوسف
پھرتا ہون مثل زلیخا پئے تعبیر عبث

جان بلب ہون تو زبانی یہی قاصد کہیو
آپ کرتے ہین عیادت یہہ ہی تقریر عبث

بیخودی زلف کے سودے مین ہوی ہی مجکو
ایسے دیوانے کو پہناتے ہین زنجیر عبث

صورت بلبل تصویر تو حیران ہی تمیز
کھینچی اوس گل کی ہی بہزاد نے تصویر عبث

## وله

گلشن تن ہی خار کیا باعث
نہین آتی بہار کیا باعث

تیغ قاتل اگر عروس نہین
مثل زر ہون نثار کیا باعث

خانۂ دل مین یہ تجسس ہے
نہین ملتا ہی یار کیا باعث

جذبۂ شوق سے دل نادان
پھرتا ہی بیقرار کیا باعث

کسی قاتل کی تیغ ابرو سے
ہی میرا دل فگار کیا باعث

دل وحشی اگر نہین آہو
کرتے ہین وہ شکار کیا باعث

دیدۂ و دل کو رات دن اوسکا
رہتا ہی انتظار کیا باعث

اوس دل آزار پر دلا ہردم | آتا ہی تجکو پیار کیا باعث
چشم میگون کو خواب مین دیکھا | اب تلک ہی خمار کیا باعث
مورد رحمت الٰہی ہے | اب ہمارا مزار کیا باعث

کاہش غم بھی تو نہین ہی تمیز
جسم ہی مثل خار کیا باعث

## غزل اخلاص

زلف کافی ہی مری قید کو زنجیر عبث | نگہ کافی ہی مرے قتل کو شمشیر عبث
مارکر تیر نظر پھیر لیا منہ صیاد | نیم بسمل ہی رہا یہ ترا نخچیر عبث
سرمہ آلودہ وہ آنکھین ہین تری او ظالم | کہ ہدف سے کوئی گذرا نہ ترا تیر عبث
حضرت عشق کو مرشد ہی سمجھتا ہون دلا | جسکو بیعت نہین اس سی وہ ہی بے پیر عبث
تو کرے لطف کی جسپر نظر ای بندہ نواز | کیمیا ہی اوسے اور نسخۂ اکسیر عبث

خاکسار و نسے ہی اخلاص ترا عالمگیر
تیری تعظیم بجا ہی مری توقیر عبث

## ولہ

تجسے کیون ہو فرار کیا باعث | کیون مرے غمگسار کیا باعث
اپنی باتونسے تو نے آپ ای یار | کھو دیا اعتبار کیا باعث ہا
بیوفا ہو کے منہ کو پھیر لیا | مجھسے ای گلعذار کیا باعث
آئی پہلو مین میرے صورت گل | دے گئے دل کو خار کیا باعث
اوسکی صورت نظر نہین آتی | میرے پروردگار کیا باعث

مجکو حیرت ہی اور وہ تکتا ہی
ہون مین آئینہ وار کیا باعث

کھو دیا عاشقی مین حضرت دل
تمنے اپنا وقار کیا باعث

ای صبا جاکے تو ہی سمجھالا
مجھسے روٹھا ہی یار کیا باعث

تیرا اخلاص تو ہی عالمگیر
ہین عدو دوستدار کیا باعث

## غزل عیش

لائی ہستی مین عدم سے ہمین تقدیر عبث
طفل سے ہوکے جوان اب ہوے ہم پیر عبث

کیا میسر نہ تھا اشکون کے گہر کا مرے ہار
پہنے آئے ہو جو تم سونیکی زنجیر عبث

چین جبین ہوکے نہ ابرو سے ملاؤ ابرو
کیون لڑاتے ہو یہہ شمشیر سے شمشیر عبث

ہی گمان تیغ برہنہ کا زبان پر مجکو
آپ بیہودہ جو کرتے ہو یہہ تقریر عبث

ہی جو خوشنودی حق مد نظر اسلئے ہی
آگئے تدبیر کے پیری مری تقدیر عبث

عیش اسمین نظر آتی ہی ہمین شان خدا
صفحۂ دہر پہ کب ہی تری تصویر عبث

## غزل عاشق

چشم جادو مین ہی یہہ سرمہ کی تحریر عبث
دل مسحور کو بھی کرتے ہو تسخیر عبث

بسمل تیغ تبسم ہون بھلا ای قاتل
کب کشیدہ ہی ترے ابرو کی شمشیر عبث

بستۂ کاکل پیچان ہون بہت مدت سے
مجکو پہناتا ہی حداد یہہ زنجیر عبث

جذبۂ شوق شہادت سے بہت ہون بیتاب
قتل کرتے مین مرے کرتے ہو تاخیر عبث

دام گیسو مین مقید ہین ہزارون بلبل
طائر دل کے پھنسانے کی ہی تدبیر عبث

لب پہ دم آکے کسیدن نکل جاویگا
بوسہ دینے مین کیا کرتے ہو تاخیر عبث

مبتلا او سپہ نہ ہوجائے کوئی راز شناس
لیے پھرتا ہی دلا یار کی تصویر عبث

کی جبین سائی تو وہان روزن در بند ہوا
آگے تقدیر کے ہی رخنۂ تدبیر عبث

بستہ کاکل پیچان پہ ترحم کیجے
کھولتے آپ ہین اب زلف گرہگیر عبث

آجکل دیکھو تو آثار قیامت کی بنا
منعمون کرتے ہو اب دہر مین تعمیر عبث

جاکے اوس ترک کی فتراک سے لٹکا ہوتا
اب تڑپتا ہی پڑا ای دل نخچیر عبث

ہی فقط خنجر ابرو کا اشارہ کافی
قتل عاشق کی کیا کرتے ہو تدبیر عبث

## ولہ

نہین ملتا وہ یار کیا باعث
دلکو ہی اضطرار کیا باعث

نشہ سے یار کو تو نفرت ہی
چشم ہی پرخمار کیا باعث

تیغ ابرو نہین ہی گر اونکی
ہی مرا دل فگار کیا باعث

گر نہین ہی وہ یار عکس فگن
دل ہی آئینہ وار کیا باعث

خون روتی ہی دمبدم تا تل
نگہ انتظار کیا باعث ؛ ؛

روے شاید وہ خاک عاشق پہ
نہین اوڑتا غبار کیا باعث

## غزل حافظ

ہو نہ تقدیر جو یاور تو ہی تدبیر عبث
نقش و تعویذ عبث عامل و تسخیر عبث

تھا فقط جنبش مژگان سے مرا دل غربال
تو نے سینہ کو بنایا ہدف تیر عبث

اوسنے بھیجا ہی نہ بھیجیگا جواب نامہ
کیون کرین اوس بت بے پیر کو تحریر عبث

جب کوئی عرض مین کرتا ہون تو یون کہتے ہین
آپ ہمسے نہ کیا کیجئے تقریر عبث

کھینچنے مین ہی اگر ناز کے عاجز نقاش
تو نہ کھچوائینگے ہم یار کی تصویر عبث

جسکے نزدیک نہین آپ کا کچھہ عزو وقار
اوسکی کیون کرتے ہو تم عزت و توقیر عبث

جائیگا سر سے نہ سودا کبھی اون زلفون کا
چارہ گر پاؤن مین پہناتا ہی زنجیر عبث

جستجو چاہیئے خاک قدم جانان کی
ای ہوس تجھے ہی خواہش اکسیر عبث

تا دم مرگ نہ باز آؤنگا مین الفت سے
آپ دلواتے ہین اغیار سے تعزیر عبث

آج کا کام نہین چاہیئے کل پر رکھنا
وعدہ وصل مین تم کرتے ہو تاخیر عبث

مصحف رخ سے کرو چشم بصیرت روشن
حافظا پڑھتے ہو واللیل کی تفسیر عبث

## ولہ

سچ تو کہہ مجھسے عار کیا باعث
اور غیرونسے پیار کیا باعث

قاصدا جلد جا خبر تو لا
اتبک آیا نہ یار کیا باعث

خشک لب چہرہ زرد آہ ہی سرد
چشم ہی اشکبار کیا باعث

کسکی ہی یاد تو جو رہتا ہی
اسقدر بے قرار کیا باعث

بن گیا غیرت پر طاؤس
یہہ دل داغدار کیا باعث

کردیا پنجہ جنون نے آج
پیرہن تار تار کیا باعث

رام اک بت کا ہو گیا حافظ
تھا پرہیزگار کیا باعث

## غزل عسکری

نازہی سنگ دلی پر بت بے پیر عبث
جاینگی نالہ کی بیرے نہین تاثیر عبث

ہوا مژگانکے خدنگونسے تو سینہ غربال
آپ آراستہ کرتے ہو پہ تیر عبث

خون عالم کا غضب وسمہ ابروسے ہوا
نہین قاتل یہہ ترا جوہر شمشیر عبث

دل سودا زدہ کیون زلف کو چھیڑا اوسکی
کہین ہوتا ہی بھلا خانۂ زنجیر عبث

عسکری روز فزون حسن خداداد ہی وہ
آپ حیرت سے بنے دیدۂ تصویر عبث

## ولہ

ہی خفا مجھسے یار کیا باعث
ای مرے رازدار کیا باعث

آہ سوزان نے کسکی پھونکا ہی
دل سے نکلے شرار کیا باعث

گر وہ گل پیرہن نہ آیا نظر
جامہ ہی تارتار کیا باعث

کسکی مژگان ہوی خلل انداز
دل مین ہی خار خار کیا باعث

ہمکو ساقی ہی ناگوار یہ کیون
بادۂ خوشگوار کیا باعث

یاد نے کسکی بیقرار کیا
نہین تاب و قرار کیا باعث

عسکری رکہ گیا ہی قاتل کا
خنجر آبدار کیا باعث

# ردیف جیم تازی

## غزل نمود

سالک جو ہین نہین اونھین رہبر کی احتیاج
جیسے نہین ملک کو پیمبر کی احتیاج

| | |
|---|---|
| وصف اوس سپہر حسن کی افشا نکے مین لکھون | گر ہو زمین شعر کو اختر کی احتیاج |
| اک شعلہ رو کے عشق مین جلتا ہون اسقدر | پہلو مین جاے دل ہی سمندر کی احتیاج |
| روضہ ہو مثل تاج مرصع سر مزار | ہی بعد مرگ بھی مجھے افسر کی احتیاج |
| ہین سخت روسیہ جو ہین دولت کے خواستگار | سنگ محک کے واسطے ہی زر کی احتیاج |
| ہی بھیجنا جو اوس بت بدکیش کو پیام | جاے پیامبر ہی پیمبر کی احتیاج |

کہتی ہی یہہ زمین کسی کوچہ کی ای ممنود
ہون آسمان ہی مجھے اختر کی احتیاج

ولہ

| | |
|---|---|
| کیا جلوہ نمایان وہ نہین رشک قمر آج | خورشید قیامت ہی ہر اک داغ جگر آج |
| بے داغ دیئے مجھسے ملا وہ گل تر آج | بے پھول لگے نخل تمنا مین ثمر آج |
| باندہا ہی تصور مین جو مضمون کمر آج | ہی مو سے بھی باریک مرا تار نظر آج |
| کچھ دیکھی نہ سفاک کے ہاتھونکی صفائی | مین کوچۂ قاتل مین گیا سینہ سپر آج |
| یان خانۂ تن ناوک غم سے ہے مشبک | کیا اوسنے وہان بند کیئے روزن در آج |
| کل آئینہ رویون کو دیا چھوڑ وطن مین | حیران ہون جو غربت مین دکھا ماہ صفر آج |
| ہوتا ہی وفا وعدۂ فردائے قیامت | کوئی تو سنادے یہہ مجھے کل کی خبر آج |

خط اچھے پہ یہ ممنود آپ نے لکھا
نکلین نہ کہین حامل مکتوب کے پر آج

غزل عاقل

| | |
|---|---|
| حاجت نہ تخت کی ہی نہ افسر کی احتیاج | دل کو ہی میرے عشق پیمبر کی احتیاج |

کوچہ مین تیرے مسکن عاشق ہی اے صنم — خانہ بدوش کو نہین کچھ گھر کی احتیاج

نامہ ہمارا لیکے صبا جائیگی وہان — قاصد کی فکر ہی نہ کبوتر کی احتیاج

مفتون ہو سادگی پہ ہماری نکیون جہان — روے قمر کو کب ہوئی زیور کی احتیاج

افعی زلف یار کھلاتے ہین ہاتھ پر — افسون کی قدر ہی نہ ہی منتر کی احتیاج

دل کیون نہ بہائے گلشن کوے حبیب مین — بلبل کو کب ہوی نہ گل تر کی احتیاج

عاقل نہ بوسہ لب جانان ہوا نصیب
گو حد سے بڑہ گئی دل مضطر کی احتیاج

## ولہ

ٹھیرا ہی مرا قتل جو وان مد نظر آج — قاتل مین فدا کرتا ہون خود کاٹکے سر آج

بگڑی ہوی چتون ہی خدا خیر تو کیجو — بے طور نظر آتی ہی قاتل کی نظر آج

طوفان بپا ہونگے یہان نوح سے لاکھون — آیا ہی مرا جوش پہ جو دیدۂ تر آج

ہمراہ ترے تیرونکے دل اوڑ گیا قاتل — مرغ دل بے پر کے لگے خوب ہی پر آج

سر رکھکے مرا دار پہ قاتل یہہ پکارا — لایا شجر خشک ہی الفت کا ثمر آج

خود جاتا ہی اوڑتا ہوا حیرت سے جہانکو — قدرت کسکے لگے ہین مرے مکتوب مین پر آج

بار نظر خلق سے لچکے ہی خطر ہے — اللہ ہی بچائے تو بچے اونکی کمر آج

عنقا کی صفت ہوگئے قرطاس و قلم گم — تحریر لگا کرنے جو مضمون کمر آج

برسات ہی پر ساتھ نہین جس سے لڑے آنکھ — بیطرح لگاتا ہی جھڑی دیدۂ تر آج

ابرو کے قرین خال قیامت ہوا عاقل
محشر یہہ بپا کرتی ہی شمشیر و سپر آج

## غزل عزیز

سودائے زلف مین نہین اب سر کی احتیاج
ابرو ہلا دو کچھ نہین خنجر کی احتیاج

ہی لعل چھوڑکر لب دلبر کی احتیاج
دندانیہ دانت ہی نہین گوہر کی احتیاج

جوش ہوس بدولت وصل صنم ہوا
بڑہتی ہی مال و زر سے تونگر کی احتیاج

عزم سفر کیا ہی سوئے کوئے بیوفا
بر آئے یا خدا دل مضطر کی احتیاج

کہتے ہین ابروان خمیدہ چڑھاکے وہ
ہمکو نہین ہی تیغ دو پیکر کی احتیاج

سارا دماغ نکہت گیسو مین ہی بسا
حاجت نہ مشک کی ہی نہ عنبر کی احتیاج

لیجائیگی اوڑا اوسے بے پر ہوائے شوق
نامہ کو میرے ہی نہ کبوتر کی احتیاج

چیچک کے داغ تاردنسے عارض پہ ہم نہین
ہی کب سپہر حسن کو اختر کی احتیاج

کرکے شہید جلد سبکدوش کیجیے
بار گران ہی تن کو نہین سر کی احتیاج

ہم مست جام دیدۂ مخمور ہین عزیز
مینا سے ہی غرض نہین ساغر کی احتیاج

## ولہ

ادس بھرنے دی زلف ہٹا رخ سے اگر آج
بولین گے سر شام ہی مرغان سحر آج

آنکھین ہین پلٹ جاتے ہین آکر مرے گھر سے
کس مردم بدبین کی لگی اونکو نظر آج

منظور ہی داغ دل عاشق سے گھٹانا
آئے وہ لیے ہاتھ مین طاؤس کا پر آج

دل لیکے چلا قافلہ حسرت و ارمان
کس دھوم سے ہوتا ہی مسافر کا سفر آج

اللہ ری خوشی آپکو مین بھول گیا ہون
مدت مین ہوا کوچہ جانان مین گذر آج

نکلا ہی پڑے ہی نہین دم لیتا ہی خنجر
کس مرگ رسیدہ پہ بندھی اوسکی کمر آج

کھولے ہوے زلفین وہ کہین آئے سر بام
پھندون مین پھنسا جاکے مرا مرغ نظر آج

کسکے اثر ہجر سے ہین تفرقہ پرداز
سر آج بدن آج یہہ دل آج جگر آج

کیا چھوڑینگے بے قتل کیے یہہ مجھے قاتل
تل آج مژہ آج ادا آج نظر آج

سودائے محبت کا خریدار تو ہولے
مین بیچتا ہون ایک ادا پر تری سر آج

تا بزم صنم ہو جو عزیز اپنی رسائی
سمجھون کہ ہوا آہ رسا مین بھی اثر آج

## غزل تمیز

ہی شعلہ رو کے عشق مین مجمر کی احتیاج
سوز درون سے ہوگئی اخگر کی احتیاج

سینہ سپر ہون مین نہین قاتل کے سامنے
خود و سپر زرہ کی نہ بکتر کی احتیاج

کرتے ہو قتل لاکھونکو ابرو کی تیغ سے
شمشیر سے غرض ہی نہ خنجر کی احتیاج

موئے مژہ کی نوک خلش دل مین کرگئی
پھر ہو خدنگ یار کو کیا پر کی احتیاج

آئین جو خوش خرامی سے ہمدم وہ بزم مین
تا حشر ہو کسی کو نہ محشر کی احتیاج

ساقی شراب خوارون مین کردی تو خبر دو
مدت سے ہی مجھے مئ احمر کی احتیاج

دکھلائین اونکا روے عرق ناک ہی تمیز
بلبل کو ہی چمن مین گل تر کی احتیاج

## ولہ

ایام نحوست کے گئے سیر سے گذر آج
مدت مین نجومی نظر آیا وہ قمر آج

عاشق کو ہی اب جان کے جانیکا خطر آج
پھینکے ہی وہ پیہم جو ادھر تیر نظر آج

دکھلایا تری زلف پریشان نے اثر آج
اس سفت کے سودے مین ہوا ہمکو ضرر آج

کیون خیر تو ہی آئے ہین جو آپ ادھر آج
کیا قصد ہی جاتے ہین کہان دل ہی کدھر آج

کیا حسن تمھارا ہی کہ ہین محو تماشا
کل حور و ملک دیو و پری جن و بشر آج

دامن سے لگا تیرے مرا خون شہادت
ہرگز تو مرے قتل سے قاتل نہ مکر آج

کیا حال ہوا تیرا دلا سوز دروں سے
با ہر نفس سرد ہین آتے ہین شرر آج

تھا حال دگرگون ترے بیمار کا لیکن
پوچھی بھی نہ قاصد نے ترے میری خبر آج

دیکھے کہ قیامت ہین تمیز آپکے نالے
پر آپ دکھائین مجھے آہون کا اثر آج

## غزل اخلاص

رخ سے غرض نہ زلف معنبر کی احتیاج
سنبل کی آرزو نہ گل تر کی احتیاج

بر لا کریم بے کس و بے پر کی احتیاج
مجکو تو تجھ سوا نہ کسی در کی احتیاج

جنت کی آرزو ہی نہ غلمان و حور کی
گر ہی تو اپنے نور پیمبر کی احتیاج

پیر مغان سے بادۂ گلگون نہ لیجیو ہا
ای دل اگر ہی ساقی کوثر کی احتیاج

نوک مژہ سے لیجیو فصاد فصد دل
رکھتا نہین جنون مرا نشتر کی احتیاج

ٹکڑے جگر ہی اور گریبان ہی تار تار
کیا جانے کوئی اس دل مضطر کی احتیاج

لکھا ہوا ہی کاتب قدرت کا ہاتھ پر
دیکھو اسے نہین کسی دفتر کی احتیاج

آرام سے زمین پہ ہون نقش قدم کی طرح
تکیے کی احتیاج نہ بستر کی احتیاج

اخلاص اب سخن کے بہت کم ہین قدردان
ہوتی ہی قدردان کو سخنور کی احتیاج

## ولہ

وہ قتل پہ باندھے ہوئے بیٹھے ہین کمر آج | مین شوق سے قدمون پہ رکھے دیتا ہون آج

وہ یوسف ثانی مرے گھر آکے پھرا حیف | اور مجکو رقیبون نے یہہ دی کل کی خبر آج

کس شوخ کے شب تیر نظر دلمین چبھے ہین | کروٹ نہین لینے دی مجھے تابہ سحر آج

ای باد صبا کہیو کوئی دم کا ہی مہمان | کوچہ سے جو دلدار کے ہو تیرا گذر آج

اس عالم فانی مین تغافل نہین لازم | کچھ سوچ سمجھ کل کے لئے نفع و ضرر آج

اخلاص غنیمت ہی کہ ہمچشم یہہ اپنے
دو چار جو بیٹھے ہوئے آتے ہین نظر آج

## غزل عیش

ای تیغ زن ہی اسلیئے پھر سر کی احتیاج | ہی بعد قتل جو تری ٹھوکر کی احتیاج

کب ہی بجز تجھ بت کافر کی احتیاج | سودا نہین مجھے جو ہو پتھر کی احتیاج

قانع وہ ہون مین دانہ شبنم ہی دُر مجھے | منعم نہین ہی کچھ ترے گوہر کی احتیاج

بگڑین نہ آپ مجھسے پری زاد سنکے نام | کب یہہ کہا کہ ہمکو ہی دلبر کی احتیاج

خلوت ہو اوسنے ایسی جگہہ تا نہ آئے کوئی | حیران ہون ہی جو خانہ بے در کی احتیاج

ایسا نہین ہی کوئی دلائے ہماری یاد | سنتے ہین وان ہی بندہ بے زر کی احتیاج

ہووے نہ زہر افعی گیسو کا جو اثر
ای عیش کچھ سکھا کہ ہی منتر کی احتیاج

## ولہ

گھر سے وہ پھرے میرے تو پھرنے لگا گھر آج | کچھ ایسے گئے دیکے ہین درد جگر آج

حیران ہون مین اوس رخ پہ صفائی عجب آئی | جمتی نہین جا جا کے پھسلتی ہی نظر آج

ہی مجکو یقین یہہ کہ اگر سحر مین کردون
ظاہر ہو شب وصل کی ہرگز نہ سحر آج

بھڑکائی ہی دل مین تپش ہجر نے وہ آگ
آنسو مرے بن بن کے نکلتے ہین شرر آج

ہنس ہنس کے نہ آئینہ مین تم حسن کو دیکھو
لگ جائے تمھین دیکھو تمھاری نہ نظر آج

مانی تجھے جب مانین نہو فرق سر مو
یون کھینچے گر اونکی تو تصویر کمر آج

انگشت نما شکل سہ نو کے ہین دونون
میرا خم گردن یہان وان اونکی کمر آج

اوڑتے ہوے ای عیش نگاہونکے جو تیر آی
اوس چشم کی گردش سے کھلے اونکے ہین پر آج

## غزل عاشق

خانہ بدوش ہون یہہ ہی دلبر کی احتیاج
مسکن کا ہی خیال نکچھہ گھر کی احتیاج

اک سیمتن کے عشق مین سیماب وار ہون
کشتہ ہون آجکل ہی مجھے زر کی احتیاج

پیش نظر مری چمن حسن یار ہے
خواہش ہی باغ کی نہ گل تر کی احتیاج

افشان کو اوسکی دیکھہ کے آئینہ بول اوٹھا
ہون آسمان ہی مجھے اختر کی احتیاج

نظروں سے تیری طائر دل ہو چکا شکار
حاجت ہی باز کی نہ کبوتر کی احتیاج

دریاے اشک دل مین ہی ذرات موج زن
کشتی کو اپنی کب ہی سمندر کی احتیاج

پہنچائیگا بہاکے مرا مجکو سیل اشک
اوس بحر حسن تک نہین رہبر کی احتیاج

تصویر یار خود ورق دل پہ ثبت ہے
کاغذ کی ہی ضرور نہ مسطر کی احتیاج

سودا ہی دل مین جنبش مژگان یار کا
فصاد مجکو کچھہ نہین نشتر کی احتیاج

ادنی سا اک غلام ہی اوس روح پاک کا
کیونکر نہ ہووے مجکو پیمبر کی احتیاج

عاشق کلام اپنا تو خود ہیں بگوش جان
سحر بیان کو کب ہی سخنور کی احتیاج

## وله

جان دیتے ہین فرقت مین تری او گل تر آج
اس گلشن ہستی سے ہی بلبل کا سفر آج

ہی وصل کی شب تھوڑی سی ہوگی نہ سحر آج
زلفونکو ذرا کھولدو ایجان اگر آج

دل چھیر کے پہلو سے وہ کب لیگیا قاتل
رہ رہ کے ستاتا ہی مجھے درد جگر آج

سودے مین تری زلف کے ای یوسف ثانی
بازار مین ہم بیچتے ہین اپنا ہی سر آج

زخمی تجھے کل کرکے وہ قاتل جو گیا تھا
پھر دیکھنے آیا ہی دلا زخم جگر آج

عاشق کے تو ہی نام سے اوس شمع کو نفرت
محفل مین نہ پروانہ کا ہو جاے گذر آج

## غزل حافظ

الماس کی نہ دُر کی نہ گوہر کی احتیاج
ہی خاک آستانۂ دلبر کی احتیاج

جسکو تمھارا سایۂ دولت پسند ہی
اوسکو نہین ہی تاج سکندر کی احتیاج

رونق فزا جو بام پہ ہون آپ وقت شام
عالم کو پھر نہ ہو مہ انور کی احتیاج

زخمی جو ہو گیا تیری ترچھی نگاہ سے
اوسکو نہ تیغ کی ہی نہ خنجر کی احتیاج

تیری نگاہ مست کا طالب ہون ساقیا
مجکو نہین ہی بادہ و ساغر کی احتیاج

دو تین دن سے دیتی ہی تکلیف ہر طرح
شاید رگ جنون کو ہی نشتر کی احتیاج

ہو دل مین جسکے عشق الٰہی کا اشتیاق
نے مال و جاہ کی نہ اوسے زر کی احتیاج

سرشار جو ہین نشۂ وحدت سے ساقیا
ہرگز نہین اونھین مۓ احمر کی احتیاج

لیجائیگی صبا مرے نامہ کو حافظا
مجکو نہین ہی پیک و کبوتر کی احتیاج

## وله

شمشیر دو دم کرتے ہین وہ زیب کمر آج
عشاق کی آتی نہین کچھ خیر نظر آج

محسوس ہوا نالۂ سوزان کا اثر آج
منہ سے مرے ہر لحظہ نکلتے ہین شرر آج

رہنا نہین منظور تو کاٹو مرا سر آج
تنہا مجھے تم چھوڑ کے جاتے ہو کدھر آج

موجود ہی لیکن نہین آتی ہی نظر آج
ہمشکل نظر ہو گئی لاریب کمر آج

ای جان جہان کچھ نکرو خوف و خطر آج
جلد اپنے جدا کرو و مرے دوش سے سر آج

جانیسے دلارام کے آئی یہہ قیامت
دل کو نہین سیری نہ مجھے دل کی خبر آج

سینہ سے لگا کر مجھے وہ شوخ یہہ بولا
آتش سے بھرا ہی ترا یاقوت جگر آج

آنا ہی تو آجاؤ وگرنہ کوئی دم مین
کر جائینگے ہم عالم فانی سے سفر آج

ہیہات شب وصل ہوی صبح قیامت
ہی صور نہین بانگ تری مرغ سحر آج

احسان خدا طالع خفتہ ہوا بیدار
وہ راحت جان خود بخود آیا مرے گھر آج

تیغ نگہ ناز سے حملہ تو کرین وہ
ہم شوق سے ہو جائینگے خود سینہ سپر آج

سیب ذقن و پستۂ لب کے دئیے بوسے
حافظ کو ملا نخل محبت کا ثمر آج

## غزل عسکری

اوس رشک مہر کو نہین گوہر کی احتیاج
ہوتی نہین ہی ماہ کو اختر کی احتیاج

ابرو کی تیغ کا ہی کوئی ہاتھ صاف ہو
جانباز کو نہین ہی ترے سر کی احتیاج

آندھی بھی اوسکی تیزی پرواز سے ہو گرد
کب مرغ دل کو ہی مرے شہپر کی احتیاج

بگڑے بھی حال پر تو وہ بنتے ہین شکل خوب
ہوتی ہی خوبرو کو نہ زیور کی احتیاج

کہتا ہی شوق نامہ بر یار کر مجھے
باد صبا کی ہی نہ کبوتر کی احتیاج

اس مشک کی تو بو ہی خطا و ختن تلک
ہی زخم دل کو زلف معنبر کی احتیاج

قاتل ذرا تو ابروئے پر خم کو دے ہلا
یعنی گلو کو ہی مرے خنجر کی احتیاج

عادتی جور کر دیا احسان کیا بڑا
ہو دل سے کیون نہ ایسے ستمگر کی احتیاج

ہی سیر دیکھنی اونھین برق طپیدہ کی
پتھر ہوئی ہی اس دل مضطر کی احتیاج

ہی چشم چشمہ اپنی تو سینہ بھی دشت ہی
ہمکو نہ بحر کی ہی نہ کچھ بر کی احتیاج

صد مون نے عسکری کیا تحلیل اور ضعیف
لیکن ہمین ہی شوخ سمن بر کی احتیاج

## ولہ

قاتل نے کی ہی تیغ ستم زیب کمر آج
معدوم ہی تن پر نظر آجائینگے سر آج

آرائش سرمہ جو سر شام ہوئی ہی
شاید کہ ملیگا کوئی منظور نظر آج

ٹکڑے مرے دل کے جو ہوے مثل کتان خود
دیکھا ہی مگر اوسنے کوئی رشک قمر آج

تمکو بھی خبر عاشق شیدا کی ہی اپنے
سنتے ہین کہ ہی اوسکا بہت حال دگر آج

پستان پہ چلا ہاتھ جو میرا تو کہا یہہ
الفت کا ملا آپ کو بارے یہہ ثمر آج

طوفان اوٹھائے ہین رقیبون نے یہہ کیا کیا
بے شبہہ ڈبو دینگے مجھے دیدۂ تر آج

شرمندہ لب لعل سے ہی لعل یمن تک
بے آب کیا ہی ترے دندان نے گہر آج

قربان ہوا طالع بیدار کے اپنے
دربان کو جو سوتے ہوے پایا سر در آج

شب کونسے حسرت زدہ کے گھر مین بسر کی
پژمردہ جو تم آئے ہو گھر وقت سحر آج

عنقائے خیال آپ کا دیکھینگے دلا ہم
ہاتھ آئے اگر آپ کے مضمون کمر آج

ہی یاد نے کس شعلہ روش کی ہمین پھونکا
آہون سے فزون نکلے ہی جو دل شرر آج

وہ مہر وہ اشفاق وہ الطاف نہین ہین
آتے ہین ہمین طور ہی کچھ اور نظر آج

بیطور سا ہی عسکری کا حال پریشان
ای جان جہان تمنے نہ لی اوسکی خبر آج

# ردیف حاء حطی

## غزل لمؤد

ہجر جانان تک نکلجاتی ہی روح
وصل کے وعدو نپہ پھر آتی ہی روح

آتے دم رکتے ہین گر وہ راہ مین
چلتے چلتے یان اٹک جاتی ہی روح

ہوتا ہی جب شمع رویونکا خیال
موم کی صورت پگھل جاتی ہی روح

ہی رقابت تن سے اپنے اسقدر
کوے جانان مین مچل جاتی ہی روح

مرتے ہین اک جان جاتی عشق مین
غم کا بھی جوہر یہان کھاتی ہی روح

چھپتی ہی تن مین جو میرے وقت نزع
آسمان پر جاتے شرماتی ہی روح

کیا صفاے قلب و باطن ہی لمؤد
آمد وشد مین پھسل جاتی ہی روح

## ولہ

عروج مین بھی جو رہتا ہون خاکسار کی طرح
خط جبین نہ لکھا ہو خط غبار کی طرح

مژہ پہ دوڑنا طفلا نہ کھیل سمجھے ہین
یہ طفل اشک ہین طفلان نی سوار کیطرح

برنگ لالہ کھلے داغ اشک پیری مین
خزان چمن مین مرے آئی ہی بہار کیطرح

جنون مین تنگ ہون جینے سے مثل اہل سقر
کہان بہشت مین وسعت ہی کوے یار کیطرح

برنگ تیغ کشیدہ جو شاخ گلبن ہے
چمن مین سرو ہی بے یار مجکو دار کیطرح

ہر اک کی حسرت مردہ ہی دلمین مدفون ہی
ہی دشمنون کا مرے سینہ بھی مزار کیطرح

نشان ایک ہی کافی ہی نامہ بر کو مرے
نہین جہی کوچہ دو عالم مین کوے یار کیطرح

ہی اوس گلی کا مجھے شوق باز دید نمود
کہ نقش پا ہی جہان چشم انتظار کی طرح

## غزل عاقل

یاد مین اوس گل کی گل کھاتی ہی روح
بیکلی کیا ہمکو دکھلاتی ہے روح

روضۂ رضوان مین جب جاتی ہی روح
نکہت خلد برین لاتی ہی روح

غنچۂ لب کو جب نہین پاتی ہی روح
مثل بلبل غم سے چلاتی ہی روح

قاصدا کہنا کہ اوس عاشق کی آج
لو مبارک ہو تمھین جاتی ہی روح

دیکھکر دست حنا بستہ ترا
ای ستمگر پس پسی جاتی ہی روح

اوٹھہ کے پہلو سے گیا وہ شمع رو
آتش غم سے جلی جاتی ہی روح

آخری دم ہی ذرا آ دیکھ لے
چشم مین آ کر کے لہراتی ہی روح

نزع مین بھی ہای تری مشتاق دید
جاتے جاتے جو ٹھہر جاتی ہی روح

مرگئے ہم یاد مین جس شوخ کی
اوسکے در پر ٹھوکرین کھاتی ہی روح

قد بالای صنم کی یاد مین
عرش کے پایہ سے ٹکراتی ہی روح

افعی زلف سیہ کے ہجر مین
مثل سنبل پیچ و خم کھاتی ہی روح

عاقلا شیرین دہن کے عشق مین
قصۂ فرہاد سنواتی ہی روح

## ولہ

حسین کوئی نہین یار گلعذار کی طرح
چمن مین گل ہوے بلبل کو جس سے خار کیطرح

فراق قامت بالائے سرو قد سے دلا
نہ ہوے کیون ہمین شمشاد باغ دار کیطرح

وہ یون لپٹ کے لگا رہتے تار بستر مین
کچھ اب بری نظر آتی ہی جسم زار کیطرح

سوکھا یا ہی غم مژگان نے اسقدر گلرو
کھٹکتا ہی دل ہمارا اب تو خار کیطرح

گھلا یا عشق کمر نے یہان تک اونکے
کہ پھرون تک نہین ملتا میان یار کیطرح

ہزار عاقلا بلبل ہو زمزمہ پیرا
نہ پائیگی کبھی تقریر اپنے یار کیطرح

## غزل عزیز

کیا گھٹا زلفون کی دیکھہ آتی ہی روح
بن کے کیون طاؤس چلاتی ہی روح

کوے جانان کی ہوا کھاتی ہی روح
بوے جنت جسم مین لاتی ہی روح

روتی ہی کیا اب باتید وصال
ابر رحمت تن پہ برساتی ہی روح

خاک مین ملجائیگی تن کی بہار
دیکھیے کیا گل کھلا جاتی ہی روح

گور کی تنگی نہین ہیہات یاد
قصر تن مین پاون پھیلاتی ہی روح

کوئی دن آخر نکل جائیگی یہہ
ہجر کے صدمو نسے گھبراتی ہی روح

چلدیے پہلو سے اوٹھکر آپ جب
ہم یہ سمجھے اسطرح جاتی ہی روح

ائینہ سے بڑہ کے ہی وہ چشم صاف
ہمکو حیرت سے نظر آتی ہی روح

اے پری از بسکہ ہی جوش جنون
تیرے سایہ سے لپٹ جاتی ہی روح

کنج عزلت مین فاقت ہی اسے
اشک مین پیتا ہون غم کھاتی ہی روح

بدگمانی سے ہی فرط احتیاط
نامہ بر کے ساتھ ہو جاتی ہی روح

یاد مژگان صنم مین دوستو
کو بکو اب تنکے چنواتی ہی روح

جز خدا ہوتا نہین کوئی عزیز
تن سے جسدم کوچ فرماتی ہی روح

ولہ

کہان سے لاسے قمر تاب روے یار کیطرح
کہ مہر زرد ہوا گل ہی جس سے خار کیطرح

فلک پہ لاکھہ تپان ہو کے برق یون چمکی
جدا ہی اپنی مگر آہ شعلہ بار کی طرح

اُمڈہ اُمڈہ کے جو برسے ہزار ابر بہار
نپائیگا مگر اسس چشم اشکبار کی طرح

نسیم صبح سے بگڑی ہی آج کیا بلبل
چمن مین بستہ ہین غنچہ دہان یار کیطرح

بنی نہ ایک بگڑ کر ہزار بل کھاے
چمن مین دیکھی جو سنبل نے زلف یار کیطرح

عزیز ہو گئی حیران چمن مین کیون نرگس
کہ چشم وا ہی مری چشم انتظار کی طرح

غزل تمیز

پیچ مین کاکل کے جب آتی ہی روح
زلف کی مانند بل کھاتی ہی روح

جب وہ آتے ہین تو آجاتی ہی روح
جب وہ جاتے ہین چلی جاتی ہی روح

جا نہ بزم غیر مین ای شمعرو
رشک سے ابتو جلی جاتی ہی روح

کسکے ہوتے ہین بتان بیوفا
یون دل نادان کو سمجھاتی ہی روح

موج زن ہی اونکا وان دریای حسن
یان گہر آنسو سے برساتی ہی روح

بوسہ ہاے چشم مست یار سے
وصل مین بیخود ہوی جاتی ہی روح

کیا تمیز اب نزع مین وہ آئینگے
بھر استقبال جو جاتی ہی روح

ولہ

جہان مین کوئی نہین مجھسے دلفگار کیطرح
چمن شگفتہ ہی زخمون کا لالہ زار کیطرح

خفا ہو کسلئے صاحب ستم شعار کیطرح
نہین ملیگا کوئی مجھسے جان نثار کیطرح

وہ بجمد حسن جو جاتا نہین سوسے دریا
حباب بنتے ہین چشمان انتظار کیطرح

ہزار شکر کہ قاتل نے سر کو کاٹ لیا
وگرنہ تھا یہہ گران مجکو کوہسار کیطرح

گل و چمن ہین مجھے دیکھ کیون ہو آزردہ
تمیز برگ و شجر مین رہیگا خار کیطرح

غزل اخلاص

یار کے آنے سے آجاتی ہی روح
ساتھ جانے کے نکلجاتی ہی روح

گو شکایت سے نہ لب آگاہ ہون
اونکی بے مہری سے گھبراتی ہی روح

افعی گیسو کو اونکے دیکھ کر
شوق سے کیا تن مین لہراتی ہی روح

اب غم دوری سے جی جلنے لگا
کب بھلا اخلاص کو بھاتی ہی روح

ولہ

بنا ہی گوش جانان گل انار کیطرح
وفا کی بو نہین اسمین نہ اعتبار کی طرح

سما رہی ہی جو اک زلف عنبرین کی یاد
تو پیچ و تاب بھی بل کھا رہا ہی مار کیطرح

نہ ڈالے ہار گلے مین کبھی گلو نکے وہ شوخ
جو دیکھے مجھہ دل بیمار داغدار کی طرح

نہین یہہ دوست تو کوئی نہین ہی دشمن بھی ۔۔۔ کہ دل ہی پہلو مین دشمن ہی دوستدار کیطرح

گراوہ خاک سے اوٹھکر جو سر بلند ہوا ۔۔۔ پسند خاک کو ہی خوب خاکسار کیطرح

پسند خاطر جانان ہین ایسے دیوانے ۔۔۔ ذلیل وہ ہین جو رہتے ہین ہوشیار کیطرح

ہی اوس امیر کی خدمت مین ارباب اخلاص
زبان دہن مین جو رکھتا ہی ذو الفقار کی طرح

## غزل عیش

خواب مین اوس کوچہ مین جاتی ہی روح ۔۔۔ سیر جنت مجکو دکھلاتی ہی روح

بوئے زلف آئی تو مین سمجھا یہی ۔۔۔ ناک کے نتھنون کی راہ آتی ہی روح

وہ مسیحا پھونک دیتا ہی جو دم ۔۔۔ قالب بیجان مین آجاتی ہی روح

دل نکر نالہ کہ یون وقت عذاب ۔۔۔ کہتے ہین کافر کی چلاتی ہی روح

مرتے دم کیا ساتھ دیتا ہی کوئی ۔۔۔ تن کو تنہا چھوڑ کر جاتی ہی روح

سچ ہی کہتے ہین جو مرنے کو وصال ۔۔۔ کھوکے اپنے تئین او نہین پاتی ہی روح

ناک مین دم ہی مرا ہونٹون پہ جان ۔۔۔ ہجر کے صدمہ سے گھبراتی ہی روح

یہہ صفائی یہہ لطافت عیش ہی
جسم مین اونکے نظر آتی ہی روح

## ولہ

شگفتہ رنج نے کی جان داغدار کیطرح ۔۔۔ ہمارے باغ مین آئی خزان بہار کیطرح

حسین جہانکے خجل ہوکے اونسے کٹتے ہین ۔۔۔ قد اونکا بارہ بہہ ہی تیغ آبدار کی طرح

ندامت اوسکی ہی ناوک فگن جو مارا تیر ۔۔۔ نکال پھینک دیا اوسکو مینے خار کیطرح

دیا جو جام خفا ہو کے ہمکو ساقی نے
تو اوسکے نشہ مین پائی گئی خمار کی طرح

چمن مین گل ہی تو محفل مین شمع دیر مین بت
کہون مین کیا کہ ہی تجھہ ایک مین ہزار کیطرح

شب فراق مین ای عیش ہر ستارہ پر
گمان ہوا ہی مری چشم انتظار کی طرح

## غزل عاشق

اوسکی فرقت مین یہہ گھبراتی ہی روح
وصل کا انداز بتلاتی ہی روح

جان جاتی ہی ترے جانے سے یار
جب تو آجاتا ہی آجاتی ہی روح

خواب مین کر وصل جانان کا خیال
سو طرحسے دل کو بہلاتی ہی روح

جسم کو بیجان ہمارے چھوڑ کر
دھونڈنے تمکو نکل جاتی ہی روح

یاد مین عاشق لب جان بخش کے
آتے آتے لب پہ رہجاتی ہی روح

## ولہ

پسند جب سے ہی ایک شوخ گلعذار کیطرح
جگر کے داغ ہوے اپنے لالہ زار کیطرح

بغیر یار چمن مین ہر ایک گل ہی داغ
ہر ایک بزم مین ہی مجکو شمع دار کیطرح

خطا ہوی جو تمھین دل دیا معاف کرو
کھڑا ہون کب سے مین دیکھو گناہگار کیطرح

وہ بادہ کش ہون کہ صوفی ہون درحقیقت مین
وہ بیخبر ہون کہ رہتا ہون ہوشیار کیطرح

خطا معاف کرو وصل اتو عاشق سے
ملیگا تمکو نہ پھر مجھسے جان نثار کیطرح

## غزل حافظ

دل کو پھر زلفون مین الجھاتی ہی روح ۔ سر پہ پھر کالی بلا لاتی ہی روح

ہجر کے صدمون سے گھبراتی ہی روح ۔ وہ نہ آئے تو ابھی جاتی ہی روح

میرے پاس آتے ہین جب وہ خواب مین ۔ شوق مین اونسے لپٹ جاتی ہی روح

دیکھیے اس پیچ سے چھٹتی ہی کب ۔ عشق مین زلفونکے بل کھاتی ہی روح

صبح محشر کا نہ منہ ہو جائے فق ۔ چاک سینہ اپنا دکھلاتی ہی روح

یاد مین دست حنائی کی ترے ۔ اشک خون آنکھونسے برساتی ہی روح

لاتا ہون بہلا کے کوے یار سے ۔ جا کے وان ہر دم مچل جاتی ہی روح

جلد اپنا کام کر تو ای اجل ۔ زندگی سے میری گھبراتی ہی روح

ہجر مین صدمے اوٹھائے اسقدر ۔ اونسے ملنے کی قسم کھاتی ہی روح

دیتی ہی اپنا غم فرقت یہہ جب ۔ خاک مین ہر اک کو سلواتی ہی روح

طفل دل میرا سمجھتا ہی نہین ۔ اوسکو سو طرح سمجھاتی ہی روح

غیر کو پہلو مین اوسکے دیکھ کر ۔ رشک سے اپنی نکلجاتی ہی روح

مسکرا کر ناز سے کہتے ہین وہ ۔ بس انھین باتونسے گھبراتی ہی روح

حافظا یہہ ہین بتان سنگدل
ربط کر کے انسے پچھتاتی ہی روح

## ولہ

جو دیکھ لے قد موزون گلعذار کی طرح ۔ تو قمری نغمہ کرے بلبل و ہزار کیطرح

نہین پسند ہمین اوس ستم شعار کیطرح ۔ کہ اوسنے ہمکو بنایا ہی سوگوار کیطرح

الہی خیر ہو وہ شہسوار نکلا ہے ۔ کہ اوسکے ساتھ ہوا مین بھی ہون غبار کیطرح

نیا شگوفہ ہی اوس گلبدن نے آپسے آپ ۔ گلے مین ڈالدیے آکے ہاتھہ ہار کیطرح

وفور رنج مین دریاے اشک سے اپنے ۔ ہر اک حباب بنا گنبد مزار کی طرح

تمھارے طائر دل نے پھنسایا طائر دل ۔ نہ دیکھی ہوگی کسی نی بھی یہہ شکار کی طرح

ہزار طرح سے دیکھا ہی حسن اوس گل کا ۔ مگر ہمیشہ تر و تازہ ہی بہار کی طرح

خدا بچائے بتون کی نگاہ و ابرو سے ۔ کہ کاٹ کرتے ہین یہہ تیغ آبدار کی طرح

فراق غنچہ دہن مین یہہ داغ کھائی ہین ۔ ہوا ہی سینہ بے کینہ لالہ زار کیطرح

وہ لیکے ہاتھہ سے اعدا کے وار دیتے ہین ۔ ہمارے سینہ مین چبھتے ہین پھول خار کیطرح

بتون کی رام کہانی کو چھوڑدو حافظ ۔ کرو عبادت معبود دیندار کیطرح

## غزل عسکری

امتحانسے کب یہہ گھبراتی ہی روح ۔ پر نہ آنے سے ترے جاتی ہی روح

لو پریرویون کی الفت سے ہمین ۔ صاف دیوانہ ہی ٹھیراتی ہی روح

عرض مطلب پر مری کہتے ہین وہ ۔ ایسی باتونسے تو گھبراتی ہی روح

کیا شب غم ہو بسر جون روز حشر ۔ روکو مین مجکو سمجھاتی ہی روح

ضبط آہ پر شرر ہی اک بلا ۔ ایسی آتش سے تو جل جاتی ہی روح

اسکی بیتابی کہون کیا عسکری ۔ جسم مین جسوقت یہہ آتی ہی روح

## ردیف خاء معجمہ

## غزل لمود

ہاتھ مہندی سے ہی تیرا ید بیضا الشوخ
بات مین ہی اثر نطق مسیحا الشوخ

شوخیان لازم و ملزوم ہین دلبر کے لیے
تیری شوخی کا نہین ہمکو اچنبا الشوخ

الفت موئے کمر سے ہی سراپا معدوم
دل ہوا عشق دہن مین ترے عنقا الشوخ

روٹھنے مین ترے کب تاب تکلم مجکو
صورت غنچہ ہین لبہائے تمنا الشوخ

پردہ داری کے لیے مثل فلک پہلو ہے
دل ہی جلوہ سے ترے عرش معلا الشوخ

رنگ گلشن ہوا تغییر یہہ شوخی سے تری
گل عنادل کی نظر مین ہوا حربا الشوخ

کیا مجھے یاد رہی خلد مین حورونکا خرام
نہین بھولا ہون چمن مین ترا پھرنا الشوخ

برسون گذرے ہین کہ پہلو سے جدا ہی میرے
تیری فرقت نے کیا حال یہہ دلکا الشوخ

شوخیان طائر معنی کی دکھائینگے لمود
تیری شوخی کا جو مضمون بندھیگا الشوخ

## ولہ

سرشک خون سے یہہ ہی چشم گریان سرخ
کہ جیسے عکس شفق سے ہوا ابر باران سرخ

بہار حسن ہے ایسا ہی روئے جانان سرخ
کہ عکس عارض رنگین سے ہو گلستان سرخ

مین سمجھا گردن مینا مین ہی مے گلگون
کیا جو سرخی پان نے گلوئے جانان سرخ

افق مین جلوۂ خورشید دکھا ہی تا صبح
ادھر تو دیکھیے ویسا ہی روئے جانان سرخ

طلسم حسن سے مارِ سیہ ہوا گلگون
کہان گلال سے ہی اونکی زلف پیچان سرخ

چمن مین بولا ہی اوس گل کا طوطی تقریر
کرے نہ آنکھ کہین بلبل خوش الحان سرخ

لمود ہاتھ ہوئے نخل قد دلجو مین
حنا کے رنگ سے مانند شاخ مرجان سرخ

## غزل عاقل

نکلا فرقت مین تری لب سے جو نالہ الشوخ
دیکھنا ہونگے فلک سب تہ و بالا الشوخ

جب سے جوبن پہ ہوا کان کا بالا الشوخ
حسن عارض ہی ترا اور دو بالا الشوخ

شوخی لب سے تری داغ ہی لالہ الشوخ
سوکھہ کر غنچہ ہوا باغ مین کانٹا الشوخ

ہی تری مانگ جو یہہ کاہکشان ماہ جبین
در ہین کانون کے مگر عقد ثریا الشوخ

برق وش ہنس کے جو تو ہمکو رلائیگا یونہین
موج زن چشمون سے ہوگا ابھی دریا الشوخ

روئے روشن جو ترا ماہ ہی ای رشک قمر
زلف ہی ابر تو ہی خال یہہ تارا ای الشوخ

در بدر ہجر مین وحشی سے بنے پھرتی ہین
ہمکو حسرت نے ترے عشق کی مارا الشوخ

بادہ نوشی کی بہم آج تو ٹھیرے ساقی
عین جہلت مین تو عاقل سے نہ شرما الشوخ

## ولہ

جہان ہی پرتو عارض سے ترے یکجان سرخ
کمال کیا جو ہوا لعل سے بدخشان سرخ

ہمارے خون کا محضر لکھا ہی قاتل نے
حنا کے رنگ سے کب ہی یہہ روئے جانان سرخ

یہہ رنگ لایا ہی بلبل کا خون آخر کو
کہ عین فصل مین گل کا ہوا گریبان سرخ

نہین ہی پھول سے عارض پہ زیب گوش یہ گل
شفق کے ٹکڑے ہین ہمدوش ماہ تابان سرخ

کچھہ اسکے جوش پہ آئی بہار وہ گلچین
عجب نہین گل خود رو سے ہو بیابان سرخ

غبار گنج شہیدان اڑا ہی کچھہ عاقل
نہین شفق سے ہوا آج چرخ گردان سرخ

## غزل عزیز

رخ جو زلفون سے لب بام وہ چمکا الشوخ
ہی سر شام ہمین صبح کا دھوکا الشوخ

تو اوٹھا دے رخ روشن سے جو پردا الیشوخ
ہو نہ پھر شمع کی پہ پروانہ کو پروا الیشوخ

دست قدرت سے ترا کھینچ کے نقشا الیشوخ
دیکھتا آپ مصور ہی تماشا الیشوخ

وہ ترقی پہ ہی جوبن ترے رخ کا الیشوخ
پتلی آنکھون کی ہی نور کا پتلا الیشوخ

منہ چھپا کر جو تم آئے ہو نہین کچھ پروا
دل نے پہلو مین بنا رکھا ہی پردا الیشوخ

ہو گئی صبح شب وصل تو کیا ہی اندھیر
زلف لٹکائیے ہو جائے اندھیرا الیشوخ

تو جھڑک کر جو نمک شب مرے پہلو سے چلا
کیسا کیسا دہن زخم پکارا الیشوخ

جمع ہین حسرت و حرمان و تمنا دل مین
ہم لحد مین بھی نہین غیر سے تنہا الیشوخ

بادہ نوشی کو جو تو جائے چمن مین دم بھر
شاخ دے مینا تو دے پھول پیالا الیشوخ

دیکھ لیوے دل پر داغ ہمارا جو کہین
اپنے اک داغ پہ نازان نہ ہو لالا الیشوخ

وہ بلا ہی شب فرقت کہ الہی توبہ
دم نکل جائیگا گھٹ گھٹ کے ہمارا الیشوخ

مین ہی ایک عاشق جانباز نہین ہون تیرا
جان نثار و نکا لگا در پہ ہی میلا الیشوخ

ہی تجھے وہ شب وصل کہ اللہ اللہ
لب پہ آتا ہی نہین حرف تمنا الیشوخ

قطرہ قطرہ تری شمشیر کا دم بھرتا ہی
تھا یہ بسمل تو کوئی چاہنے والا الیشوخ

چاہ یوسف کی نہوتی اوسے یون دلسے عزیز
دیکھ لیتی جو ترا حسن زلیخا الیشوخ

## ولہ

ہمارے خون سے ہی قاتل کا اک نہ دامان سرخ
کہ ہاتھ سرخ ہی شمشیر سرخ میدان سرخ

نہین ہی دست حنائی سے زلف پیچان سرخ
شفق کے رنگ سے ہی سنبل پریشان سرخ

عیان ہی یون گل رخسار سبزۂ خط مین
کہ جیسے سبزہ پہ رکھا ہو پھول ایجان سرخ

گلال لیکے سوئے چرخ کیون اوڑاتے ہو | بناؤگے ورق زرد مہرتابان سرخ
جو داغ سینۂ سحر آفتاب سا چمکا | تو ہوگیا شفق صبح کا گریبان سرخ
جو چمکی آتش رخسار تیری دریا پر | کنول بھی ہوگئے سب صورت چراغان سرخ
سنو تو عاشق بیدل کے نامہ بر سے پتے | کہ دل مین درد ہی تن گرد چشم گریان سرخ
غم فراق نے کیا کیا ہی رنگ دکھلائے | کہ جسم زرد ہی آنکھین سپید مژگان سرخ
حنا لگا کے جو آجاؤ تم لب دریا | سپید خیمہ حبابون کا ہووے جانان سرخ

پڑے جو عارض رنگین کا اونکے عکس عزیز
عجب نہین ہی کہ ہوجائے سب گلستان سرخ

## غزل تمیز

ابر رحمت تو رہ لطف سے برسا ای شوخ | تشنۂ وصل کو اتنا تو نہ ترسا ای شوخ
تیرے بدلے مین کسی اہل وفا سے ملتا | حال دل اپنا وہ کہتا مرا سنتا ای شوخ
سرخرو تو نہین ہوویگا جہان مین ہرگز | کیون اوٹھاتا ہی مرے قتل کا بیڑا ای شوخ
بار سر گردن عاشق سے نہ اوترا افسوس | تیغ بھاری تھی مگر ہاتھ تھا ہلکا ای شوخ
پھول کیونکر نہ جھڑین وقت تکلم ہر بار | ہین خموشی مین وہ لب صورت غنچا ای شوخ
شمع ور شک سے پروانونکی مانند جلین | دیکھ لین گر وہ تری بزم کا جلسا ای شوخ
باتین کرتے نہین خدا خیر کرے کیا ہوگا | تیرے آنے سے قیامت ہوی برپا ای شوخ

آشنا جب سے ہی بحر غم فرقت مین تمیز
اوسکی آنکھونسے بہا کرتا ہی دریا ای شوخ

## ولہ

کیا یہہ لخت جگر نے مرا گریبان سرخ
ہو آفتاب سے جیسے شفق کا دامان سرخ

سو کھا یا کاہش غم نے بدنکو صورت خار
نہ وقت قتل ہوا خون سے گریبان سرخ

لباس سرخ پہنکر چلے وہ گلشن کو
عجب نہین ہی کہ ہو اب رہ گلستان سرخ

سیاہ بختی سے میری جہان ہی تیرہ و تار
اور اشک خون سے ہوا کوہ اور بیابان سرخ

تمیز دیکھو ہی ساقی کا عارض رنگین
کہ رنگ بادہ گلگون سے یہہ نمایان سرخ

## غزل اخلاص

ہو گیا جب سے تری زلف کا سودا الشوخ
میری وحشت کا ہی بازار مین چرچا الشوخ

زندگی کا ہی یہی لطف کہ مل بیٹھین دو
ورنہ کیا ہی جو رہے خضر سا تنہا الشوخ

کل تو ہی عزم سفر مجھسے جدا ہوتا ہے
آجکی شب مرا مہمان یہین رہجا الشوخ

دیر مین کعبہ مین مسجد مین کلیسا مین کہین
تجھسا دیکھا ہی نہین ہی بت ترسا الشوخ

مین وہ دیوانہ نہین ہون کہ پہنائے زنجیر
ہون تری زلف کا اولجھا مجھے سلجھا الشوخ

زندگی ہی ترے اخلاص کی باتون سے تری
جب تو کہتا ہی تجھے رشک مسیحا الشوخ

## ولہ

ہوی جو غیظ کی حالت مین چشم جانان سرخ
تو اشک خون سے کیا مینے اپنا دامان سرخ

حنائی ہاتھ گلے مین نہین ہی قاتل کا
کیا ہی پنجہ خورشید نے گریبان سرخ

جو آرزو ہی تو دیکھہ اوسکے پائی رنگین کو
قدم سے جسکے ہو صحن و سقف و ایوان سرخ

جو وصف اوسکے لب لعل کا لکھون اخلاص
دوات و خامہ و کاغذ ہو اور دیوان سرخ

## غزل عیش

تو نے اپنا جو دکھایا قد بالا اے شوخ — ہی قیامت کہ جہان ہی تہ و بالا اے شوخ

ہین نزاکت سے جو اوبھری ہوئین گہا ی کمر — نظر آتا ہی ہمین دام مین عنقا اے شوخ

نوک مژگان پہ مرے لخت جگر آ آ کے — سر منصور کا کرتے ہین تماشا اے شوخ

روئے جب دشت مین اور آپسے وحشت جب آئی — صحرا دریا ہوا دریا ہوا صحرا اے شوخ

خشک خارونکو ملا کرتا ہی اپنے پانی — چھا گلو اپنے جو یہہ ہین آبلۂ پا اے شوخ

عیش کی آنکھ مین جب اشک بھر آیا تو کھلا — اوسنے کوزہ مین کیا بند ہی دریا اے شوخ

## ولہ

چھنی رقیب نے اوس خیمہ وان جو افشان سرخ — تو دل پہ داغ ہوے ویسے یان نمایان سرخ

گمان ہیرے پہ یاقوت کا ہو عالم کو — جو پان کھاکے کرین وہ سپید دندان سرخ

دکھائینگے شفق و شام و ابر و صبح بہم — کرینگے رو رو کے اپنی جو چشم گریان سرخ

لگائی نالۂ بلبل نے آگ کیا اسمین — ہی ارغوان کی طرحسے یہہ کیون گلستان سرخ

عجب نہین جو پہاڑون مین خون کا دریا — ٹپکتے آنسو سے آنسو ہین مثل مرجان سرخ

تمہارے موئے مژہ کے شہید ہین جسجا — وہان جو اوگتے ہین ہوتے ہین وہ مغیلان سرخ

بہار نے مرے حق مین خزان کا کام کیا — مین زرد ہو گیا دیکھا جو روئے جانان سرخ

چھپایا چاہے جو خون عیش کا تو اے سفاک — نکر لہو سے تو اوس بگینہ کے دامان سرخ

## غزل عاشق

زلف کو عطر لگا کر جو سنوارا الیشوخ
مشک نافہ مین بھرا عنبر سارا الیشوخ

حق تو یہ ہی نہ لگا تو کف رنگین مین حنا
خون ہو جائیگا ناحق کو کسیکا الیشوخ

حال تنہائی کا اپنی مین کچہہ اظہار کرون
گر تو ملجائے کسیدن مجھے تنہا الیشوخ

شعبدے مجکو دکھاتے ہین ترے مردم چشم
آدمی کیا ہی تو ہی جادو کا پتلا الیشوخ

ہی غضب باغ مین ہو سنبل و گل دوش بدوش
خالی عاشق کا رہے دست تمنا الیشوخ

## ولہ

ہمارے خون سے نکلی ہی ہو کے پیکان سرخ
نہین گلال سے قاتل کی نوک مژگان سرخ

خوشی سے رہتا ہی وان انکا روئے خندان سرخ
یہان ہی غم کے سبب اپنی چشم گریان سرخ

کسیکے خون سے قاتل کا وان ہی دامان سرخ
تو اشک خون سے ہی یان اپنا بھی گریبان سرخ

برہنگی مین لباس عروس پہنا ہی
جو میرے خون سے ہی قاتل کی تیغ عریان سرخ

نہ چھوڑا قبر مین بھی عشق گلرخان نے مجھے
لحد پہ پھولے ہین گلہائے عشق پیچان سرخ

پرستش اوس بت کافر کی کرتا ہی عاشق
کہ جسکے پرتو رخ سے ہے مہر تابان سرخ

## غزل حافظ

حق نے ایسا تجھے معشوق بنایا الیشوخ
کہ ترے حسن کا حورون مین ہی چرچا الیشوخ

محو ہو جاتا ترے نغمہ کو سنکر بیشک
ہوتا گر عہد مین یان تیرے نکیسا الیشوخ

ہی طپیدہ کوئی مجروح کوئی بسمل ہی
حشر ہی تیر نگہ سے ترے برپا الیشوخ

ماہ کے گرد ہو جسطرح کہ ہالہ موزون
زیب دیتا ہی ترے کان کا بالا الیشوخ

تیری پیشانی کے جھومر سے فلک پر ہوگا
مثل مہ داغ بدل عقد ثریا الیشوخ

تجکو گر دیکھ لے سمجھے نہ وہ یوسف کو عزیز
تجھپہ سو جان سے قربان ہو زلیخا الیشوخ

قول واقرار ہوے وصل کے صدہا لیکن
ایکدن آکے کیا تونے نہ ایفا الیشوخ

ہی ٹھکانا ترا کسجا کہ تجھے حافظ نے
سب جگہہ ڈہونڈ لیا لیک نپایا الیشوخ

**وله**

نہیں ہی نشہ صہبا سے چشم فتان سرخ
اوٹھا ہی آنکھوں مین اونکی غضب کا طوفان سرخ

کیئے جو عاشق جانباز قتل اکدم مین
ہوئی عقیق کی مانند تیغ بران سرخ

جھلکتی شیشہ بلور مین ہو جیسے شراب
گلو سے پان کی رنگت ہی یون نمایان سرخ

چمکتا اسطرح چہرہ ہی اونکا پردہ مین
چراغ جون نظر آئے ہی زیر دامان سرخ

تمھارا دست نگارین جو دیکھ لین گا ہے
تو ابر چشم سے برسائین اشک لہان سرخ

چمن مین کون سے گل پیرہن کی آمد ہے
کہ فرش گل سے ہوا سر بسر گلستان سرخ

پری تو کیا شرر و برق بھی لرزتے ہین
مدام غیظ مین دیکھ اوسکا رخ تابان سرخ

عجیب رنگ دکھایا ہی اشک خونین نے
کہ ہو گیا ہی گریبان سے تا بہ دامان سرخ

عوض حنا کے رنگو اونگلیان مری خون سے
رہینگی حشر تلک مثل شاخ مرجان سرخ

لگا ہی تیر کسی نیم جان کے سینہ مین
اسی سبب سے ہوی ہی یہہ نوک مژگان سرخ

بجائے اشک نکلتے ہین سخت دل حافظ
برنگ لالہ و گلہاے عشق پیچان سرخ



# ردیف دال مہملہ

## غزل ملود

رو چکین جو گئین پھر نہ رہا خانۂ تن یاد
غربت زدگان کو نہ ہوا اپنا وطن یاد

دیکھا گل عارض تو ہوا ہمکو چمن یاد
ہاتھونکی نزاکت سے ہوی شاخ سمن یاد

فریاد کہ یارب ہمین کہان جاؤنگے ہین سے
اونکو تو ہے طرز ستم چرخ کہن یاد

گر جاتے بہائی کہ یہہ نکلین گے یہان سے
یوسف کے لئے کرتے ترا چاہ ذقن یاد

آنکھونکو کرون یاد جو نرگس نظر آئے
غنچونکو جو دیکھون تو ہو وہ غنچہ دہن یاد

جنت کا تصور ہی یہان طائر جان کو
کس وادی وحشت مین ہے بلبل کو چمن یاد

ہین وصل مین عشرت کے وہ اسباب مہیا
بھولے سے بھی فرقت کے نہون رنج و محن یاد

ایمان سے اللہ کرے خاتمہ بالخیر
مدفن کا کسیئے ہے یہان ہے کسکو کفن یاد

بھولے سے ملود آتا ہی ناسخ کا اگر نام
کرتے ہین مجھے مثل سخن اہل سخن یاد

## ولہ

مجکو شب وصال مین مہرو جو آئے نیند
بیداری کا دماغ فلک پر چڑہائے نیند

یارب نہ یاد قامت جانان مین آئے نیند
ڈر ہی نہ مجکو فتنہ محشر دکھائے نیند

بیداری اپنی وصل کی شب مین اوڑائے نیند
سوتے مژہ کے ابکہین شہپر بنائے نیند

کیا بخت خفتہ دیکھین وہ بیدار آنکھہ سے
قسمت مین جو ازل سے ہین لکھواکے لائے نیند

عاقل جو زندگی مین ہین دنیا و دین سے
مردونسے جاکے قبر مین وہ مانگ لائے نیند

آجائے خواب مین جو وہ رشک چمن نظر
گل کیطرح نہ آنکھون مین پھولی سمائے نیند

رویا مین گر وہ گوہر دریائے حسن آئے
آنکھون مین مثل آب گہر سوکھہ جائے نیند

غافل ہون راہ عشق خط سبزہ رنگ مین
آئی ہی خضر بن کے نہ رستہ بھولائے نیند

ہون منتظر ازل سے کسی کے خرام کا
سن پاؤن شور حشر تو آنکھونمین آئے نیند

غافل نہین ضمائر فلیضحکوا سے مین
بیدار یکمین مین روؤن جو مجکو ہنسائے نیند

رلوایا خواب مین لب جان بخش نے مجھے
آب حیات مین نکہین ڈوب جائے نیند

## غزل عاقل

آتا ہی ترے چہرۂ رنگین سے چمن یاد
کانٹون مین گھسیٹے گی تری غنچہ دہن یاد

ہو خشک زبان تر جو وہ ہو جاوہ ذقن یاد
پانی بھرے منہ مین جو کرون تیرا دہن یاد

پھول آنکھون مین کانٹونکی طرح سے ہین کھٹکتے
غربت مین دلائے نہ خدا حب وطن یاد

بیشک اوسے لے آیگا مجھسوختہ جان تک
قاصد کو بھی ہی میرے عجب طرز سخن یاد

لائے جو صبا نکہت گیسوئے معنبر
بھولے سے نہو نافہ آہوئے ختن یاد

دل لینے مین مشتاق ہو گر تم تو سمجھ لو
ہمکو بھی بہت ہین صنم اس عشق کے فن یاد

مر مر کے شب ماہ مین کاٹی شب فرقت
جب چاندنی کا دہیان ہوا آیا کفن یاد

گلشن کی طرف سیر کو چل اے گل رعنا
کرتے ہین بہت دیر سے مرغان چمن یاد

نقد کشش کر دل بیر جسم تڑپ کر
ہوتا ہی بہت ہمکو وہ اب سیم بدن یاد

گل ہوتے ہین کانٹے ترے قیدی کو سمنبر
کرتا ہی جو زندان مین کبھی سیر چمن یاد

عاقل جو درگوش سے زلف صنم اوجھی
اس سانپ کو پھر آیا ہی اوگلا ہوا من یاد

## ولہ

ہی عین وصل مین سون کیا ہمکو آئے نیند
ڈھیلے نکال ڈالین جو آنکھین بلائے نیند

چشم سیاہ شوخ جو اوس بت کی دیکھ لے
پردے سے میری آنکھونکے منہ کو چھپائے نیند

بیخواب جیسا ہجر مین اوسکے رہا ہون مین
اوس شوخ کی بھی آنکھون مین یارب آئے نیند

خوابیدہ بخت ایسا مین ہون بھولیسے اگر
آنکھون مین آئی حشر تلک پھر نہ جائے نیند

مشتاق دید کو نہین جز دید آرزو
ای رشک مہ ساتھ ترے کیونکر آئے نیند

اک شب جو خواب مین تری تصویر دیکھ لے
مارے خوشی کے آنکھ مین پھر کب سمائے نیند

دیکھے جو خواب ناز ترا پھر کھلے نہ آنکھ
بیدار یونکے واسطے افسون پڑہائے نیند

تصویر غنچہ لب کہین دیکھے جو خواب مین
پھرون نہ آنکھ مین مری مردم سمائے نیند

اسشوخ خواب ناز کو بھی اپنے بھیجدے
پتلی کو میری آنکھ کی تکیے بنائے نیند

اس شب وصال ہی آمد کسیکی ہے
ای دیدہ ہوشیار کہ ہرگز نہ آئے نیند

آئی ہی سیر بن کے شب ہجر عاقلا
کیونکر ہرن کی طرح نہ وحشت دکھائے نیند

## غزل عزیز

دیکھے لب رنگین تو ہوے لعل یمن یاد
دندان نے دلائے ہین ترے در عدن یاد

حسرت سے تپ غم مین ہین کیا ہو ٹھہ چبائی
آیا جو دم نزع ترا سیب ذقن یاد

دولاب سا پھرتا ہون تہ چرخ مین کیا کیا
گھڑیون مجھے رہتا ہی ترا چاہ ذقن یاد

آنکھون مین صبا لائی ترے نقش قدم کو
آئینہ کرین کاش عروسان چمن یاد

ایسے غم فرقت سے ترے ہو گئے بیخود
ہی تن کو نہ سر یاد نہین سر کو ہی تن یاد

پروانہ کو مین دیکھتا ہون شمع پہ جلتے
سوز دل سوزان کی جو ہوتی ہی جلن یاد

ہم ہوگئے وان کے جہان بھلا یا جنون نے
دریا د نہ گھر یاد چمن یاد نہ بن یاد

کانٹے سے کھٹک جاتے ہین گل اپنی نگہ مین
ہوتے ہین جو غربت مین کبھی خار وطن یاد

تو نیلوفری ہوگئے وہ پھول سے عارض
بوسہ جو تصور مین ہوا غنچہ دہن یاد

ٹپکا کرین سر کبک بھی طاؤس بھی دونون
ہووے گا نہ تا حشر ترا یار چلن یاد

ہر چند سخنور ہین آپ بھوپال کے ساکن
استاد سخن کی ہی مگر طرز سخن یاد

ولہ

ممکن نہین وہ آئین تو پھر منہ دکھائے نیند
آنکھین نکال لون جو شب وصل آئے نیند

فرقت مین بھاگتی تھی یہ وصلت مین دیکھنا
چورون کی طرح آتی ہی آنکھین چرائے نیند

وحشت مین آئی بھی تو ہی بگڑی ہوئی غضب
آنکھونکو شیرین کے نہین پھاڑ کھائے نیند

باہر نہین نکلتا ہی یکدست ضعف سے
پائے نگہ کو آکے ذرا اب دبائے نیند

وحشت دکھائیگی شب غربت ہزار طرح
کیونکر نہ چشم غول سے بنکر ڈرائے نیند

جوش جنون ہی آنکھونکو صحرا مین شکل قیس
لیلائے زلف یار کا قصہ سنائے نیند

گلخن بنا دیا ہی تپ سوز ہجر نے
مانند کاہ آنکھو نمین اب جل بجائے نیند

ایسا نہ ہو وہ وصل کی شب آکے سو رہین
آنکھون مین پتلیون کا تماشا دکھائے نیند

معلوم ہووے قدر شب ہجر کی ذرا
پائے نگہ کی ٹھوکرین دو چار کھائے نیند

اے چشم انتظار شب ہجر غرق ہی
تا نگہ پہ چڑھ کے نہین دوڑ آئے نیند

بیچین کر دیا نہین تھمتے ہین آنکھ مین
طفلان اشک کو مرے آکر کھلائے نیند

آنکھین ہین باغ باغ گل حسن یار سے | حسرت سے یا خدا نہ کہین خار کھائے نیند

سیلاب اشک چشم سے بہہ جائے ای عزیز
موئے مژہ کو پہ نہ کہین پل بنائے نیند

## غزل تمیز

کرتا نہین بھولے سے بھی وہ عہد شکن یاد | مر کر بھی رہا جور ترا چرخ کہن یاد
کاکل کے تصور مین ہوا مار کا دھوکا | مو باف جو دیکھا تو ہوا سانپ کا من یاد
گلچر گ عبث رکھتا ہی صیاد قفس پہ | بھولونکو دلاتاہی تو کیون اونکا وطن یاد
کسطور رہو اوقات بسر اپنی جہان مین | جز عشق نہین مجکو کسی طرح کا فن یاد

ہر گام پہ جو حشر بپا ہوتا ہی اونکے
ایسا ہی تمیز اونکا رہے چال چلن یاد

## ولہ

ہی کیا عجب جو کوچۂ جانان مین آئے نیند | تا حشر آنکھ سے مری باہر نجائے نیند
بیدار عمر بھر مین رہا تیرے ہجر مین | گر وصل تیرا ہو تو یقین ہی سُلائے نیند

وعدہ ہی اونکا خواب مین آنیکا ای تمیز
بیداری کے عوض مری آنکھونمین آئی نیند

## غزل خلاص

مغموم ہوا ہون جو ہوے رنج و محن یاد | پژمردہ ہوا دل جو ہوا غنچہ دہن یاد
کیا گل ہی تو ای نام خدا باغ جہان مین | گل کیا تجھے کرتے ہین سدا سرو چمن یاد
وہ رنج اوٹھائے غم فرقت مین بٹھارے | کرتا ہی مصیبت کو مری چرخ کہن یاد

ہر داغ پہ اک داغ نیا تو نے کھلایا | کیا کیا نہیں اے شوخ تجھے حیلہ و فن یاد
دل کاوش مژگان سے ہی صد چاک و لیکن | رکھتا ہی تری آنکھونکی او تیر فگن یاد
دیکھے کوئی عبرت کی نظر سے تو ہو معلوم | پوشاک بدلتا ہون تو ہوتا ہی کفن یاد

بے مہری گردون نے ستایا ہی دل ایسا
ہوتا نہیں بھولے سے بھی اخلاص وطن یاد

ولہ

پہلو مین تو نہ ہو تو بھلا کیونکر آئے نیند | آنکھون مین تو بسا ہو تو کیونکر سمائے نیند
کوچہ مین اپنے دفن کی تجویز کیجیے | شاید کہ بعد مرگ بھی مجکو نہ آئے نیند
وعدہ کیا وصال کا آئے نہ ایک شب | کب تک تمھارے صدمۂ فرقت اوٹھائے نیند
جب تنگ آگئے تو یہہ بولے وہ ناز سے | ق | ہمسے الگ رہے جو ہماری ستائے نیند
تمکو تو ہمکناری و بوسہ سے کام ہی | چاہے کسیکی آنکھہ مین آئے نہ آئے نیند

اوس چشم فتنہ زا کے تعشق مین اتنے دن
اخلاص دیکھہ پھرتا ہون ابی گمائے نیند

غزل عیش

غربت مین کیا کرتا ہون یون اپنا وطن یاد | صحرا مین ہو جسطرح سے بلبل کو چمن یاد
ایسا نہ ہو جو صبر پڑے تجھپہ ستمگر | کرتا نہیں اسواسطے مین رنج و محن یاد
غمزہ نیا انداز نیا ناز نرالا | اس قسم کے اوس شوخ کو ہین سیکڑون فن یاد
سب کچھہ تو گئے بھول محبت مین تمھاری | دل سے نہ گئی آپ کی ای مشفق من یاد
نغمہ ترا ای مرغ چمن کون سنیگا | تو نے نہ کیا عیش کا گر شعر و سخن یاد

## ولہ

وہان ہی وہ چین آئے تو مشکل سے جائے نیند / یان یہہ قلق کہ جائے تو مطلق نہ آئے نیند

بیدار دل وہ ہون مین کہ ہرچند آئے نیند / ہوش و حواس تاب و توان لے نہ جائے نیند

آتا نہین سمجھہ مین ہوا کیا یہہ انقلاب / جب خواب مین وہ آئین تو ہمکو جگائے نیند

آتی نہین ہی موت تو اب ہی یہہ آرزو / تا حشر ہجر یار مین ہمکو سلائے نیند

شب باش ہو جو دیدۂ بیدار مین مرے / میری طرح سے تم بھی کہو ہائے ہائے نیند

نالہ مرا وہ تیر ہی یہہ وصف اوسمین ہی / مثل نشانہ سارے جہان کی اوڑائے نیند

وہ چشم پر فریب جسے غش مین لائے عیش
پوچھے جو کوئی اوس سے تو اوسکو بتائے نیند

## غزل عاشق

گل کسکو چمن کسکو کسے سرو و سمن یاد / باقی جو رہا بھی تو رہا گور و کفن یاد

دیکھا تو لب غنچہ کے کچھہ منہ سے نہ نکلا / آیا جو چمن مین مجھے اوس گل کا بدن یاد

فرقت کا گلہ وصل مین تا حشر رہیگا / بھولا مین نہین ہون ہین وہی رنج و محن یاد

گلزار بنے آتش جانسوز نہ کیونکر / دوزخ مین بھی آئے جو ترا گل سا بدن یاد

عاشق کو کسی طرح سے اب بن نہین پڑتی
آتا ہی کسی شوخ کا بیساختہ پن یاد

## ولہ

اوس غنچہ لب کے ساتھہ اگر مجکو آئے نیند / آنکھون مین میری پھر تو نہ پھولی سمائے نیند

اوس پر حیا کے وصل مین گر آ بھی جائے نیند / شرمائے وہ کہ حشر تک آنکھین چرائے نیند

خواب عدم دکھاتی ہی اک پل مین آنکھ
اس طرح تجھسے کون بھلا دل لگائے نیند

غافل وہ مجکو چھوڑ شب وصل چلدیے
بیداری کا برا ہو ترا ناس جائے نیند

بے یار کام کیا ہی مرے پاس آنیکا
آنکھون سے میری کہدو کہ ہرگز نہ آئے نیند

ساتھ اوس پری کے نیند بھی آنکھون سے اوڑگئی
ایسا بھی کوئی ہی جو مری ڈھونڈ لائے نیند

دل مین خیال ہی جو کسی مست خواب کا
ہر لحظہ ہر گھڑی مجھے کیونکر نہ آئے نیند

مانند روز عید ہی اپنی شب وصال
اور رشک مہر ساتھ ترے کیونکر آئے نیند

باندھا تصور قد جانان تو سو گیا
عاشق مثل یہ سچ ہی کہ سولی پہ آئی نیند

## غزل حافظ

نرگس ہی نہ غنچہ ہی نہ لالہ نہ چمن یاد
ہی اونکے فقط چشم و دہان ولب وتن یاد

کرتے نہین تم ہمکو کبھی مشفق من یاد
ہم ہو گئے ہین آپکی خاطر ہمہ تن یاد

فرقت مین دلارام کی ہیجو دہون یہانتک
جانکو نہین تن اور نہین روح کو تن یاد

کیونکر نہ اوٹھین قبر سے یکبارگی مردے
قامت نے کیا تیری قیامت کا چلن یاد

کرتا ہون تکلف کے عوض چاک گریبان
آتا ہی مجھے جب ترا بیساختہ پن یاد

قسمون سے نہ کیا کیا ہوے اقرار موکد
وعدہ نرہا ایک بھی ای عہد شکن یاد

ہین فرقت دلدار کے ایک ایک ابھی تک
تکلیف والم درد وعنا رنج ومحن یاد

جھانکو گے کنوئین حسرت وافسوس کے حافظ
رہ رہ کے جو آتا ہی تمھین چاہ ذقن یاد

ولہ

آرام جان کی جان مین کیونکر نہ جائے نیند
پہلو مین دل ہی جب نہ ہو پھر کیونکر آئے نیند

ہمسے تو ہجر یار مین آنکھین چرائے نیند
جب ہو شب وصال تو اونکو ستائے نیند

جب گھر کو اپنے جانے لگین وہ تب آئے نیند
ق تا شام اونکو خوب تھپک کر سلائے نیند

ہنگام صبح پھر وہی رو داد پیش آئے
القصہ حشر تک بھی نہ جلوہ دکھائے نیند

کیا لطف ہو کہ جب مجھے آوے غنودگی
وہ شوخ چھیڑ چھیڑ کے میری اوڑائے نیند

سو طرح ٹال دیتا ہی مطلب کی بات کو
دیوانہ ہو جو باتون مین اوسکی گنوائے نیند

محشر سے شرط باندہ کے پھر کیون نہ سوئیے
جب عین وصل یار مین دلکو بھائے نیند

آنکھین ہین مثل روزن در انتظار مین
دیدار بن کے یار کا یارب سمائے نیند

وہ مجھکو جب سے چھوڑ کے سوتا چلے گئے
ہر دم لب و زبان پہ ہی ہائے ہائے نیند

ہون چشم پر خمار کا مفتون نہین بعید
جو جام بیخودی مجھے آکر پلائے نیند

مدت سے دل کو چین نہ جان کو قرار ہی
غم مین خدا کسی کی نہ ایسی گنوائے نیند

سونا اوسے نصیب اسے جاگنا نصیب
حافظ کے بخت دون پہ نکیون خار کھائے نیند

# ردیف ذال معجمہ

## غزل لمود

نقش ہی دلبہ مرے یار کے در کا تعویذ
رکھتا ہی مرتبہ عرش معلی تعویذ

مرض کفر و ضلالت سے جو محفوظ رہے
تھا اونھین معجزہ حضرت موسی تعویذ

باندھے بازو پہ جو وہ بحر طلسم خوبی
کیون نہ دکھلائے خط موج کا نقشا تعویذ

مجکو بیمار بنایا ہی لب جانان نے | لکھین اب میرے لیئے حضرت موسی تعویذ

بے خطر رہتا ہون آسیب تخالج سے نمود
بن گیا دل کے لیئے خال سویدا تعویذ

ولہ

یون تو ہر قسم کا یار ب ہی میسر کاغذ | پہ لکھون نامہ صنم کو جو ہو بہتر کاغذ
کہتے تھے خامۂ تصویر مصور لیکر | کہ نہین لایق تشکیل پیمبر کاغذ
نامہ جب سیم تنون کے لئے کرتا ہون رقم | خامہ مذہب مرا ہوتا ہی پہ زر کاغذ
لکھون اوصاف کسی رشک مسیحا کے لا | گر ملے چرخ چہارم کی برابر کاغذ
ہاے اب یون سر شوریدہ مین مختل ہین حواس | جیسے دفتر مین پڑے ہون کوئی ابتر کاغذ
اوس شہ حسن کو لکھتا ہین تو قاصد بنکر | صورت آئینہ لیجا تا سکندر کاغذ
جب پڑہا خط شعاعی کو تو روشن یہہ ہوا | کہ نہین جز ورق مہر فلک پہ کاغذ
پھر لکھین وصف سراپا کو دلا بے کم وکاست | پہلے ما ہین قد جانان کی برابر کاغذ
تھا یہ القا کہ ترے یار کا گھر ہی دل مین | گرد میرے جو اوڑا لیکے کبوتر کاغذ
مثل مضمون احادیث و مواعظ ہین رقم | پڑہ خطیب آکے مرا بر سر منبر کاغذ

تہی یہ حکمت نہ لیا ہاتھ مین خامہ جو نمود
کہ نہتا لایق سحر پیمبر کاغذ

غزل عاقل

چمکا ہیکل مین تری ماہ جو زر کا تعویذ | ایسا گردونپہ نہین شمس و قمر کا تعویذ
خضر آسا ہین عامل کوئی کامل جو ملے | بہر تسخیر لکھین جن و بشر کا تعویذ

چلّے کھینچے کہ کمان دار ترا تیر لگے
گوشۂ دل مین کہین تیر کے پر کا تعویذ

اوس بت پردہ نشین پر نہ موثر ہوگا
حضرت دل کوئی لا دیجے اثر کا تعویذ

مرض عشق ہی عاقل وہ بلا ہی جسکے
گنڈے دیکھے نہ فتیلے نہ اثر کا تعویذ

ولہ

چھو گیا اوسکی جو شب زلف معنبر کاغذ
مشک و عنبر سے ہوا بڑھ کے معطر کاغذ

ورق دل پہ لیا کھینچ ہی نقشہ اونکا
ایسا مانی کو ہوا اتھا نہ میسر کاغذ

ہمنشین قاتل سفاک ستمگر میرا
کیسا پچتایا مرے قتل کا لکھکر کاغذ

عین فرقت مین لکھا چشم کے پردہ پہ اونہین
نہ ملا مردموں اس سے کوئی بہتر کاغذ

ورق دل پہ ہی لکھکر اوسے بھیجا نامہ
دشت غربت مین ہوا جب نہ میسر کاغذ

نامۂ سوز جگر لے تو چلا ہی یا رب
خاک ہو وین نہین جل کے کبوتر کاغذ

آیا یا سخ ہی لئے صاف جو قاصد عاقل
خستہ کرتا ہی جگر کو یہ ستمگر کاغذ

غزل عزیز

ہمکو درکار نہین سود و ضرر کا تعویذ
چاہیئے حضرت من درد جگر کا تعویذ

پیش آئے ہی وہی جو خط پیشانی ہے
کیا کرے حکم قضا و قدر کا تعویذ

وہ پریزاد ہی تسخیر نہ ہوگا ہمدم
کرتا تاثیر بشر کو ہی بشر کا تعویذ

بل بے جوشش اثر تیر نگاہ قاتل
ہی مشبک لحد خستہ جگر کا تعویذ

کوئی پوچھے گا زمانے مین نہین بے تقدیر
لاکھ باندھا کرین ہم فضل و ہنر کا تعویذ

دل چلا پھر ہی سوے کوچۂ قاتل یارب
شام غربت مین کوئی لا دے سفر کا تعویذ

کونسے رشک مہ و مہر کا شیدا ہی فلک
باندھے پھرتا ہی جو یون شمس و قمر کا تعویذ

شمع و لو مین تری جل کے موا ہی عاشق
چاہیئے قبر کو پروانہ کے پر کا تعویذ

وصل دلبر ہو خدا آج میسر ہمکو
لکھدے ایسا کوئی پر جوش اثر کا تعویذ

تیرے بازو سے صنم آنکھ لڑی رہتی ہی
رشتہ رکھتا ہی مرے تار نظر کا تعویذ

تیر سے ابرو نے ترے خال نے ہمکو مارا
نہین ممکن ملے اس تیغ و سپر کا تعویذ

پھرتا گھر گھر صفت خامۂ عامل ہون عزیز
لکھدیا حضرت من کونسے گھر کا تعویذ

ولہ

خیر لیجائے نہ ہد ہد نہ کبوتر کاغذ
شوق دل سے مرے اوڑ جائیگا بے پر کاغذ

گر کھلے میرے عمل کا سر محشر کاغذ
غم سے لپٹے صفت گیسوے دلبر کاغذ

اشک خون نے یہہ کیا نامۂ فرقت جو رقم
ہوگیا بس صفت برگ گل تر کاغذ

زلف پرپیچ کا مضمون ہوا لکھنا جنجال
ہاتھ سے اپنے لپٹ جاتا ہی اکثر کاغذ

دم تحریر پڑا پرتو عارض جو ترا
سبزۂ خط سے ہوا صفحۂ اخضر کاغذ

صدقے کیون نامۂ دلبر کے ہوا جاتا ہی
توبہ توبہ نہ خضر ہی نہ سکندر کاغذ

دست رنگین مین لیا ہی اوسے گلرو تو نے
پھول کر جامہ سے ہو جائے نہ باہر کاغذ

آج کیا چاہنے والون مین لکھاتے ہو ہمین
اپنا پہلے ہی سے ہی داخل دفتر کاغذ

نامۂ یار رہی شاید جو برائے تعظیم
سر پہ رکھہ لاتا ہی ہد ہد سا کبوتر کاغذ

عین فرقت مین جو آیا ہی دلا نامۂ یار
کبھی آنکھون پہ رکھا ہی کبھی سر پر کاغذ

گردش چشم فسونگر کی جو لکھون تفسیر
حشر تک چرخ پہ کھایا کرے چپکر کاغذ

چشم میگون سے نظر پھر جو دیکھے ساقی
ہو روان صورت موج مئ احمر کاغذ

دم تحریر ہو مے نوشی کا گر اونکو خیال
صاف بنجائے سمٹ کر وہین ساغر کاغذ

عین پردہ بین صفائی ہی اوسپہ مد نظر
پڑہتے عاشق کا ہین عینک جو لگا کر کاغذ

ہوکے برہم صفت زلف وہ بگڑے ہین عزیز
دفتر دل کا نکیون غم سے ہوا ابتر کاغذ

غزل تمیز

کچہہ ہی انداز غضب اور نرالا تعویذ
آنکھین کھل جائین جو باندھے وہ نظر کا تعویذ

لکھدے بیمار کو تو اپنے مسیحا تعویذ
جان بلب ہی وہ اوسے چاہئے اچھا تعویذ

مجھسے رہتا ہی خفا یار مرا اے عامل
آپ ملجائے وہ لکھدے مجھے ایسا تعویذ

صورت نقش قدم ضعف سے بے حس ہی تمیز
چومتا ورنہ یہہ آکر ترے در کا تعویذ

ولہ

نامہ بر نے جو دیا یار کا آکر کاغذ
بن گیا طائر دل کے لیئے شہپر کاغذ

کسکو لکھا ہی جنون مین کہ لیئے جاتا ہے
طائر سدرہ کی مانند کبوتر کاغذ

ہجر مین کھائی ہی افیون ترے عاشق نے
نازسے کہتا ہی پی لے کوئی دہوکر کاغذ

کوے قاتل کا ہمارے یہی قاصد ہی نشان
قتل ہوتا ہی جو لیجاتا ہی اکثر کاغذ

اس اشارہ سے شب وصل کو ہم جان گئے
حامل خط کو دیا یار نے ہنسکر کاغذ

جب تمیز اوس بت ہرجائی کو لکھتا ہون
نامہ بر پھرتا ہی لیکر مرا گھر گھر کاغذ

## غزل اخلاص

جب سے پہنا سرے دلبر نے نظر کا تعویذ
کسنے لکھا ہی مرے درد جگر کا تعویذ

چشم جادو سے پری رو ترے دل ہی تسخیر
پاس عامل کے نہین اسکے اثر کا تعویذ

پتلیون مین مجھے رکھتے ہین حسینان جہان
جب سے اوس یار نے باندہا ہی نظر کا تعویذ

یار اپنا ہی بہر حال مددگار اخلاص
گرچہ اغیار لکھین روز ضرر کا تعویذ

## ولہ

دل کے دفتر کے بہت دلنشے ہین تر کاغذ
جیسے صرصر سے اوڑے پھرتے ہون اکثر کاغذ

رسم دنیا کی یہی ہی جو ادا کی تمنے
تم نہ آئے ہمین بھیجا کیے لکھکر کاغذ

حرف مطلب کو زبانی جو سنا قاصد سے
رکھدیا ہاتھ سے بیدرد نے لیکر کاغذ

کٹگیا سلسلۂ نامہ و پیغام بھی آہ
کردیا چاک ستمگار نے پڑہکر کاغذ

گم گیا راہ مین کسطرح سے قاصد خط یار
لے اوڑی کیا مری تقدیر سے صرصر کاغذ

قتل ہوتے ہون جہان قاصد بجرم مدام
کہیئے کسطرح سے بہجائے کبوتر کاغذ

خوب اخلاص سے کی رسم کتابت تمنے
ایسی گلیون مین پڑے رہتی ہین اکثر کاغذ

## غزل عیش

ای پری ہی جو ترا نقش کف پا تعویذ
ہمنے یہہ ایک ہی چلتا ہوا دیکھا تعویذ

دست و پا کی جو لکیرین ہین ہوا یہہ ظاہر
لائے انسان ازل سے ہین یہہ کیا کیا تعویذ

جو ہی مجنون رخ یار وہ کیا ہوش مین آئی
لاکھ لکھدین ورق مہر پہ عیسی تعویذ

جس پری رو کو دکھایا وہی تسخیر ہوا
کم نہین مہر سلیمان سے ہی تیرا تعویذ

عشق مین ہمنے جو دیکھا اثر دل کے سوا
کام آیا نہ کسیکے کوئی گنڈا تعویذ

آہ کا ہمنے کیا علیش فتیلہ روشن
مفلسی مین کبھی جب جب کا جلایا تعویذ

ولہ

اوس مسیحا کو اگر بھیجون مین لکھکر کاغذ
جان پڑ جائے اوڑے بن کے کبوتر کاغذ

ہی مرا آب وصفائی مین جو گوہر کاغذ
اونکو حرفونکے دکھائیگا یہ جوہر کاغذ

کھا کے رفتار قلم کی ترے ٹھوکر کاغذ
ای جفا پیشہ بنا صفحہ محشر کاغذ

بیقراری کا مری حال ہی جس نامہ مین
چاک کرتا ہی لفافون کو وہ اکثر کاغذ

نامہ لکھا ہی جو اوسنے خط توام مین مجھے
وصل کا کرتا ہی ایما وہ مقرر کاغذ

سادہ کاغذ ہی جب آیا مرے نامہ کا جواب
ہو گیا مجکو وہ آب دم خنجر کاغذ

اپنے ہمراہ مین کھچواؤن شبیہ جانان
علیش گر مجکو زرافشان ہو میسر کاغذ

غزل عاشق

اوسکے بازو پہ ہی دنیا کی نظر کا تعویذ
حور و غلمان و پری جن و بشر کا تعویذ

یاد ہی کسکو محبت کے اثر کا تعویذ
کون لکھدے مجھے اس درد جگر کا تعویذ

گورکن چاہیئے تعمیر ابد تک قایم
قبر عاشق سے قیامت ہی جو سر کا تعویذ

ولہ

نہ تو قاصد نہ صبا ہی نہ کبوتر کا غذ ‏— کسطرح جائیگا اوڑکر مرا بے پر کا غذ

نامۂ سوز درون یار کو کیونکہ لکھون ‏— آہ کے ساتھ ہی رہجاتا ہی جلکر کا غذ

اوس سے پیغام زبانی ہی صبا کہدیجو ‏— نہین آتا کوئی لکھنے کو میسر کا غذ

وصل کی یاد زبانی بھی دلانا قاصد ‏— بھول جاتے ہین وہ اکثر مرا پڑھکر کا غذ

لکھنے بیٹھا جو مین اوس آئینہ رو کو نامہ ‏— خامہ حیران مرا ہوگیا ششدر کا غذ

ہی جو ایمائے شب وصل خط جانان مین ‏— اور ملفوف لفافہ کے ہی اندر کا غذ

ایک مضمون مری حیرانی کا وہ آ دیکھے ‏— چار سو جسنے نہ دیکھا کہین ششدر کا غذ

دفن کردیجو کوئی ساتھ مرے نامہ مرا
چاہیئے مجکو یہہ عاشق پئے محشر کا غذ

## غزل حافظ

تجھپہ کھلتا نہین کچھہ نقرہ و زر کا تعویذ ‏— چاہیئے تیرے لئے شمس و قمر کا تعویذ

نقش چلتا ہی نہ گنڈا نہ فتیلہ ایسا ‏— جیسا چلتا ہی گل اندامونپہ زر کا تعویذ

شعر جو کی کے نہ کیون آج قلم سے نکلین ‏— مانگیا ہی مجھے اوس شوخ کے سر کا تعویذ

مجکو دو پرزے دئیے اور کہا عامل نے ‏— دیکھو تبدیل نہ ہو شام و سحر کا تعویذ

چشم بد دور رہی آنکھہ کہلی بدبین کی ‏— باندہا بازو پہ جو دلبر نے نظر کا تعویذ

دیکھتے ہی بت بے مہر ہوا ہی منقاد ‏— ہمنے دیکھا نہین اس زور و اثر کا تعویذ

ق

جان من خیر تو ہی کسلیئے آج آپکے پاس ‏— بازوؤنکا ہی نہ سر کا نہ کمر کا تعویذ

عرض کی مینے یہہ تعویذ بہت اچھا ہی ‏— بولے باندھین گے نہ ہم آپکے گھر کا تعویذ

ہی مجھے حافظ مطلق پہ بھروسا حافظ ‏— کیا کرون مانگکے اغیار سے ڈر کا تعویذ

## ولہ

شوق کہتا ہی کہ جب تک ہو میسر کاغذ
نہ رکے دم کی طرح یار کا دم بھر کاغذ

حال دل لکھ کے جو بھیجے مجھے دلبر کاغذ
فرط شادی سے رکھون دیدہ و سر پر کاغذ

نامہ بر دیتا ہی جسدم مرا جاکر کاغذ
ہاتھ مین لیکے وہ کر دیتا ہی جھر جھر کاغذ

لوگ بے پر کی اوڑاتے ہین کہ بیزار ہین وہ
بن کے قاصد لیے آتا ہی کبوتر کاغذ

محضر قتل کی تصدیق جو منظور نہ تھی
لیلیا ہاتھ مین کیون تو نے ستمگر کاغذ

گریۂ سوز کا جو حال لکھون مین اپنے
ہو رگ ابر قلم بال سمندر کاغذ

کشتئ قلب ٹھہر جاتی ہی خط لکھنے سے
ناخدا کلک رسن حرف ہین لنگر کاغذ

اوسنے لکھا ہی نہ لکھے گا جواب نامہ
بھیجے جاتے ہین عبث آپ برابر کاغذ

روے روشن کا اگر وصف لکھا جا تو ہو
روشنی مین رخ خورشید سے بڑھکر کاغذ

مینے کھولا جو لفافہ تو ہوا یہہ ظاہر
کہ مجھے بھیجا ہی اغیار کا رکھکر کاغذ

بیقراری کا لکھون حال مین اپنی تو سدا
تھرتھرانے لگے مثل دل مضطر کاغذ

طبع رنگین گل اندام کے لکھے جو صفات
اسکے باعث سے ہوا مثل مشجر کاغذ

خط لکھین یار کو کسطور کہ ملتا ہی نہین
روشنائی قلم و قط زن و مسطر کاغذ

نقش ہو کیونکہ دل یار پہ حرف مطلب
حافظا ہو نہین سکتا کبھی پتھر کاغذ

## ردیف راء مہملہ

### غزل لمود

جان دیتا ہون ازل سے اوس ستم ایجاد پر
صدقے سو الطاف کر دون جسکی اک بیداد پر

نالے سوے گنبد گردون چلے جاتے ہین آہ
تیر گویا مارتا ہون بیضۂ فولاد پہ

آتش رنگ حنا گر ہو دم ورزش صنم
پنجہ شانے کا گمان ہو پنجۂ فولاد پہ

ہی گل رخسار پر اونکے فدا گر عندلیب
قمریان عاشق ہین قد غیرت شمشاد پہ

زندگی ہی مجھہ اسیر زلف کی زنجیر سے
موت کا آنا جنون موقوف ہی حداد پہ

ہی وہ شوخ تندخو ایسا اگر کھینچتی شبیہ
لال ہو جاتا غضب سے مو قلم بہزاد پہ

حسرتین مسکن بنا کر بیٹھی ہین شکل مکین
آفرین میرے نشان خانۂ برباد پہ

ہی وہ ظالم طفل نادان دیتا ہی گر حکم قتل
کھیلتی ہی موت عاشق کی سر جلاد پہ

ایسی ایجادین وہ دم مین لاکھہ دکھلائے نمود
ناز کب موجد کو ہی اس عالم ایجاد پہ

## ولہ

کب رہا ہون مین شادمان ہو کر
کہ ہنسی آئی تو فغان ہو کر

خامشی مین بھی سوز غم ہی مجھے
کیون بنا شمع بے زبان ہو کر

اہل عقبی کہین فسانے مرے
جاؤن دنیا سے داستان ہو کر

شیب کی عقل یان شباب مین ہی
پیر ہم ہو گئے جوان ہو کر

کشتئ عمر ساتھہ جاتی ہی
کیا مین چلتا ہون بادبان ہو کر

میرے دشمن جو سمجھے نہ تھے وقعت
بن گئے دوست رازدان ہو کر

ہون نہ غافل شب جدائی مین
رات کاٹون یہ پاسبان ہو کر

تیرا دنبالہ قتل بنا کو
نکلا ہی تیغ اصفہان ہو کر

خاکساری ہی سربلندی مین
کیون زمین ہون مین آسمان ہو کر

یہہ دعا بہر حضرت علیا — مانگتا ہون مین شادمان ہوکر

تخت جنت ہو وان نصیب محمود
اور رہے یان شہ جہان ہوکر

## غزل عاقل

وار لاکھون مین کیا مجھہ عاشق ناشاد پر — واہ وا جلاد پر اور آفرین اس یاد پر

ہمکو پابند قفس کرتا نہین فریاد پر — اوس کیسی پڑگئی ہی آجکل صیاد پر

کیا کمر باندھی ہی ظالم نے مری بیداد پر — داد پر بیداد ہی بیداد ہی بیداد پر

سینکڑون خوش رو جوان کیسے ملائی زیر خاک — بے بسی ہی بس نہین چرخ ستم ایجاد پر

طوق ہی گردن مین میری پانوٴ مین بیڑی پڑی — ایک نالہ سے قیامت ٹوٹے گی حداد پر

کوئی مثل گل شگفتہ کوئی مثل خار ہی — ہمکو حیرت آتی ہی اس گلشن ایجاد پر

مسکراکے قتل کرتا ہی تو قاتل دیکھنا — بن کے جوہر خون ہنسیگا خنجر فولاد پر

یا الٰہی خیر کرنا کس بلا مین ہون پھنسا — دل مرا مائل ہوا جو اوس ستم ایجاد پر

رنگ و بو پر ہی ہزارون عندلیبونکا ہجوم — قمریان صدقے ہین قد غیرت شمشاد پر

عاقل آشفتہ جگر کی فصد جو وحشت مین لی
چھالے یکسر پڑگئے ہین نشتر فصاد پر

### ولہ

موے سر بار ہین گران ہوکر — تنگ آئے ہین ناتوان ہوکر

غم کے دریا مین بادبان ہوکر — کشتی تن چلی روان ہوکر

ہون وہ ثابت قدم ترے در پہ — رہگیا سنگ آستان ہوکر

ماہرو تجکو ہمنے جب دیکھا
ٹکڑے دل ہوگیا کتان ہو کر

بار ہا یہہ ہوا مرے قاصد
لاغری سے مین بے نشان ہو کر

ساتھہ باد صبا کے چھپ چھپ کر
پہنچا اوس تک ہون ناتوان ہو کر

دلسے گھبرا کے آہ نکلے ہے
لیک مشروط الامان ہو کر

وصل مین یون زبان ہین چپ کے
تا دعا دون مین دو زبان ہو کر

ترچھی نظر و نسے چھپکے صید کیا
تیر مارے مجھے کمان ہو کر

کیا ہی اوسوقت مین لگے ہمنے
بوسے غنچے کے نہجان ہو کر

سوے کاکل چڑھے ہین کیا شتر
اک ذرا سے مزاجدان ہو کر

مار گیسو کو چھو نہ اے عاقل
کاٹ کھائیگا دو زبان ہو کر

## غزل عزیز

بن کے جوہر رہگیا کیا خنجر فولاد پر
مرحبا صد آفرین اپنے دل ناشاد پر

کیا ہوا ئے باغ بگڑی بلبل ناشاد پر
دام مین پھانسے ہے کچھین نوچے ہی صیاد پر

پھر کہان گلشن کہان گل آگئی جب موت خزان
چہچہاتی ہین بلبلین ہستی بے بنیاد پر

ہونٹھ ہم حسرت سے چاٹین چوم لے وہ اوسکی لب
رشک آتا ہے زبان خامۂ بہزاد پر

جب چلا پیش جوانان چمن وہ سرو قد
ناتراشیدہ ہوئین کیا پھبتیان شمشاد پر

کردیا اک دم سبک بارگران سر آج
لوٹ ہو دل کیون نہ دست و بازو جلاد پر

رایگان جاتے ہین کوئی نالہائے عاشقان
گل سراپا گوش ہین بلبل تری فریاد پر

ہاتھہ سودا سے سر گیسو نے مارا ہجر مین
ہو گئے برہم آپ بگڑے کیون مری فریاد پر

یاد ہوتی ہی ہمین کیا حسرت فرہاد و قیس
آنکھ پڑ جاتی ہی جب چرخ ستم ایجاد پر

نقش پا گر سرو قد کا ہاتھہ آوے پھر دید
لات مارین قمریان اوڑکر سر شمشاد پر

جوش اشک بلبلان ہی باغبان شبنم نہین
پھر نہ جاوے آج پانی خانۂ صیاد پر

اپنی جانبازی بھی فخر عاشقان ہی اے عزیز
خاتمہ تھا عشق کا کیا قیس اور فرہاد پر

ولہ

دل مرا عاشق تپان ہو کر
رہ گیا سنگ آستان ہو کر

آج تم میرے میہمان ہو کر
خانۂ تن مین آؤ جان ہو کر

کیون نہ گردون پہ ہو دماغ اپنا
آیا مہرو ہی مہربان ہو کر

کہیو باد صبا وسہی قد سے
رہ گئی سرو بوستان ہو کر

تیری شمشیر آبدار سے ہم
رہ گئی زخم مین زبان ہو کر

ناتوانی سے تار دامن کے
اوسکے پاؤن مین بیڑیان ہو کر

گر پڑے اونکے پاؤن پر غش مین
بوسے لیتے ہین ناتوان ہو کر

جھک گیا تیرے تیر سے قد پر
رہ گیا غم سے ہون کمان ہو کر

تیرے ناقہ کے ساتھ ہی لیلی
قیس پہنچیگا ساربان ہو کر

دل نے خون ہوکے بوسہ پایا ہی
جم گیا لب پہ رنگ پان ہو کر

آج زخم جگر کے گل دیکھو
جاؤ گلشن کو میرے یان ہو کر

بند ہو وے نکیون دہن اپنا
تیر بولے ہین اک زبان ہو کر

بام پر ماہ رو جو آجاوے
ٹکڑے ہو جائے دل کتان ہو کر

تیر نالہ کا ای کمان ابرو
دم مین گزریگا لامکان ہوکر

ناتوانی سے دم مرا ایجان
سنگ سینہ ہوا گران ہوکر

وصف مہروش سے یہہ زمین غزل
چمکی گردونیہ آسمان ہوکر

نہین لکھتے عزیز آپ غزل
پہیر بنتے ہو کیون جوان ہوکر

غزل تمیز

آپ تو پہلے نظر رکہتے تھے میری داد پر
غور کچہہ کرتے نہین ہو اب مری فریاد پر

راز میرے قتل کا افشا ہوا مارے ستم
خون کا قطرہ نہ گرتا دامن جلاد پر

عشق مین اوس بحر خوبی کے ہی جب آشنا
رنج سے راحت نگذری اس دل ناشاد پر

جو ستم لکھے ہین کراما کاتبین نے آپکے
داد ہم پائینگے روز حشر ان بیداد پر

آنکھ مین سرمہ دہن مین پان اور لب پہ دہڑی
دلبری کی ساری یہہ ایجادہی ایجاد پر

اپنے کرنے کے ہین صاحب جسقدر کار جہان
منحصر رکہے ہین ہمنے آپکے ارشاد پر

جان دیتی ہین رخ گلگونہ اوسکے بلبلین
قمریان عاشق ہین قد غیرت شمشاد پر

بازی طفلان نہین ہی جب کہنچے تصویر یار
کلک قدرت کا ہو عالم خامۂ بہزاد پر

یار کے آنیکا مژدہ جو سنا ہی ای تمیز
آج شادی کا اثر ہی اس دل ناشاد پر

ولہ

عاشق حسن مہوشان ہوکر
چھٹگیا دل مرا کتان ہوکر

میں لیچلی دل کو رازدان ہوکر
ای صبا آئی تو کہان ہوکر

بیٹھکر اوسکے در پہ مین اوٹھا
رہگیا سنگ آستان ہوکر

کھینچکے از خود ہی یار کی تصویر
رہگئی دل مین حرز جان ہوکر

ابروئے کج ادانے نظروںنسے
تیر مارا مجھے کمان ہوکر

دل بلبل کو بیکلی ہے عبث
پھر بہار آئیگی خزان ہوکر

راہ سے اونکو کسنے بہکایا
وہ تو آئے تھے مہربان ہوکر

دل مین چبھتی ہی یار کی مژگان
ناوک و خنجر و سنان ہوکر

وصل کا راز سن کے غیرونسے
مجھسے بگڑے وہ رازدان ہوکر

داغ سینہ کے رنگ لائے ہین
گہ خزان گاہ بوستان ہوکر

مانگ شب بھر مزہ دکھاتی ہی
تاب گوہر سے کہکشان ہوکر

لب خنجر پہ خون عاشق کا
رنگ لایا ہی رنگ پان ہوکر

قتل کرتی ہی جنبش ابرو
برش تیغ جانستان ہوکر

گھر مین رونق ہی آج کیا ہی تمیز
وہ جو آئے ہین میہمان ہوکر

## غزل اخلاص

طوق طاعت ہمنے پہنا ہی اسی بنیاد پر
قمریان عاشق ہین قد غیرت شمشاد پر

دم نکلجاتا ہی اوسکی جنبش ابرو کے ساتھ
کیا روانی اندنون ہی خنجر فولاد پر

نوک مژگان کی خلش ہی کام بخش عاشقان
کب شفا موقوف ہی یان نشتر فصاد پر

اے صنم اتنا غرور حسن بھی لازم نہین
اعتبار ہستی موہوم بے بنیاد پر

ایک نظارہ پہ کردین جان شیرین کو فدا
تم اگر چاہو تو ہم سبقت کرین فرہاد پر

مبتلاے فکر گوناگون ہوئی طبع رسا
داد عالمگیر اس اخلاص کی فریاد پر

ولہ

آج وہ مجھپہ مہربان ہو کر
رہگئے میرے میہمان ہوکر
کیا حسینون کی دیدہ بازی ہی
پھرہین آنکھون مین تپلیان ہوکر
تیری کجبازیون سے چرخ کہن
بن گئے پھر نوجوان ہو کر
قتل گردش ہین جبکہ آتی ہی
چوک جاتی ہی نکتہ دان ہو کر
کرسکے کیا بھلا کوئی دشمن
جو رہے دوست مہربان ہوکر

رہے اخلاص جان نثار ترا
تو رہے اوسکا قدر دان ہوکر

غزل عیش

ایک کیا اونکو تو سو سو نازہین بیداد پر
ہی قصور اپنا ہی ہم مائل ہون گر فریاد پر
پائی یہہ معراج عاشق نے ترے ہوکر شہید
رقص کرتا ہی سر اوسکا نیزۂ جلاد پر
لکھہ سکا سارا نہ شوق وصل وہ گھس گیا
قط پہ قط دیتا رہا مین خامۂ فولاد پر
زندہ ہین سر پھوڑکر سنگ در جانان سے جو
ہی بجا گر طعنہ زن وہ شخص ہین فرہاد پر
تم ہمین بھولے فراموشی اسیکا نام ہے
یہہ کہان وہ ہم جو بھولے تھے تمھاری یاد پر
آتش ہجران نے جان و تن کیے خاک سیاہ
کیا کریگی گر کے بجلی خرمن برباد پر

اونکی نظرون مین سبک جیسے ہوے ہین عیش ہم
ہو گئے ہین بار اپنی خاطر ناشاد پر

## وله

امتحان لو جو قدر دان ہو کر — سر بکف آؤن شادمان ہو کر

نور آنکھون مین تن مین جان ہو کر — یان رہو آپ مہربان ہو کر

کام حاصل کیا ہی مر مٹ کے — نام پایا ہی بے نشان ہو کر

ہون وہ بلبل کہ مین ہمیشہ رہا — گل مین بو کی طرح نہان ہو کر

ہجر جانان مین چادر مہتاب — گر پڑی مجھپہ آسمان ہو کر

رشک رخ سے تمھارے محفل مین — اوڑ چلی شمع اب دھوان ہو کر

عیش انسان سب سے افضل ہی
فائدہ کیا فرشتہ خان ہو کر

## غزل عاشق

قمریو دعوی غلامی کا ہی کس بنیاد پر — سرو خود عاشق ہی میرے غیرت شمشاد پر

پھرتی ہی آنکھون مین چھپ کر اوسکی چشم دلفریب — حور کا دہوکا ہی مجکو ایک آدم زاد پر

صورت یاجوج کیا اعدا پس دیوار ہین — قہقہہ زن ہین جو میرے نالہ و فریاد پر

گر یونہین ہی خانہ دل مین یہ الفت کی بنا — گھر بنا بیٹھین گے اکدن عشق کی بنیاد پر

ہمصفیرو ہی رہائی مین اسیری کا مزہ — مرغ دل مائل ہی دام گیسوے صیاد پر

عشق گیسو مین کسی صیاد پر تہمت ہی کیا — بیڑیان پہنی ہین ہمنے عمر کی بنیاد پر

جب شبیہ یار کو دیکھا تو بیخود ہو گئے — نقش حیرت نے جمایا مانی و بہزاد پر

سیر گلشن دیکھ کر مقتل مجھے یاد آگیا — دار کا ہوتا ہی دہوکا قامت شمشاد پر

فرمانبرداری اسے کہتے ہین ایسی حکم مین — یہہ غزل عاشق نے لکھی آپکے ارشاد پر

## ولہ

آتش عشق یون نہان ہو کر
آہ سے نکلے ہی دھوان ہو کر

جوشش وحشت مین اپنا جامۂ تن
رہگیا تن مین دہجیان ہو کر

لیچل اوس بحر حسن تک ای ابر
میری کشتی کا بادبان ہو کر

مجھپہ طوفان اوٹھاتے ہین اشک
عشق مین آنکھونسے روان ہو کر

دیتے ہم دل ہین تم نہین لیتے
واے تقدیر دستان ہو کر

دہن زخم دیکھکر خندان
تیغ قاتل چلی زبان ہو کر

اوسکے درسے پھرا نہ قاصد کیا
رہگیا سنگ آستان ہو کر

گوش زد ہو صبا تو اوس گل کے
دل بلبل کی داستان ہو کر

کسی بیدرد کا یہہ تیر نگاہ
رہگیا سینہ مین نہان ہو کر

اوسکے کوچہ کی اب زمین عاشق
رنگ بدلے ہی آسمان ہو کر

## غزل حافظ

اونکو غرّہ اپنے حسن وغمزۂ و بیداد پر
ناز ہمکو اپنے مہر و جذبہ و فریاد پر

بے سبب مرتے نہین ہم اوس ستم ایجاد پر
حوصلہ بڑہتا ہی جانبازی کا ہر بیداد پر

مجکو آجاتا ہی اوسکی چشم میگونکا خیال
آنکھ پڑجاتی ہی نستعلیق کے جب صاد پر

ہی ترے ابرو کا ایما قتل کی میرے دلیل
خون کا ہوگا بہانا گردن جلاد پر

منت لون کیون بار احسان تیرا ای پیغام
بھیجدیگا شوق میرا نامہ اپنا یاد پر

توشۂ عقبیٰ فراہم چاہیئے کرنا ضرور
سب بھروسا کرکے جاتے ہین مسافر زاد پر

سرکشی لازم نہین اپنی کمال زہد پر / قہر نازل ہوگیا اکدم مین قوم عاد پر

واعظا حورین ہین غائب دختر رز پیش مغ / اب چلون کہنے پہ اوسکے یا ترے ارشاد پر

نالہ کرتا ہی وہی دلبر تمھارے ہجر مین / کام تیشہ نے کیا تھا جو سر فرہاد پر

داغ خون میں ہین گویا اور ہین جوہر حروف / قتل کا محضر ہی گویا خنجر فولاد پر

سخت جانونسے نہین پالا پڑا ہی آپ کا / منہ کی کھاؤگے نہ بھولو خنجر فولاد پر

یاد کرتے کرتے اوسکو بھولا حافظ آپکو / مرحبا اس بھول پر صد آفرین اس یاد پر

## ولہ

تم زبان مین رہو بیان ہوکر / اور قالب مین میری جان ہوکر

بھید مت کھول رازدان ہوکر / دشمنی کر نہ مہربان ہوکر

دیکھ کر محو انتظار مجھے / پھر گیا یار مہربان ہوکر

رہتے ہین وہ ہماری نظرون مین / لیک مثل نظر نہان ہوکر

اے زمین دے مجھے نہ تو تکلیف / شیوۂ یار و آسمان ہوکر

سیر حیرت فزا دکھاتے ہین / داغ دل رشک بوستان ہوکر

بے تکلف خیال دلبر مین / گھر گیا مین نے ناتوان ہوکر

کسطرح جائیگی شب فرقت / جمگئی مغز استخوان ہوکر

پہنچے ہم کوے یار تک لیکن / کیا بتائین کہان کہان ہوکر

ننگ و ناموس کیسا اے حافظ / پاؤگے اونکو بے نشان ہوکر

## غزل عسکری

کیا ہی جوبن ہی قیامت قامت جلاد پر
قمریان پھبتی نہ کیونکر اب کہین شمشاد پر

دیکھ پیر اضعف او سپر ہو گیا ایسا وبال
لوہا بھاری ہو گیا ہی دیکھہ لو حداد پر

سرو کے کھچنے سے بستان ہین تو برہم ہو گیا
رحم کرتے سب ہین صاحب بندہ آزاد پر

ضعف سے ہی آہ کو بھی لب تلک آنا محال
ای بتو کیا نالہ آوے پھر مری امداد پر

جسکی برانی سے حیران تیغ و خنجر تک ہوے
طعنہ زن ابرو نکیون ہون دشنۂ فولاد پر

عسکری ترک سخن کرتی ہی ناقدری ضرور
جب بھلا اہل سخن کے بند ہون لب داد پر

## ردیف زاے معجمہ

## غزل ممنود

چلا وہ گل تو ہوی یون گلستان سبز
کہ جیسے ہو قدم خضر سے بیابان سبز

فدا اک آن مین سو جان سے ہو رنگ بہار
یہہ حسن سبز سے ہی نخل قد جانان سبز

چراغ ماہ پہ فانوس سبز کا ہو گمان
لباس پہنے جو وہ رشک ماہ تابان سبز

جہان مین حور و پری مین برنگ نکہت گل
ہوا ہے گلشن عالم مین حسن انسان سبز

جو یاد آیا کسی شعلہ رو کا سبزۂ خط
تو نکلا دل سے سیہ دود آہ سوزان سبز

جو جوش گریۂ جنون ہو برنگ ابر بہار
تو آب اشک کرے کوہ اور بیابان سبز

ہر ایک بھرنے لگا طوطی بہار کا دم
عجب ہی کیا ہو پہ ہدہد سلیمان سبز

یہہ روسفید ہین جب ہی سبز بختی کی
نہین گیاہ سر مدفن شہیدان سبز

نمود ہو نہ خط سبز مصحف رخ پر
لکھے نہ کاتب قدرت حروف قرآن سبز

ولہ

نزدیک تصور سے ہوی دور کی آواز
فردوس سے آتی ہی مجھے حور کی آواز

وہ برق تجلی ہین بنا مین ہمہ تن گوش
ای کاش سنون برق سر طور کی آواز

سنتا ہون تقبل کی صدا وقت دعا مین
اب کون سنے بلعم باعور کی آواز

وہ زار ہون دلسے جو چلی حلق مین ٹھہری
تا لب نگئی عاشق رنجور کی آواز

بدخواہ نکو کار رشتی ازلی ہین
آتی ہی یہی بلعم باعور کی آواز

برسات کا آنا ہوا فرقت مین قیامت
ہی رعد کی آواز مجھے صور کی آواز

وہ رند خرابات کہن مین ہین لمود آپ
قلقل کو کہین بادۂ انگور کی آواز

غزل عاقل

یہہ زخم سبز سے اپنا ہوا گریبان سبز
نہ ہوگا ایسا کوئی دامن بیابان سبز

ڈسا ہی افعی کاکل نے تیرے جسکو صنم
لحد سے اوسکی اوگا سنبل پریشان سبز

نمود عارض گلرنگ پر نہین سبزہ
لکھا ہی کلک زمرد سے حق نے قرآن سبز

لکھے ہین سبزہ خطوط نکے جو وصف مین شعل
بسان صحن گلستان ہی اپنا دیوان سبز

گری ہین بجلیان آہونکی اسقدر عاقل
نہوگا ابر سے اپنا کبھی بیابان سبز

ولہ

| | |
|---|---|
| یہ نالۂ دل ہی کہ کوئی صور کی آواز | شعلہ کی بھڑک ہی دل محرور کی آواز |
| سنکر تری باتین نہ اوڑے کیون دل عالم | لہجہ جو پری کا ہی تو ہی حور کی آواز |
| شاید کہ تپ غم نے کیا خاک جلا کر | آتی نہیین اب تو دل رنجور کی آواز |
| دیکھا تو مقابل نہ ترے حور جنان مین | اک دل کو لبھاتی ہی عجب دور کی آواز |
| موسی کوئی ہووے تو سُنے کان لگا کر | خاموش نہیین ہی شجر طور کی آواز |

ساکت ہی عجب فرط غم و رنج سے عاقل
لب تک نہیین آتی کبھی مہجور کی آواز

## غزل عزیز

| | |
|---|---|
| کیا یہہ سبزۂ خط نے ہی روئے جانان سبز | کہ لعل لب بھی بنا طوطی خوش الحان سبز |
| سرشک چشم سے میرے اور آہ سوزان سے | سیاہ جلکے ہوا کوہ تو بیابان سبز |
| جو وصف سبزۂ خط مین کبھی لکھون نامہ | ابھی ہو جیبنی کبوتر ہمارا ایجان سبز |
| گرا کے برق ستر بار خاک کرڈالے | کیسکی کشت کو دیکھے جو چرخ گردان سبز |
| جو چھیرا دست حنائی تو لہلہایا خط | تماشا ہی تہ آتش ہوئی خیابان سبز |
| جو سرخ زخم جگر سے مرا گریبان ہی | کرینگے دیدۂ تر دامن بیابان سبز |
| ہمارے دیدۂ تر سے ہین زخم جیسے ہرے | کرے نہ کشت کوئی ایسی ابر باران سبز |
| نہ ہووے بارش باران لطف حق جبتک | کرے نہ تخم تمنا کو آب حیوان سبز |

جو آیا لیکے گلستان عزیز وہ گل تر
بسان تختۂ گلشن ہوا دبستان سبز

## ولہ

در پردہ سُنی ہی بت مغرور کی آواز
کیون قرب قیامت کا نہ ہو دور کی آواز

ٹرہنے نہین دیتی دل رنجور کی آواز
چیخے تو قیامت ہو کہ ہی صور کی آواز

کیون ٹوٹ کے یہہ شیشۂ دل چور نہ ہو جاے
پتھر سے نہین کم بت مغرور کی آواز

خاموش نکیون اشک روان ہون سر مژگان
کب دار سے آے سر منصور کی آواز

ہم سر کو اوٹھاتے ہین کوئی آپکے در سے
جان بخشتی ہی ایجان تری دور کی آواز

چلاے نکیون لخت جگر آسر مژگان
تھی دار پہ خون سر منصور کی آواز

پردہ سے ہمین بھی تو سنادو کوئی گفتار
موسی نے بہت جاکے سنی طور کی آواز

شیدا نہ ترے حسن کے کیون جن و بشر ہون
ہی نازپری نور قمر حور کی آواز

ای چرخ کہن ہوگا اوسی دن تجھے معلوم
جسدن کہ سر حشر اوٹھے صور کی آواز

نزدیک سے دیکھا تو ہما تھا ترا سایہ
سچ ہی کہ ہوا کرتی ہی خوش دور کی آواز

مرقد مین گمان ہوگا ہمین نالۂ دل کا
ہو ویگی سرافیل کے جب صور کی آواز

ہی عشق کا سر دار وہی جو ہی سر دار
ہی دار پہ یہہ حضرت منصور کی آواز

سن سن کے غزل آپکی کہتے ہین عزیز اب
جیبتی ہی کوئی ساغر مشہور کی آواز

## غزل سبز

ہو آج وصل سے میرا نہال ارمان سبز
لباس تمنے جو پہنا ہی ایمری جان سبز

فراق سبزۂ خط مین جو رو یا مین وحشی ہو
تو آب اشک سے کوسون ہوا بیابان سبز

ہمارے دیدۂ گریان پہ رحمت حق ہو
کہ خشک سالی مین ہوتی ہی کشت دہقان سبز

نہین یہہ سبزۂ خط اوسکے مصحف رخ پر
لکھے ہین کاتب قدرت نے حرف قرآن سبز

لباس سبز ہی قاتل کا مرہم زنگار | لگا کے پھاہا کرون مین بھی زخم خندان سبز

صفت لکھی جو تمیز اوسکے سبزۂ خط کی
ہوا برنگ زمرد مرا قلمدان سبز

ولہ

کرتی ہی قیامت دل رنجور کی آواز | ہی شور جہان مین کہ یہہ ہی صور کی آواز
سن لیتا ہون بعشوق کی مین دور کی آواز | فردوس سے آتی ہی مجھے حور کی آواز
اعلی سے کسیطرح نہ ادنی ہو برابر | بلبل کی مشابہ نہین عصفور کی آواز
ہوتا ہی بہت اوس سے طبیعت کو تنفر | خوش مجکو نہین آتی ہی مغرور کی آواز
ہوتا ہی گمان قاصد گم گشتہ خود کا | سنتا ہون کسیکی جو کبھی دور کی آواز
آجاتے ہین دس ایک کو بھی گر وہ پکارے | کیا خوبی کی ہی صاحب مقدور کی آواز

رونیمین تمیز اپنے جو نالون کا سنون شور
جانے وہ کہ دریا کے ہی یہہ پور کی آواز

غزل اخلاص

بسا ہی آنکھونمین جبسے خط جانان سبز | مری نظر مین سماتا نہین گلستان سبز
گمان ہو خضر لب و پنہر جو سبز خط دیکھے | اوگی ہی دوب مگر گرد آب حیوان سبز
کھلائے سبزۂ خط نے وہ گل مرے دلبر | کہ باغ دہر مین ایسا نہ ہو گلستان سبز

جلا ہی سوز غم زلف مین یہہ دل اخلاص
کہ دود آہ سے پیدا ہون سنبلستان سبز

غزل عیش

جو پہنے جامہ وہ ہم مرتبہ سلیمان سبز
بلائین آکے لین قربان جائین پریان سبز

صدائے غنچہ کو پیغام مرگ سمجھے ہم
برنگ زہر ہی بے یاریان گلستان سبز

بجھائے قاتلا گر سیرے آب زہرہ مین
توکیا عجب ترے تیرون کے ہوین پیکان سبز

کھلا ہیہ تیغ کا کیا تیری جوہر اورون پر
کہ اوسکے ہول سے ہی رنگ وئی انسان سبز

وہ سبز بخت ہون سایہ اگر مرا پڑجائے
تو رنگ بدلے اوسیدم ہو شاخ مرجان سبز

دعا یہی چمن دہر مین ہی **علیش** مری
خزان نہ آئے رہے نخل قد جانان سبز

## وله

سن لون جو مین مشتاق خدا صور کی آواز
ہو میرے لیئے وہ دہل دور کی آواز

حق ہی یہہ جو ہی دار پہ منصور کی آواز
ہوگی نہ بلند اس سے کبھی صور کی آواز

بیٹھی ہی کچہہ ایسی ترے مہجور کی آواز
ہو جیسے کہ کھائی ہوی سیندور کی آواز

ہان سنگ فلاخن کی طرح لگتی ہی آکر
غصہ مین دہان بت مغرور کی آواز

باتون مین ہلا وہ لب پانخوردہ میں سمجھا
ہی جنبش برگ شجر طور کی آواز

مین عشق مجازی سے حقیقی کو جو پہنچا
نغمہ ہوی میرے لیئے زنبور کی آواز

جنت تو بہت دور ہی اے حضرت زاہد
بولین تو سنادین وہ تجھے حور کی آواز

کیا خوب ہو اوسدم ہمہ تن گوش بنون **علیش**
جب مجکو سناوین وہ بہت دور کی آواز

## غزل عاشق

کس ساقی بدست کا ہر دم ہی تصور
نالہ ہی مرا یا کسی مخمور کی آواز

تم چپکے ہی چپکے نہ بنایا کرو باتین ہا — گو پاس ہون سنتا ہون وہ لے دور کی آواز

حاصل ہی فغان مین مجھے بس خامشی عاشق
جسدن سے سنی اوس بت مغرور کی آواز

## غزل عسکری

ہوا ہی سبزۂ خط سے یہہ روے جانان سبز — کہان ہی سبزۂ خوابیدۂ گلستان سبز
سیاہ ہاتھہ حنا سے ہوے ہین شوخ کے کب — یہہ عکس خط سے ہوے پنجہ ہاے مرجان سبز
کیا ہی سوگ شہیدان سبزۂ خط کا — لباس تو نے جو پہنا ہی اے مری جان سبز

وہ عسکری سے یہہ کہتے ہین دیکھے چادر سبز
درست جانتے ملبوس ہین سلیمان سبز

# ردیف سین مہملہ

## غزل ملود

کام غفلت کا دلا اب نہین ہشیار کے پاس — خواب آئے نہ مرے دیدۂ بیدار کے پاس
دیکھ لے مجکو وہ اوس غیرت گلزار کے پاس — پھول کو جسنے نہ دیکھا ہو کبھی خار کے پاس
ہی جو ہر بحر مین کاغذ مین صدف کا عالم — ابر نیسان ہی کوئی کلک گہربار کے پاس
اشک خون ابر مژہ سے نہین چھٹتے ہین جو دور — قلزم خون ہی یہان دیدۂ خونبار کے پاس
ہی یقین پیتے رہین زاہد سالوس مدام — ہو جو مسجد بھی کوئی خانۂ خمار کے پاس
نور ایمان دلا تیرگی کفر مین ہی — کچھہ چمک دن کی بھی ہی اپنی شب تار کے پاس
شوق نظارہ ہی یانتک کہ مین کہتا ہون ملود — نامہ بر آنکھہ ہی لیجائے مری یار کے پاس

## ولہ

لیچلا ساتھہ نامہ بر افسوس
عقل و ہوش و دل و جگر افسوس

دور سے کچہہ اشارہ کرتے ہین وہ
تار برقی کی ہی خبر افسوس

جو کہ غافل ہین عہد پیری مین
خواب مین ہین دم سحر افسوس

ہاے ڈھونڈون کہان گیان اونکو
پھر چکا ہون کدہر کدہر افسوس

جان و تن کی بھی یان نہین ہی خبر
پرہین مجھسے وہ بیخبر افسوس

کچھہ عجب حال ہی کہ اہل جہان
کھاتے ہین مجھکو دیکھکر افسوس

زلف شبگون سفید اونکی ہوی
شام اب ہوگئی سحر افسوس

جاے عبرت نمود ہی دنیا
پر ہی غافل یہان بشر افسوس

## غزل عاقل

کون ایسا ہی کہ لیجاے ہمین یار کے پاس
دل ہی پہلو مین نہین ہی یہان بیمار کے پاس

خضر آئے لب چشمۂ حیوان ہین مگر
سبزۂ خط یہہ نہین ہی لب دلدار کے پاس

گرد کیونکر نہ ہون اوس غیرت گل کے اعدا
باغ مین پھول بھی ہوتا ہی دلا خار کے پاس

منہ بھی عاقل نکرے سوے قصور جنت
ہاتھہ آجاے جگہہ گر تری دیوار کے پاس

## ولہ

کرتا آتا ہی نامہ بر افسوس
نہین آتا وہ سیمبر افسوس

کون ہی جو نہین جسے غم ہجر
نالہ کرتا ہی دل جگر افسوس

عشق خانہ خراب کی دولت
لٹ گئے سینکڑون ہی گھر افسوس

تیری فرقت مین اوبت ترسا
سنگ در اور ہمارا سر افسوس

ہوگیا دفن تیرا دیوانہ
تجکو ابتک نہین خبر افسوس

فصل گل تک ہی زندگی بلبل
ایسے ظالم نے نوچے پر افسوس

قیس فرقت سے مرگیا لیلی
ابتو زیبا ہی تو بھی کر افسوس

لاکھ چلاّے پر نہ وہ آیا
آہ مین کچھ نہین اثر افسوس

خاک دیکھینگے مہر و مہ کو فلک
نظر آیا نہ وہ قمر افسوس

یون قفس مین ہی نوحہ بلبل کا
فصل گل ہی نہین ہین پر افسوس

وصل اوس سیم تن کا کیونکر ہو
زور رکھتے ہین کچھ نہ زر افسوس

ہمنشین اوس پری کے دیوانے
تنکے چنتے ہین دربدر افسوس

دیکھ پیشانی تیری ای عاقل
کرتے پھرتے ہین سب بشر افسوس

## غزل عزیز

کوئی اتنا تو کہو جاکے ستمگار کے پاس
موت بھی آتی نہین اب ترے بیمار کے پاس

فیض مقدم ہی وہ گلرو کا کہ اللہ اللہ
پھول جاوے اگر پاؤن رکھے خار کے پاس

خم کے خم آج اونڈلتا ہی وہ میخانہ مین
میکشو کیا ہی کمی ساقی سرشار کے پاس

باغ عالم مین شگفتہ ہی جو گل گل کیطرح
آج کانٹے سے کھٹکتے ہین وہی خار کے پاس

بعد مدت ہوی صیاد کو الفت گلچین
رکھنا جاکر ہی قفس کو مرے گلزار کے پاس

کسلئے بزم مین ساکت صفت بت ہو صنم
بات بھی کیجئے بیٹھے ہو جو دو چار کے پاس

شیشۂ دل کی طرح کاسۂ فرق عشاق
چور ہو ہو کے پڑے ہین بت میخوار کے پاس

ٹوٹ کر جیسے گل تر کوئی کانٹو نہین پڑے
آج بیٹھا ہی وہ گل یون مرا اغیار کے پاس

کیجو رحمت سے الٰہی مری مشکل آسان
بار عصیان کا فزون تر ہی گنہگار کے پاس

جان بری آج ہی مقتل سے خدایا مشکل
لاتا ہی میان کو ظالم نہین تلوار کے پاس

سرخرو اوسکو کرے دم مین گل سا عزیز
آبلہ پاؤن کا ٹوٹے جو مرا خار کے پاس

ولہ

مارا پھرتا ہون در بدر افسوس
تجکو مطلق نہین خبر افسوس

آنکھون آنکھون مین چلدیے اوٹھکر
کسکی اونکو لگی نظر افسوس

عشق کے نام سے تو نفرت تھی
دل مین کیسے ہوا گذر افسوس

چلدیے دل سے صبر و تاب و قرار
ایک باقی رہا جگر افسوس

بھول کر بھی نہین وہ آئے ابھی
نہین آہون مین کچھ اثر افسوس

ہلکے اشکون مین بہ گیے پہلے
دل کہان ہی کہان جگر افسوس

کسکے رشک خرام سے قمری
گر گیا سرو تا کمر افسوس

زلفین کھولے جو بام پر آئے
پھنس گیا طائر نظر افسوس

پھسلی پڑتی ہی یہ وہ صاف سے کیا
ٹھیر سکتی نہین نظر افسوس

ہجر مین گذری عمر یونہین عزیز
شب جو ہی آہ تو سحر افسوس

غزل ملتیز

جانے دربان نہ دیگا مجھے دلدار کے پاس
پڑ رہیں جاکے دلا سایۂ دیوار کے پاس

جب میں جانون کہ مری آہ میں تاثیر ہی کچھ
خود بخود آئے مسیحا دل بیمار کے پاس

خال و خط عارض جانان پہ نہ سمجھیں عشاق
حرف قدرت ہیں یہہ نقطہ ہیں رخسار کے پاس

سن طفلی میں سنوارا تجھے ہمنے اے شوخ
اب جوانی میں تو کیون ہے تو اغیار کے پاس

سر مرا کاٹ کے چاٹیگی یہہ کس کس کا لہو
تیغ عریان جو ہی اب قاتل خونخوار کے پاس

پڑ گیا وعدہ خلافی کا ہے لپکا اونکو
حرف انکار نہیں آتا ہی اقرار کے پاس

چہرۂ صاف سے پھسلی جو نگاہ اپنی تمیز
مدتون اولجھی رہی کاکل خمدار کے پاس

ولہ

ہجر جانان میں دربدر افسوس
پھرتا ہون میں کدھر کدھر افسوس

نہ ملا مجھکو باغبان کبھی
نخل امید کا ثمر افسوس

تیر قاتل نے دل فگار کیا
توڑا در پردہ یہہ جگر افسوس

سوے دریا گئے جو وہ تو پڑی
شوخ چشمون کی بد نظر افسوس

دیکھیں گر اوس پری کا حسن و جمال
جن تاسف کرین بشر افسوس

وہ جو پہلو سے اوٹھ گئے شب وصل
آہ کرتا تھا دل جگر افسوس

دیکھتے تک نہیں وہ میری طرف
آہ میں کچھ نہیں اثر افسوس

جب وہ مہرو کرے زمین پہ خرام
آسمان پر کرے قمر افسوس

ہو لحد سے تمیز ہم آغوش
نہیں آتا وہ سیمبر افسوس

## غزل اخلاص

داغ فرقت ہی جو ہی میرے دل غمخوار کے پاس
ڈھونڈنے سے بھی نکلی کبھی دو چار کے پاس

حیف یہہ سنگدلی آپ کی اللہ اللہ
کہ عیادت کو نہ آئے کبھی بیمار کے پاس

قتل کرنا ہو تو کرہون ترے در پہ حاضر
وہ نہیں ہین کہ رہون روزن دیوار کے پاس

دیکھہ لینا کہ قیامت وہین برپا ہو گی ہائے
تم اگر بیٹھہ گئے بزم مین اغیار کے پاس

ہی تمنا ہی اخلاص کی خالق سے مدام
حشر کے روز رہے احمد مختار کے پاس

## ولہ

دور تیرا ہی یار گھر افسوس
اوڑکے جاتا ہو سے نہ پر افسوس

اوسکے ملنے کی اب نہین ہی ہی تی
کوئی تدبیر کارگر افسوس

تیری باتون کا ہی بت ہد خو
مجکو رہتا ہی بیشتر افسوس

ہم کرین یون ملاپ کی باتین
اور کرتے ہین آپ شر افسوس

نہ چلی تیغ ابروے قاتل
رہگیا تن پہ بار سر افسوس

آکے دنیا مین پھنس گئے اخلاص
کچھہ ادھر اور کچھہ ادھر افسوس

## غزل عیش

سب جہان ہیچ ہی جو ہم نہین دلدار کے پاس
موت بہتر ہی گذر ہو نہ اگر یار کے پاس

نالہ و آہ و فغان ساتھہ ہین دلکے ہردم
یہہ سپاہی وہ ہین ہتے ہین جو سردار کے پاس

کیجیے رحم نہین مرنے کو خود ہم آئے
ہمکو لائی ہی قضا آپ کی تلوار کے پاس

کی بہت غور جو ہمنے تو ہوا یہہ ظاہر
باتین جب کرتے ہین ہم گھر مین تو باہر غماز

رنگ گو گل مین چمن ہی وہی ہر خار کے پاس
خوف سے سہمے کھڑے رہتے ہین دیوار کے پاس

آپ سے عیش سے دم بھر مین بگڑ جاتی ہی
خوب ٹھیر گی جو ٹھیر وگے تم اغیار کے پاس

ولہ

کل تھا جس سر پہ تاج زر افسوس
آج ہی خشت زیر سر افسوس

مجکو ہی اونکے حال پر افسوس
ہین جو عقبیٰ سے بیخبر افسوس

غنچۂ دل ہمارا کیون نہ کھلا
یون یہہ پھولے پھلے شجر افسوس

وہ شہ حسن ہی فقیر ہین ہین
نہین واتنک مرا گذر افسوس

ہی بجا مجسے جو ہوا ہی قصور
گر کرون اوسکا عمر بھر افسوس

صبر بہتر ہی ہر بشر کے لئے
عیش تو غم نہ کھا نکر افسوس

غزل عاشق

اب تو خوش ہوگا دلا جاکے دل آزار کے پاس
روز کہتا تھا کہ لیچل مجھے دلدار کے پاس

سر سی خال ہی کب ابروے خمدار کے پاس
اک سپر رکھہ لی ہی قاتل نے یہہ تلوار کے پاس

یون تپیدہ ہی جگر اپنا دل زار کے پاس
جیسے بسمل ہو تڑپتا کوئی بیمار کے پاس

کفر سے باندہنا ہی اسلام کو اک رشتہ مین
پہنا تسبیح کو کافر نے جو زنار کے پاس

فرقت یار نے اوسکو بھی دکھائی فرقت
نیند آئی جو مرے دیدۂ بیدار کے پاس

چشم کیفی کے تصور کا بڑا کر سودا
گھر بنا بیٹھے ہین ہم خانۂ خمار کے پاس

در قاتل پہ تو برپا ہی قیامت لیکن
قتل ہوتے ہین بہت روزن دیوار کے پاس

ایک نظارہ سے بسمل تو ہوا ہی عاشق
سینکڑون تیر ہین اوس ترک ستمکار کے پاس

## غزل عسکری

دفن لازم ہی مرا کوچہ دلدار کے پاس
یعنی بلبل کا نشان چاہیئے گلزار کے پاس

تو بھی غرفہ سے ذرا دیکھہ تماشای عجیب
سینکڑون سر پھوڑتے سر ہین تری دیوار کے پاس

تیرے سودا زدہ زلف کا یہہ حال ہوا
کہتے دیوانہ ہین جب جاتا ہی ہشیار کے پاس

تیری الفت نے یہہ رسوا کیا عالم مین مجھے
یہی چرچا ہی جو بیٹھون ہون مین دو چار کے پاس

رشک آتا ہی مجھے بزم پر پریان مین
بیٹھے جب دیکھتا ہون یار کو اغیار کے پاس

جانتا ہی کہ یہہ ہو جاے گا مردہ زندہ
کیا مسیحا نفس آوے دل بیمار کے پاس

غنچۂ دل پہ نہ ہو کیون خلش نوک مژہ
جاے گل ہوتی چمن مین بھی تو ہی خار کے پاس

جیتے جی پھر نہ اوٹھا کوچہ سے ہرگز ہرگز
جو کوئی آگیا ہی تجسے طرحدار کے پاس

کیفیت اپنی بھی ہو جاتی جہان مین روشن
وای تقدیر نہ پہنچا اولی الابصار کے پاس

بے عصا کے تو ہی بیمار کا اوٹھنا مشکل
یعنی دنبالہ بھی ہو چشم ستمگار کے پاس

عسکری ساقی عیار دم نشۂ مئی
چھوڑ دیتا ہی مجھے خانۂ خمار کے پاس

## ولہ

سر مین آیا نہ وہ دلبر افسوس
ہی کف دست کو ملکر افسوس

نہین آتا ہی ستمگر افسوس
ہی اسی غم کا تو گھر گھر افسوس

خستگی طالع برگشتہ کی دیکھہ
پھر گیا گھر سے وہ آکر افسوس

لب تشنہ نہین سیراب ہوے
نہ پھری تیغ ستمگر افسوس

شکوہ زخم جگر پر بولا
اسکا کرتے ہین دلاور افسوس

دیکھنا تشنہ لبی کی خوبی
نہ اوٹھا یار سے ساغر افسوس

تجھپہ قربان ہوی قربانی جان
نکرو ذبح سمجھکے کر افسوس

ضعف یہانتک ہی کہ ہی سیل سرشک
لیچلا مجھکو بہا کر افسوس

نہ ملے عسکری جب داد سخن
کیون نہ ہو شعر سنا کر افسوس

## ردیف شین معجمہ

### غزل ممنون

کرتی ہی مجھکو صفای رخ دلبر بیہوش
ہی وہ آئینہ کہ ہو جاے سکندر بیہوش

عشق حوران بہشتی کے اثر سے واعظ
نظر آتا ہی مجھے بر سر منبر بیہوش

کم ہین ہشیار دلا اہل خرابات کہین
نشۂ بادۂ غفلت سے ہین اکثر بیہوش

ہوش کیا بادہ پرستی کا ہو دنیا مین انھین
جنکو رکھتا ہی خیال مے کوثر بیہوش

کیا ممنون آپکو عشق فنا کی ہی خبر
ہوتے ہو سنکے احادیث پیمبر بیہوش

### ولہ

ہو چکا ہون مین جان بلب خاموش
وہ مسیحا رہے نہ اب خاموش

کیا ہی وان ذکر عالم اسباب ہوتی ہی شمع مہر کب خاموش

کون جانے تری حقیقت کو بیٹھے اس انجمن مین سب خاموش

اور ہی عرض مدعا باقی بولے وہ ہو گیا مین جب خاموش

آتی ہی شہر خامشان سے صدا آ رہے یان ہو کے سب خاموش

ہی تجلی اوس آئینہ رو کی کیون نہ ہون ساکن حلب خاموش

مانگتا ہون وہی مجیب دعا ق اس صدا سے نہین مین اب خاموش

روح ہو شمع بزم علیین ہو چراغ حیات جب خاموش

حال دل کا وہ پوچھتے ہین ممنود
ہی قیامت رہے جواب خاموش

## غزل عاقل

قاتلا کیسا ہوا خون بہا کر بیہوش ابھی بسمل ہوے تیرے نہ تڑپ کر بیہوش

نشۂ مے سے ہوے سب نہ سراسر بیہوش ساقیا تو نے کیے جلوہ دکھا کر بیہوش

محتسب انہین یہان سرکش و مخمور نہین نشۂ زر سے ہوے ہین یہہ توانگر بیہوش

کر دے مدہوش خدایا تو مجھے بھی ایسا جیسا موسی کو کیا جلوہ دکھا کر بیہوش

مرحبا آفرین شاباش ہی تجکو ساقی ایک چلو مین کیا مجکو چھکا کر بیہوش

ثانی حضرت داود نہین خوش آواز سب کو کرتے تھے وہ الحان سنا کر بیہوش

تیغ قاتل ہی غضب تن یہ وہ خط کھینچی ہین دیکھکر ہوتے ہین عاشق مرا محضر بیہوش

عمر گذریگی یونہین شغل بتان مین ناحق
عاقلا کچھہ تو بجا ذکر خدا کر بیہوش

## ولہ

ہو گئے اوسکے آتے سب خاموش — جسکو دیکھو ہے جان بلب خاموش

روبرو اوسکے کون دم مارے — شمع بھی ہو گئی ہو جب خاموش

کلیان خونکی ڈرانتے ہین گل — کیون ہوا ہی وہ غنچہ لب خاموش

سنکے نالونکو اور بگڑین گے — دل دشمن نکر غضب خاموش

سوچ کیا ہی کہو تو بہر خدا
بیٹھے غافل ہو کس سبب خاموش

## غزل عزیز

نشۂ زر سے ہوے ہین یہہ تونگر بیہوش — جیسے کم ظرف کو کر دے مئی احمر بیہوش

سر پٹکنے سے کوئی جائیگا سودا ہی دل — مانگ لے لخلخۂ زلف معنبر بیہوش

بدگمانی سے مٹے اور جھپک کر ہاتھون — گر پڑا پاؤن پہ اونکے جو مین ہوکر بیہوش

صورت ہوش ربا پیش نظر ہی اپنی — طفل اشک آنکھ مین کیون ہون نہ مچلکر بیہوش

دل بھرا ہی تری باتونسے جو ساقی میرا — ایسا کرتے نہ مئی شیشہ و ساغر بیہوش

زلف پر پیچ کے پیچونسے خدا ہی کہ چھٹے — ہو گیا طائر دل دام مین پھنسکر بیہوش

نام کیا کیا ترے عشاق کے مشہور ہوے — بے زر و بیخرد و بیدل و بے سر بیہوش

تاب کیا روے مصفا کی ترے لا سکتا — آئینہ دیکھ کے حیران ہی سکندر بیہوش

جان لین خاک مین اک روز ملینگے منعم — کیون ہوے جاتے ہین پھر جامہ سے باہر بیہوش

ہاے جانے کی شب وصل سنادی ظالم — آگیا سینہ سے باہر دل مضطر بیہوش

ہمدمون ایک چلےگی نہ کسی کی اوسپر — قیس ہوگا سگ لیلی سے لپٹ کر بیہوش

سخت باتین تری تا چند ہت سنگین دل
دل یہ کھا کھا کے ہوا سینکڑون پتھر بیہوش

خط مین حال دل بیتاب رقم تھا جو عزیز
بال و پر اوڑ گئے لوٹے ہی کبوتر بیہوش

ولہ

خط جو نکلا تو ہین وہ اب خاموش
ہوا طوطی سے لعل لب خاموش

ہی صدائے وہان غنچہ و گل
بلبلین ہین چمن مین سب خاموش

شکوۂ ہجر کیا شکایت کیا
او دل زار بے ادب خاموش

نوچے بلبل زبان سوسن کی
باغ مین ہو جو غنچہ لب خاموش

ہو گئے کیا کلام حضرت سے
گنگ اہل عجم عرب خاموش

درد فرقت سے اسطرح چپ ہون
ہوگیا خلق مین لقب خاموش

غنچے چٹکین ہین پھول ہنستے ہین
ہوگا بلبل نہ کوئی ڈھب خاموش

عقل حیران ہی تیری قدرت سے
سارا عالم ہی سیر سے رنج خاموش

رات دن دل ہی میرا گرم فغان
چپ نہ دن کو ہوا نہ شب خاموش

چاہئے ضبط سوز دل مین عزیز
کر نہ یہہ شور اور شغب خاموش

غزل تمیز

سارے عالم مین نہین مجھسے نزون تر بیہوش
برسون رہتا ہون پڑا بر سر بستر بیہوش

چشم میگون کے نظارہ سے یہہ ہم محو ہوئے
رند ہو جاتا ہی جیسے کوئی پی کر بیہوش

یا خدا کیسے پہنچتا ہون مین اونکے در تک
دیکھ بیتابی میری ہوگیا رہبر بیہوش

پینے سے مے کے جو مین گر پڑا میخانہ مین
ہو گیا دیکھ کے ساقی مجھے ہنسکر بیہوش

دیکھ لے جلوہ جو اوس طفل مسلمان کا خطیب
گر پڑے ہو کے وہین بر سر منبر بیہوش

دلربائی کا تمیز آپ کو پہلے کب تھا
کرتے ہو ناز و ادا سے جواب اکثر بیہوش

## وله

مین رہا درد دل سے کب خاموش
جیسا بیٹھا ہون آج لب خاموش

سامنے اونکے کسکو تاب مقال
بیٹھے اس انجمن مین سب خاموش

بات کرتے نہین تعجب ہے
ہو گئے ہین وہ کچھ عجب خاموش

وصل مین کی نہ بات اوس سے میہ
لب شیرین تمام شب خاموش

خال آئینہ رو کا آیا نظر
ہند مین شور ہے حلب خاموش

ہے وہ طرز سخن کہ پیش تمیز
بوالہوس چپ ہین بوالعجب خاموش

## غزل اخلاص

ہون ترے درد جدائی سے ستمگر بیہوش
پوچھ قاصد سے کہ رہتا ہون مین اکثر بیہوش

گدگدانا بھی نہین اتنا مناسب اے شوخ
دل غم دیدہ یہ ہو جائے جو رو کر بیہوش

تیری آنکھین وہ رسیلی ہین پیاری سے تو
اک نظر دیکھ لے جسکو ہو سراسر بیہوش

ہے ترے نشہ الفت کا خمار آنکھون مین
مے پلا کر مجھے ساقی نہ کیا کر بیہوش

بحر الفت مین جو ڈوبے ہو رہتے ہین ترے
ہوشمین ہین وہ ولے رہتے ہین بنکر بیہوش

گھستے اس خانۂ وحشت مین بسر کی ہے مدام
ہو کے بیدار اوٹھایا نے تو بستر بیہوش

فضل اوسکا ہی عیان لطف ہی اوسکا پنہان | رہے اخلاص اطاعت مین نکیونکر بیہوش

ولہ

پوچھارہتے ہو کیا سبب خاموش | بولے کچھ کہکے زیر لب خاموش
اتفاق ایسے بد مزاج سے ہی | دن کو بولا اگر تو شب خاموش
دل نادان مچل گیا تجھپر | نہین ہوتا ہی کوئی ڈہب خاموش
مجھسے رہتا ہی یار گرم مزاج | سرد مہری سے ہون مین اجب خاموش
راز دل اپنا کیا کرون اظہار | دیکھتا ہون مین اونکو جب خاموش
ہنس پڑا آج مجھسے خوش ہوکر | تھا جو مدت سے غنچہ لب خاموش

بد اغیار کو کرین اخلاص
عندلیب سحر ہی کب خاموش

غزل عیش

جلوۂ یار سے ہو جاتے ہین اکثر بیہوش | کرتی ہر ایک کو ہی یہہ مئ احمر بیہوش
خیر گذری کچھ یہی ہی کہ رخصت وہ ہوئے | ہو گیا آہ دم سر دمین بھرکر بیہوش
مے کی تکلیف نہ دے ہجر مین اے پیر مغان | غم سے ہو جاؤنگا مین چھوتے ہی ساغر بیہوش
لطف دارین بہت کچھہ اوسے حاصل ہوتا | رہتا گر یاد الٰہی مین سکندر بیہوش
ہی یہہ اوس گل مین نزاکت کہ اگر خواب مین بھی | ہم بغل ہووے تو ہووے وہ سمنبر بیہوش
حالت نزع ہی اور پیاس ہی ہی ابتک | کیون ہوے پی کے ہم آب دم خنجر بیہوش

عین ہشیاری و دانائی یہہ تھی میری عیش
سر کے بھل مین جو گرا اونکے قدم پر بیہوش

ولہ

ناصح تجھپر پڑے غضب خاموش
دیکھ او بے ادب یہین سب خاموش

کیون نہ دل بیٹھ جاے عاشق کا
جو تم اوٹھے ہو ہو کے اب خاموش

آئینہ مین ہے اونکی یون تصویر
تخت پر جون شہ حلب خاموش

ہے دو رنگی سے اونکی حال یہ اب
دن کو نالان ہون اور شب خاموش

بوسے بے انتہا اگر دوگے
ہوگا تب عیش بند لب خاموش

غزل عاشق

ہوش آیا نہیین کم سن ہی سراسر بیہوش
کیا جوانی مین کریگا یہہ ستمگر بیہوش

ہی بجا گر تو صنم مائل خود بینی ہی
تیرے آئینہ رخ سے ہی سکندر بیہوش

خواب مین چھوڑ گئے مجکو وہ جب آنکھ کھلی
ہوگیا ہجر مین تڑپ کر دل مضطر بیہوش

ہنس کے فرمایا حواس اپنے مین آؤ صاحب
قدم یار پہ جب ہم ہوے گر کر بیہوش

تاب نظارہ ہمین کب ہی ترے رخکے حضور
طور پر تھی ترے جلوہ سے پیمبر بیہوش

غش سے فرصت جو ملی عاشق رخکو تیرے
کر دیا زلف پریشان نے سراسر بیہوش

اس نزاکت کو ذرا دیکھئے اونکی عاشق
وصل کی سنکے وہ ہو جاتے ہین اکثر بیہوش

ولہ

ہجر مین یون رہا ہون کب خاموش
وصل مین ہوگیا جواب خاموش

تا قیامت نہ منہ سے بولونگا
کیا کہا کیون ہو بے سبب خاموش

جب سے اوس بے دہن کا عشق ہوا
بے زبان ہون مین و نہ وہ خاموش

رک گیا دل مین نالہ سنتے ہی
ہو گیا کر کے کیا غضب خاموش

ہی عجب گل سے بنگیا غنچہ
ہنستے ہنستے ہوا وہ جب خاموش

مجکو حیرت نے کر دیا ہیجان
وصل مین پا یا اونکو جب خاموش

وصل مین ہجر کا گلہ کیا ہے
چپ کوئی جب تھا کوئی اجاموش

وہ نسمجھین کہ اوسکو سودا ہی
دل ہیجز و بے ادب خاموش

وہ شہ حسن جلوہ گر ہی رہین
بزم عاشق مین سب کے سب خاموش

## غزل عسکری

ہی چمن مین جو غنچہ لب خاموش
گل و بلبل ہو ہین سب خاموش

عرض مطلب وہ سنکے بول اوٹھے
نہین ہوتے ہو بے ادب خاموش

منہ لگانے سے بول اوٹھتی ہے
گو کہ ہی دختر عنب خاموش

روئے جانان سے نور طور تھا گہر
وصل مین شمع کے ہی جب خاموش

ہم بھی رکھتے زبان دہن مین ہین
ہو وین کسطرح بے سبب خاموش

شکل پروانہ کیا کرین پروانہ
دم مین ہین مثل شمع اجاموس

عسکری کھولے یار کاش زبان
ہون رقیبان پہ غضب خاموش

# ردیف صاد مہملہ

## غزل لمود

ختم کی تجھپر خدا نے او بت بے پیر حرص
کرتی ہی دل چھین لینے مین تری تصویر حرص

رکھتی ہی انسان کو دنیا مین بے توقیر حرص
کر رہی ہی خود زبان حال سے تقریر حرص

حرص کی ذلت نے مجھہ قانع کو بخشا ہی فروغ
ہی مری شمع قناعت کی لئے گلگیر حرص

مثل زر مجکو قناعت نے کیا ہر دل عزیز
خاک جب سمجھا مین اوسکو ہوگئی توقیر حرص

اسکے ہاتھون سے رہا ہی ایک عالم دل فگار
کیا ادل سے آئی ہی باندھے ہوئے شمشیر حرص

خاک سمجھین رتبہ یہہ صبر و قناعت کا لمود
گو حریصونکو کرے دنیا مین بے توقیر حرص

## ولہ

ہی سبحہ سے الفت مجھے زنار سے اخلاص
یعنی ہی مجھے کافر و دیندار سے اخلاص

ہون شکل سراپردہ مین غلطان تری در پر
جون سایہ ہی مجکو تری دیوار سے اخلاص

کھل جائے حقیقت جو اونھین بادہ پرستو
زاہد بھی کرین رند قدح خوار سے اخلاص

اس چرخ کہن سال کے نیرنگ تو دیکھو
ہی مجھسے تنفر اونھین اغیار سے اخلاص

دونون ہین مرے دیدۂ حق بین مین برابر
دشمن سے محبت ہی مجھے یار سے اخلاص

جسکا کہ ستم لطف کا انداز دکھادے
کیونکر نہ ہو پھر ایسے ستمگار سے اخلاص

کیونکر نہ مری حشر مین بر آویگی امید
ہی دلکو لمود احمد مختار سے اخلاص

## غزل عاقل

اڑتی ہی تقدیر سے کرکے نہی تدبیر حرص
ہو رہی ہی آجکل اپنے وہ دامنگیر حرص

دام سے تیرے چھٹے ایسی نہین تدبیر حرص
تو تو آہی ہوگئی گو یا کہ اب تقدیر حرص

دربدر پھرتا ہی کاسہ مہروسہ کا تو لیے
کیا بلا ہی کیا غضب ہی تجکو چرخ پیر حرص

دمبدم نکلے ہی لب سے کوئی دم کو دم تو لے
کیا بلا کی ہی تجھے ای نالہ شبگیر حرص

وصل سے ہوتی نہین عاقل کو سیری ایکدم
ہجر مین بڑہتی ہی تیری اوبت بے پیر حرص

## ولہ

کیونکر نہ ہو ایدل رخ دلدار سے اخلاص
لازم ہی کہ بلبل کو ہو گلزار سے اخلاص

آنکھین مری تکتی ہی تری زلف پریشان
مردم کو ہوا افعی خونخوار سے اخلاص

کیا خاک برآوے دل عاشق کی تمنا
اقرار سے نفرت اوسے انکار سے اخلاص

بدست نہ ہو جاؤن بھلا پیر مغان کیون
ساقی کو ہی مجھ می خور سرشار سے اخلاص

دامن سر عریان پہ کیون اوسکے اڑا دے
ہی آبلہ پا کو مرے خار سے اخلاص

سولی کی طرح سمجھے ہی شمشاد کو قمری
ہی جبسے اوسے سرو قد یار سے اخلاص

کیون حلقہ گیسو مین پھنسا ہی دل پہ داغ
طاؤس کو عالم مین نہین مار سے اخلاص

مژگان کا تصور کبھی یاد خم ابرو
دل تیر کا مفتون ہی تو تلوار سے اخلاص

اب دل کو جنون ہوگیا پھر صورت مجنون
ہر دم ہی تو نہین وادی کہسار سے اخلاص

کس کافر بدین پہ تو مائل ہوا عاقل
تسبیح سے رشتہ ہی نہ زنار سے اخلاص

## غزل عزیز

کیا کرین چھٹتی نہین ہمسے کسی تدبیر حرص / ہو رہی ہی آجکل اپنی تو دامنگیر حرص

روز شب گذرے ہی فکر حاصل دنیا مین آہ / کیا مقدر ہی مرا ای کاتب تقدیر حرص

کار عقبیٰ ایک بھی ہونے نہین پاتا کبھی / وہ ہمین رکھتی ہی غافل روز و شب بے پیر حرص

دسترس دل پر نہین ایسی مصیبت ہی پڑی / جب سے پاے عقل مین ہی صورت زنجیر حرص

حاصل ام و درم مین خلق کیون ہی سر فروش / دم مین کر دیتی ہی بسمل صورت شمشیر حرص

چون طمع آمد بدل عقل و خرد بر باد گشت / صاف کھو دیتی ہی دیکھو خلق مین توقیر حرص

دور کرتا ہون اوسے صبر و قناعت سے عزیز
کشور دل کو مرے سمجھی ہی کیا جاگیر حرص

## ولہ

دل کرنے لگا ابروے خمدار سے اخلاص / بسمل کو ہوا خنجر خونخوار سے اخلاص

بس لطف یہی عمر دو روزہ کا ہی غافل / دو چار سے الفت ہو تو دو چار سے اخلاص

ہر گام پہ ہو لوٹ بچھاتا ہو وہ آنکھین / کیا دل کو ہی نقش قدم یار سے اخلاص

آنکھون پہ بٹھا لیتا ہون پلکون سے اوٹھا کر / ہی عشق مژہ مین وہ ہمین خار سے اخلاص

ہر دم سر مژگان پہ ٹھہرین کیون مرے آنسو / ہی صورت منصور انہین دار سے اخلاص

پھندے مین تری زلف کے ہین شیخ و برہمن / تسبیح سے اوسکو اسے زنار سے اخلاص

بل کرکے غضب زلف کے چھونے سے وہ بگڑے / گویا تھا سر مو نہ خطاوار سے اخلاص

ابرو کے اشارہ مین عدو سے مرے آگے / کیا قطع کروگے مرا تلوار سے اخلاص

برچھی سے کوئی آن مین دل ہوتا ہی مجروح / ظالم کو ہوا ہی نگہ یار سے اخلاص

آتے ہی لگا جانے کی ہٹ کرنے تو ظالم ‏ | گھٹ جائے نہ بڑھ کر کہین تکرار سے اخلاص

کیون ہو نہ عزیز دل مجروح نکو غم دل
دلبر کا نہین حیف طلبگار سے اخلاص

## غزل تمیز

ترک کرتا ہون مین دنیا مین بصد تدبیر حرص ‏ | تا نکر جائے مرے دل مین کبھی تاثیر حرص
پند سے تیری نہ ہوگا سود مجکو ناصحا ‏ | ہو رہی ہی آجکل اپنی تو دامنگیر حرص
بے طلب مجکو لیئے جاتی ہی اونکی بزم مین ‏ | اب ہی آمادہ گھٹانے پر مری توقیر حرص
ساتھ مجکو سیم تن کے ہو اگر سونا نصیب ‏ | بوالہوس ہو خاک جلکر ہو مجھے اکسیر حرص

اوس لب شیرین کے بوسہ کی تمنا مین تمیز
صورت فرہاد لاوے کیون نہ جوی شیر حرص

## ولہ

بے یار ہو کیونکر مجھے گلزار سے اخلاص ‏ | بلبل کو بجز گل کے ہو کب خار سے اخلاص
طرفہ یہہ ہی مجکو تو ہو اوس یار سے اخلاص ‏ | افسوس ہو اوس یار کو اغیار سے اخلاص
دل شاد کرے وصل سے یا ہجر سے دے رنج ‏ | ہر حال مین ہی مجکو تو اوس یار سے اخلاص
کر قتل نہ قاتل مجھے اب تیغ نگہ سے ‏ | ہی مجکو ترے ابروے خمدار سے اخلاص
جنپر مین فدا ہون وہ نظر تک نہین آتے ‏ | کیون اونکو نہین طالب دیدار سے اخلاص
جس گھر مین کوئی پردہ نشین جلوہ نما ہو ‏ | اوس در سے جو الفت ہی تو دیوار سے اخلاص
یاد اوسکی رہا کرتی ہی اے دل تجھے ناحق ‏ | کرتا ہی وہ کب تجسے گرفتار سے اخلاص
جب خواب نہین آتا شب ہجر مین تجھ بن ‏ | رہتا ہی مجھے دیدۂ بیدار سے اخلاص

کیونکر نہ رکھون دوست بھلا آل نبی کو
ہی مجکو تمیز احمد مختار سے اخلاص

## غزل اخلاص

قید ہو جانے کی کرتا ہی دل دلگیر حرص
کیا دلاتی ہی تمھاری زلف کی زنجیر حرص

تیر نظارہ سے تیرے سینہ چلنی ہو گیا
اور بھی کھانے کی رکھتا ہی ترا نخچیر حرص

حرص سے خالی نہ دیکھا ہمنے عالم مین کوئی
مبتلا ہر ایک کو رکھتی ہی یہہ بے پیر حرص

وہ تو لکھتے ہی نہین ہین ایک بھی خط کا جواب
اہی دل نادان عبث کرتا ہی تو تسطیر حرص

اوسکی طاعت مین تو اہی اخلاص حاضر رہ مدام
کیا عجب ہی گر بڑہا دیوے تری توقیر حرص

## ولہ

حور دلنسے محبت ہو نہ گلزار سے اخلاص
یا رب ہو مجھے احمد مختار سے اخلاص

یک سو نظر آتے ہین مجھے شیخ و برہمن
تسبیح سے الفت ہی تو زنار سے اخلاص

گل کھائے ہین ایسے غم فرقت مین صنم کے
ہر شیش سے الفت ہی تو ہر خار سے اخلاص

جیسے ہون ترے گیسوے شبرنگ کا عاشق
ہی خاطر محزون کو شب تار سے اخلاص

ہی چرخ بد اندیش کو صحبت کئی دلنسے
کب اونکو ہی اخلاص وفادار سے اخلاص

## غزل عیش

ہی غلط کہتے ہین دیتی ہی گھٹا توقیر حرص
ہی اثر مین یہ بدل اپنے پھیر تا ثیر حرص

لیتا ہی ایمان مسلمانونسے تو ہندو سے جان
کیا دو رنگی ہی تری یہہ اہی بت بے پیر حرص

تیر جاتا ہی ترا جس سمت ای ناوک فگن | کرتے ہین منہ پھیرنے کی اوسطرف نخچیر حرص

گر رہا شہرت پذیر اونکا طلائی رنگ عیش
کیا عجب اوسکی کرین جو صاحب اکسیر حرص

ولہ

آئے جو مرے گھر پہ پڑھے یار سے اخلاص | دکھلائے مجسم در و دیوار سے اخلاص
برعکس یہہ ہو دور زمانہ سے عجب کیا | کرتا ہون جو تجھہ شوخ جفاکار سے اخلاص
سینہ سے نہین آہ جواب کھنچکے نکلتی | یہہ جہ ہی ہی میان کو تلوار سے اخلاص
ہون مین جو غنی آبلہ دل کی بدولت | مجکو ہی انھین گو ہر شہوار سے اخلاص
ہردم نہین ملنے کی دلا وصل کی دولت | مفلس کا نہین نبھنے کا زردار سے اخلاص
سنتے ہین مسیحا سے کہ یہہ ہوگی دوا خوب | گر موت کریگی ترے بیمار سے اخلاص

آتا ہی مجھے قند مکرر کا مزا عیش
ہی مجکو جواب یار کی تکرار سے اخلاص

## ردیف ضاد معجمہ

### غزل ہنود

کسکو عالم مین دلا مجھسا بتاؤن بیغرض | مین وہ ہون دنیا سے بھی جاؤن تو جاؤن بیغرض
بخت برگشتہ کو اپنے آزماؤن بیغرض | حرف مطلب اوس پریوش کو سناؤن بیغرض
خوش جواب آتے نہین ہین اہل اغراض آنکو | آپ سا کہئے کہانسے ڈھونڈلاؤن بیغرض
بے غرض اوس شاہ ملک حسن پر مین ہون فقیر | بادشہ بھی گر بلائے تو نجاؤن بیغرض

ہی تماشا جسکی فرقت مین گیا ہون جانسے ۔ وہ مسیحا کہہ رہا ہی کیون جلاؤن بےغرض

کرکے خواہش سر پہ کھین مثل تاج اہل جہان
گر ممنود اپنا قدم ہوکر اوٹھاؤن بےغرض

## ولہ

دیکھہ او سروخرامان عارض ۔ ہنگیا رشک گلستان عارض
خط کی تحریر سے ہی صاف عیان ۔ ہی کوئی پارۂ قرآن عارض
خندۂ غنچہ لب سے ہین تیرے ۔ برگ ہای گل خندان عارض
ہی شب تار مین خورشید عیان ۔ زلف مین یا ہی نمایان عارض

کیون نہ اوس مہ کا زلیخا ہو ممنود
دیکھہ لے گر مہ کنعان عارض

## غزل عاقل

وہ نہ دیکھین جب تو مین کیون در پہ جاؤن بےغرض ۔ جور اعدا بار دربان کیون اوٹھاؤن بےغرض
پھیر لیتے ہین جو منہ کو میری جانب سے تو کیون ۔ قصہ درد دل مضطر سناؤن بےغرض
جب حاصل بوسہ رخ ہو سواد زلف سے ۔ افعی سوذی کی پھر کیون مار کھاؤن بےغرض
خانۂ تاریک روشن ہی جو تیرے نور سے ۔ شمع کافوری بھلا پھر کیون جلاؤن بےغرض

دل بہلتا ہی جو عاقل یاد جانانسے مدام
پھر تصور کسلیے خوبون کا لاؤن بےغرض

## ولہ

ہی دہن تیرا جو غنچہ تو گلستان عارض ۔ لعل لب سے ہی ترے سرخ دوچندان عارض

کیون نہ چکرائے فلک چہرۂ روشن سے ترے
خال مشکین ہی ستارہ مہ تابان عارض

عارضی رنگ رخ گل بھی ہوا ہو اوڑکر
روکش لالہ و گل ہی ترا جانان عارض

کیون نہ پروانہ سر بزم کرین آکے ہجوم
ہی ڈوپٹہ مین ترا شمع شبستان عارض

شور پیرا اوسکا ہی وہ جوش ملاحت عاقل
ہوگیا ہی نمکینی سے نمکدان عارض

## غزل عزیز

گیسوے مشکین سے کیون دلکو لگاؤن بغرض
آپ کو دام بلا مین کیون پھنساؤن بغرض

تیری چشم سرمگین سے خاک چشمک ہووے
دیدۂ نرگس سے کیون آنکھین لڑاؤن بغرض

لوسین جسکی ہم جلبین پروانہ ہو اوسکو ذرا
شمع سان جل جل کے پھر کیون سر کٹاؤن بغرض

بیکلی اونکو نہ ہوگی چاک دامن پر مرے
ٹکڑے ٹکڑے کیون گریبان کے اڑاؤن بغرض

کب ملا بوسہ ذقن کا گو ہوا دل باؤلا
چاہ مین اوسکی کنوئین پھر کیون جھکاؤن بغرض

ہاتھون ہو جاتے ہین اولٹے بھاگ کر وہ ہمسے وے
خود کو کیون پھر پاؤن پر اونکے گراؤن بغرض

وہ تو فرط ناز سے ٹھکراتے بھی آکر نہین
زیر پا اونکے مین کیون آنکھین بچھاؤن بغرض

عاشق قامت سے کب آئے وہ راہ راست پر
عشق قد مین دل کو کیون سولی چڑھاؤن بغرض

بارہ پہ رکھا عدو نے مجھسے برگشتہ ہوے
خاک پھر تیغ ادا پر جان مٹاؤن بغرض

خواب مین بھی تو نہین آنے کا وہ کرنے خیال
دیدۂ بیدار کو پھر کیون جلاؤن بغرض

جب نہین تیر نگہ کو اونکے تیرا دل عزیز
کسلیئے پھر پردۂ دل مین چھپاؤن بغرض

## ولہ

سرخ ہی لب سے دوچندان عارض
ہوگیا رشک گلستان عارض

زلف مشکین نہین اوڑتا ہی دھوان
ہی ترا شمع شبستان عارض

بڑہ کے ہی ماہ سے لاکھون درجہ
دیکھے جاکر کوئی انسان عارض

اونکے گھونگٹ سے نہون کیون اندھیر
ہی چراغ تہ دامان عارض

کرلیا سارے جہان کو تسخیر
ہوگیا خوب سلیمان عارض

ہوگیا تیرہ صفاے رخ سے
دیکھ آئینہ ہی حیران عارض

جابجا خط سیہ نے گھیرا
ہوا کانٹون سے بیابان عارض

ہم نہ کہتے تھے کہ پچھتاوہگا
لیگیا دل ترا ایجان عارض

برہمن شیخ ہون دونون مفتون
خال ہندو ہین مسلمان عارض

جب مقابل ہوکہین اوسکا عزیز
لائے ایسا مہ تابان عارض

## غزل تمیز

وہ نہین آتے تو کیون مین آپ جاؤن بیغرض
کسلیے مین آبرو اپنی گنواؤن بیغرض

تیرہ بختی ہی اگر سوداے زلف یار مین
آپکو دام بلا مین کیون پھنساؤن بیغرض

تم اگر لیلی منش ہو مثل مجنون مین نہین
کسلیے پھر آپ کو رسوا بناؤن بیغرض

عشق مین صدمے سہے کیا کیا نہ مینے آپکے
سرگذشت اپنی کسیکو کیون سناؤن بیغرض

روٹھ جانے کی دلا عادت ہی اونکی صبحدم
وہ نہین مانینگے کیون اونکو مناؤن بیغرض

آرزوے وصل جانان مین مثال کوہکن
جان شیرین کسلیے اپنی گنواؤن بیغرض

وصل مین سوتے ہین بیداری مین لڑتے ہین مدام
کسلیے پھر ایسے فتنہ کو جگاؤن بیغرض

بھول بیٹھے ہین نہین لکھتے ہین وہ خط کا جواب
سنت قاصد مین اب کیونکر اوٹھاؤن بغرض

سبزۂ خط کے تصور مین بھلا کیا دوستو
سبز طوطے او مرا کر زہر کھاؤن بغرض

بے بلائے بزم مین آکر تری الشعلہ خو
شمع سان کیونکر مین اپنا سر کٹاؤن بغرض

مندمل ہونے نہین دیتا ہی قاتل زخم دل
مرہم زنگار پھر کیونکر لگاؤن بغرض

وصل مین اظہار فرقت اب نہین لازم تمیز
یاد کیون بھولی ہوی اونکو دلاؤن بغرض

## وله

ہی یہ زلف پریشان عارض
یعنی رکھتے ہین وہ پنہان عارض

سبزۂ خط سے ترے او گلرو
ہوگیا رشک گلستان عارض

دیکھہ آئینہ کو سکتا ہو جاے
دیکھہ سکتے نہین انسان عارض

گرتی ہی رخ سے جبین پر افشان
بنگیا سروچراغان عارض

بوسہ لینا ہمین واجب آیا
ہی ترا صورت قرآن عارضا

کفر و اسلام ہی اک صورت مین
زلف ہندو ہی مسلمان عارض

خواب مین دیکھو اب تمیز اوسے
تھا جو بیداری مین پنہان عارض

## غزل اخلاص

یا الٰہی دوسرے کے کام آؤن بغرض
عین راحت ہو جو رنج و غم اوٹھاؤن بغرض

جان تیری راہ مین یارب مٹاؤن بغرض
مال و دولت ہو اگر ممکن لٹاؤن بغرض

تو اگر زر دے تو کیا کیا کام دنیا کے کرون
چاہ اور تالاب اور مسجد بناؤن بغرض

جا بجا ہر راہ پر جاری کرون نہین سلسبیل — اور پیاسونکو بھی مین پانی پلاؤن بغرض
ہوین گوناگون مہیا پک کے مطبخ مین طعام — ہر گدا و بینوا مہمان بناؤن بغرض
غمزدونکے دل کو دون تسکین اور راحت مدام — اور جو آشفتہ خاطر ہو ہنساؤن بغرض
حق نہ رکھون مین کسی حقدار کا ای حق شناس — اور جو کچھہ ہو سکے اوسکو دلاؤن بغرض

ہون اگر اخلاص مین فکر معیشت سے بری
رات دن یاد خدا مین دل لگاؤن بغرض

## ولہ

نہین بس ہنسے کا یہہ پنہان عارض — ہی ترا مہر درخشان عارض
نہ دکھایا کبھی پردہ سے صنم — پوجتے گبر و مسلمان عارض
ہار ہو جاے گلے کا تیرے — دیکھہ لے گر گل خندان عارض
آئینہ ہی دل صافی کے لئے — بے کدورت ہی مری جان عارض
رشک یاقوت لب رنگین ہین — غیرت لعل بدخشان عارض

دل رنجور رہو اچھا اخلاص
گر دکھادے کبھی جانان عارض

## غزل عیش

خوب ہی آپ کا ایجان عارض — صاف و شفاف و درخشان عارض
چشم بد دور لگے گی نہ نظر — کیجیے مہ سے نہ پنہان عارض
ہون صفین زیر و زبر قہر سے گر — پھیر دین وہ سوے میدان عارض
ہوگئے دل مین ہزارون سوراخ — اونکا دیکھا جو پریشان عارض

صورت یار نے دیوانہ کیا
لیچلا سو سے بیابان عارض

فرحت افزا ہین تری خال و زلف
رکھتا راحت کے ہی سامان عارض

سرخ ہوگر مین دلاؤن غصہ
ہی مرا تابع فرمان عارض

اونکا بے فیض ہی جو حسن ملیح
علیش ہی خالی نمکدان عارض

## غزل عاشق

کیون نہ ہووے مرا ایمان عارض
ہی ترا صورت قرآن عارض

سبزۂ خط سے مری جان عارض
بن گیا رشک خیابان عارض

ہی عبث آپ کو بوسہ کا ملال
دیکھو آئینہ مین ایجان عارض

روشنی ہی ترے رخ کی ہر سو
کیا بنا سر و چراغان عارض

دیکھہ قدرت کے تماشے عاشق
ہوگیا رشک گلستان عارض

# ردیف طاء مہملہ

## غزل محمود

کی دل نے لاکھہ عشوۂ دلبر سے احتیاط
پر ہوسکی نہ چشم فسونگر سے احتیاط

کیا تازہ خون کیا ہی کسی بیگناہ کا
کیون بدگمان ہی بادۂ احمر سے احتیاط

اوس لب سے گالیان جسے کھانیکا ذوق ہی
لازم ہی اوسکو قند مکرر سے احتیاط

ساقی بغیر تلخ ہی سب علیش بزم مین
ورنہ ہم اور شیشہ و ساغر سے احتیاط

اوس بزم ناز مین لئے جاتے تو ہو نمود
دیکھو نہ ہو گی اس دل مضطر سے احتیاط

ولہ

کیونکر کہون ہی قول بت سحرفن غلط
نکلا کبھی زبانسے نہ اوسکی سخن غلط

آیا نہ وہ بدل گئے سیارے برج سے
کیا کیا نہ قول تیرے ہوے برہمن غلط

عالم خزان کا ہوتا ہی اوس گلعذر و برو
او بلبلو ہی وصف بہار چمن غلط

پتلا مین نور کا پس تکفین بن گیا
اب ہمدمون ہی مجھپہ گمان کفن غلط

ہر مدعا کی بات پہ یاد آتا ہی نمود
کہنا کسیکا ناز سے ہی یہہ سخن غلط

## غزل عاقل

کی لاکھہ دل نے عشوۂ دلبر سے احتیاط
ممکن نہین ہی حرف مقدر سے احتیاط

جز مے کے چارہ مست خرابات کو نہین
صوفی کو ہووے بادہ وساغر سے احتیاط

مژگانسے چل کے تو سوے ابرو چلا ہی دل
شمشیر سر پہ لیتا ہی خنجر سے احتیاط

سونگھی ہی جب سے نکہت گیسوے عنبرین
دل کو ہوی شمیم گل تر سے احتیاط

تاراج اوسکا سب ہوا نقد دل صنم
طالب کو تیرے ہی زر و گوہر سے احتیاط

جون نقش پا ہی خاک نشین کوے یار مین
ہو خاک اب مرے دل مضطر سے احتیاط

صحرا مین کیسا صورت دیوانہ پھرتا ہون
جب سے ہی اوس پری کو مرے گھر سے احتیاط

عالم مین وہ بشر ہی جو مائل بشر نہ ہو
انسانکو چاہیے سخن شر سے احتیاط

عاقل کہین ہے غیرت شمشاد باغ مین
قمری کو کیون ہی سرو و صنوبر سے احتیاط

## ولہ

اقرار تیرا کب ہوا جان من غلط
وعدہ غلط ہی قول غلط ہی سخن غلط

ایدل کبھی نہ آئیو باتون مین شوخ کی
اقرار وصل کرتا ہی پیمان شکن غلط

کرتا ہی راست بازونسے ہر آن کجروی
چلنے لگا ہی چال بھی چرخ کہن غلط

سر پھوڑنا طریق تعشق نہین کہین
نکلا خیال وصل ترا کوہ کن غلط

ہوتا ہی میرے غیرت شمشاد سے ابھی
دعوی قدکشی ترا سرو چمن غلط

عاقل اوسی کے کوچہ مین ہو زندگی بسر
کیجو نہ راہ عشق مین اپنا چلن غلط

## غزل عزیز

لو سیکھ جائے کوئی ستمگر سے احتیاط
کرتے ہین اپنے عاشق مضطر سے احتیاط

حفظ زبان ضرور ہی ہر حال و قال مین
انسان کو چاہیے سخن شر سے احتیاط

عشق بتان نکر دل نازک خدا کو مان
شیشہ کی لوگ کرتے ہین پتھر سے احتیاط

آکر جلا دیا شب فرقت نے شعلہ رو
جس دل کی کر رہا تھا مین دن بھر سے احتیاط

ہم ہین کہ تیری راہ مین آنکھین بچھی ہین فرش
اور ہاے آپکو ہی مرے گھر سے احتیاط

لڑکے ہزار جھولیان بھر کر پھرا کرین
دیوانہ کو نہ تیرے ہو پتھر سے احتیاط

مدہوش چشم مست سے کیون ہو گئے عزیز
کرتے تھے آپ شیشہ و ساغر سے احتیاط

## ولہ

گیسو نے رخ نے لب نے کیا ہی چمن غلط
سنبل غلط ہی غنچہ غلط ہی سمن غلط

کوثر کو سلسبیل کو آب حیات کو
کرتی ہی یہہ لطافت چاہ ذقن غلط

کھا پیچ و تاب الفت گیسو مین رات بھر
کرتا ہون بال بھر نہین ایجان بن غلط

اللہ رے سیل اشک روان تیرا زور شور
بھوپال تال کیا کہ ہین گنگ و جمن غلط

تاب کلاہ زر نے تری غیرت قمر
گردون پہ آفتاب کی کر دی کرن غلط

کسکو عزیز اپنی غزل اب سنائیے
املا غلط ہی آپ غلط ہین سخن غلط

## غزل تمیز

وہ مین نہین کہ ہو مجھے دلبر سے احتیاط
کیا غم ہی اونکو ہو دل مضطر سے احتیاط

اتنو جہان مین کر دے الٰہی غنی مجھے
معشوق میرا کرتا نہین زر سے احتیاط

بزم پریشان مین وہ نہ بیٹھے تو عیب کیا
کب ہو قمر کو چرخ پہ اختر سے احتیاط

عاشق تو ہو کے ڈرتا ہی قاتل کی ضرب سے
ابرو کے عشق مین نہین خنجر سے احتیاط

ساقی پیالہ دیتا ہی رک رک کے کیون مجھے
زاہد نہین کہ ہو مجھے ساغر سے احتیاط

واعظ بتون کے بوسہ کو کہتے ہین کفر ہی
کرتے نہین ہین کعبہ مین پتھر سے احتیاط

جاتے ہین سیر باغ کو وہ اس تمیز سے
تا ہووے بلبلون کو گل تر سے احتیاط

## ولہ

وعدونکو کر رہا ہی وہ وعدہ شکن غلط
کرتا ہی حرف عیش یہہ چرخ کہن غلط

اوس بت کا ہی قیام مری دیر جسم مین
پتھر کی پوجا کرتا ہی وہ برہمن غلط

زلف سیہ کو دیکھ رخ رشک ماہ پر
اختر شناس کہتا ہے سورج گہن غلط

وعدہ کیا ہی ملنے کا اوس گل نے باغمین | ہو اضطراب دل سے نہ راہ چمن غلط

زندون مین اور نہ مردون مین فرق سی ہو تمیز
یہہ جان امیر اقول نہ ایجان سن غلط

## غزل اخلاص

ممکن نہین ہی زلف معنبر سے احتیاط | ایدل نہ ہوگی اوس بت خود سر سے احتیاط
کاہیدہ عشق ابروے جانان مین ہو گیا | سر ہاتک لے کوئی تو نہ ہو سر سے احتیاط
مجھ ناتوان کو آپ سے اغماض ناز ہی | لازم نہین ہی عاشق مضطر سے احتیاط
ظالم نے اب تو نامہ بھی مسدود کر دیا | قاصد کجا اوسے ہی کبوتر سے احتیاط
کیونکر بتونکو کعبہ دل مین جگہہ نہ دون | طوف حرم مین کب ہوی پتھر سے احتیاط

مشہور ہی زمانے مین اخلاص آپکا
کیجے نہ مجھسے بے زر و بے پر سے احتیاط

## ولہ

کرتے ہو میرے قول کو شیرین دہن غلط | مین وہ نہین کہ منہ سے نکالون سخن غلط
وعدہ وفا کیا نہ کبھی تمنے آج تک | چلتے رہے وفا کے ہمیشہ چلن غلط
کس کس کی آرزو نہین کی ہی نے تجھ بغیر | یان تک کہ ہو گیا ہی مرا جان و تن غلط
جیسے بسی دماغ مین خوشبوے زلف یار | آتی ہی بوے مشک خطا و ختن غلط
کہتا ہی اونکے دل مین ابھی ہی ترا خیال | یارب نہ ہووے یہہ سخن برہمن غلط

کیا دست رس حیف محبت کے درمیان
اخلاص بول اوٹھے وہ ابھی سے سخن غلط

## غزل علیش

دست تہی کو میرے جو ہی زر سے احتیاط / ہی اوس سے بڑھ کے مجھکو تونگر سے احتیاط

بیچین و بیقرار ہو یہ اوسکا ہی عوض / کی ہی جو تمنے عاشق مضطر سے احتیاط

دل کو ہی عشق زلف تحیر کا ہی مقام / مومن کو تو ضرور ہی کافر سے احتیاط

عبرت کی جا ہی ٹھوکرین کھاتا زمین پہ ہی / جس سر کو ہی جہان مین اوس سر سے احتیاط

جانا ضرور سب کو ہی اک روز قبر مین / دوزخ مین جائین جنکو ہی اس گھر سے احتیاط

وہ لوگ آپ در پی آزار اپنے ہین / کرتے ہین جو ہمارے ستمگر سے احتیاط

خاک اوس سے مجھکو وصل کی امید علیش ہی / جس حیلہ جو کو ہو ترے بستر سے احتیاط

## ولہ

کانون سے جو سنا ہی وہ ہو جان من غلط / کسطرح چشم دیدہ کرین مکر و فن غلط

مردہ نہین ہی زندہ ہی بےحس ہی دیکھ لے / عاشق کی تیرے نعش ہی زیر کفن غلط

غربت مین ہون عدم مین جو کہتے ہین ہی دروغ / کرتی ہی یاد کیون مجھے اہل وطن غلط

دیکھے اگر صباحت رخسار صاف یار / فی الفور ہو وے رنگ گل یاسمن غلط

حاصل نہ جز ندامت و افسوس کچھ ہوا / سچ کہتے ہو اوٹھا ہے یہ رنج و محن غلط

اوس سنگ در کو چومین تو حاصل مراد ہو / کرتے بتون کو سجدہ ہین کیون برہمن غلط

سینہ پہ ہاتھ رکھکے پھپھولے اوٹھا چکے / سمجھے تھے آپ کسلیے دل کی جلن غلط

نیرنگیون کی یار کے جو کھل رہے ہین گل / کسکی مجال ہی جو کرے یہ چمن غلط

لاکھون مین علیش سا نہین ملنے کا ہوشیار / مشہور اوسکا ہوگیا دیوانہ پن غلط

# ردیف ظاء معجمہ

## غزل نمود

رہین گناہ سے دنیا مین تا کجا محفوظ
بلائے شرک و بدعت سے رکھے خدا محفوظ

کسیکا چلنا قیامت بلا کی لائے گا
اگر مین فتنۂ محشر سے رہگیا محفوظ

نہین ہی صفحۂ ہستی پہ مدعی کوئی
جو لوح دلپہ رکھون حرف مدعا محفوظ

دم اخیر ہی وہ آکے خوف کھائین گے
رہے اثر سے الٰہی مری دعا محفوظ

یہہ رندگی مین دعا ہی نمود خالق سے
عذاب قبر سے رکھیو بس تنا محفوظ

## ولہ

لو ہوے پامال پھر دلہاے نالان الحفیظ
پھر ہوا وہ فتنۂ محشر خرامان الحفیظ

مائل گریہ ہوی ہی چشم گریان الحفیظ
پھر اوٹھایا چاہتی ہی کوئی طوفان الحفیظ

کچہہ دگرگون آج آتا ہی نظر رنگ چمن
کہہ رہی ہین شاخ گل پر عندلیبان الحفیظ

پھر بہار آئی ہی کچہہ کہنے لگے زخم جگر
پھر جنون لیجائیگا سوے بیابان الحفیظ

جی مین آتا ہی کہ اوسکو چھوڑ کر چلدے نمود
ہی یہہ جنت مین بھی عشق کوے جانان الحفیظ

## غزل عاقل

رہے کوئی تری چتون سے کیا بھلا محفوظ
ترے کرشمون سے رکھے سدا خدا محفوظ

رکھین گے آنکھون پہ چومین گے اوسکو ہم ہر دم
نرکھہ تو مصحف رخ ہم سے دلربا محفوظ

خوشی سے خانۂ تن مین چلو پھرو آؤ
رکھونگا پردۂ دل مین مقیمین سدا محفوظ

گزین گے بارش گریہ سے اختر روشن
جو ہوگا آنکھہ سے میری وہ مہ لقا محفوظ

نہ تڑپے گا دل شوریدہ وقت ذبح کبھی
رہیگی خونسے میرے تری قبا محفوظ

الٰہی اوسکی کمر ہی کہ بال ہی کوئی
رہے یہ صدمۂ جنبش سے کب بھلا محفوظ

گناہگار ہون عاقل نہین مین غافل ہون
عذاب قبر سے رکھنا مجھے خدا محفوظ

ولہ

الحفیظ ای سوزش غمہاے ہجران الحفیظ
جلگیا آہونسے لوسارا بیابان الحفیظ

کردیا طرز نگاہ شوق نے بیخود مجھے
لٹ گئے صبر و خرد ای چشم فتان الحفیظ

زورق گردون کا عالم ہوگیا مثل حباب
الحفیظ ای جوش سیل چشم گریان الحفیظ

بال و پر باقی نہین اور تنگ میدان قفس
نغمہ زن ہین بلبلین صیاد نادان الحفیظ

پاؤن وحشت نے نکالے پھر سوے صحرا غضب
پھر مرے تلوے ہین اور خار مغیلان الحفیظ

چین پہلو مین دل مضطر کو ای عاقل نہین
الحفیظ ای اشتیاق کوے جانان الحفیظ

غزل عزیز

بلاسے زلف سے دل کو رکھے خدا محفوظ
الٰہی پیچ سے کاکل کے ہوگا محفوظ

کبھی نہ دولت وصل صنم نصیب ہوئی
اثر سے اپنے الٰہی رہے دعا محفوظ

بوقت ذبح تڑپنے کا ذکر کیا قاتل
رہیگی خونسے میرے تری قبا محفوظ

ہدف ہمین بھی تو کر تیر سے کمان ابرو
نہ چھوڑ گوشۂ تن مین دل فدا محفوظ

کریم زندہ جاوید ہوتے ہین منعم
رہیگی دولت دنیا نہین سدا محفوظ

الہی خنجر ابرو سے کٹ پڑے وہ ہاتھ
بلائین لینے سے زلفونکے جو رہا محفوظ

جگر کو بیٹھہ کے رووٴن کہ دل کو پچتاوٴن
رکھیگا کسکو ترا ناوک ادا محفوظ

خدا کے واسطے گردون نے سر اوٹھایا ہی
رکھیگی تا بہ کی اے آہ شعلہ زا محفوظ

ہجوم حسرت و حرمان ہی صورت فانوس
رہیگی شمع لحد اپنی اے صبا محفوظ

دہن وہ غنچہ ہی گل رخ ہی سرو قامت ہے
خزان سے ہو چمن یار یا خدا محفوظ

اوڑا کے تا قدم یار راوسکو پہنچانا
نہ رکھنا خاک پس مرگ اے صبا محفوظ

سر فدائی کو کب سے جھکائے بیٹھا ہون
رکھوگے خنجر مژگان سے تا کجا محفوظ

سخن یہ ہم بھی غلام در محمد ہین
رکھیگا آتش دوزخ سے کبریا محفوظ

## ولہ

الحفیظ اے شورش غمہای ہجران الحفیظ
پھونکے ہی دیتی ہی اپنا آہ سوزان الحفیظ

پرزے پرزے دامن صحرا ہی اے دست جنون
چاک چاک اپنا ہوا جیب و گریبان الحفیظ

ہوگیا جسپر اشارہ صاف دو ٹکڑے ہوا
ابروے خمدار ہی یا تیغ بران الحفیظ

ہو کے پانی بہ چلیگا دل کو بہر ہی اوسکی چاہ
پھر جھکائیگا کوئین چاہ زنخدان الحفیظ

آنکھ جبسے پھر گئی بے وجہ ہمسے آپکی
گردش قسمت نے دکھلایا بیابان الحفیظ

سر اوٹھا ایسا نہ ہر دم جوش سیل اشک تو
کیا ڈباویگا جہان کو مثل طوفان الحفیظ

آنکھ سے مثل شرر اوڑنے لگے لخت جگر
خاک کر ڈالے گی اب کیا آہ سوزان الحفیظ

ہی خلش عشق مژہ جانکے لیے کیسی غضب
ہوگیا دل صورت خار مغیلان الحفیظ

## غزل تمیز

رہیگا عشق کی حالت مین کب دلا محفوظ
بلا مین پڑکے رہا کون ہی بتا محفوظ

عزیز سر سے نہین ہی یہ میری آنکھون مین
کہ جیسے رکھتا ہون مین اونکی خاک پا محفوظ

وہ زار ہون کہ دم ذبح بھی نہ تڑپونگا
رہیگی خون سے میرے تری قبا محفوظ

سپند ہی یہ نہین جسکا آتشین رخ پر
نگاہ بد سے رہیگا تو دلربا محفوظ

رہے ہی صورت ناقوس دل مرا نالان
تمیز عشق بتان سے رکھے خدا محفوظ

## ولہ

جوش پر پھر دل ہوا ہی چشم گریان الحفیظ
پھر اوٹھا یا ہی مرے اشکون نے طوفان الحفیظ

خوف یہ ہی خرمن جان پر نہ یان بجلی گرے
اونکے ہنسنے مین ہی وان برق درخشان الحفیظ

زار مجکو لشکر غم نے نہایت کر دیا
پھر دکھاتی ہین اب آنکھین فوج مژگان الحفیظ

آرزوئے قتل ہی مجکو وہان خالی نہین
لغش ہلے عاشقان ہے کوے جانان الحفیظ

پھر بڑہی میری غم دوری مین اب دیوانگی
مین ہون اور پائے جنون ہی اور بیابان الحفیظ

صدمۂ غمہاے فرقت یاد کرتے ہو تمیز
بعد مدت اب ہوا ہی وصل جانان الحفیظ

## غزل اخلاص

ہوی ہی اب سر انگشت جو حنا محفوظ
اشارہ قتل کا رکھتے ہو دلربا محفوظ

ہوا ہون ہجر مین اک گل کے خار کی مانند
رہین نہ کیون مری صحبت سے آشنا محفوظ

ہمارے روزن دل مین تمھاری صورت ہے
بلا ہی خوب ہی کیا ہمکو راستا محفوظ

نہ توڑ شیشۂ دل کو تو میرے ای صیاد / فلک نہ ٹوٹ پڑے تجھپہ پُر جفا محفوظ

ہی اجتناب اوٹھین بعد مرگ بھی اب تک / کہ میری خاک سے رکھتے ہین اپنے پا محفوظ

وہ اپنے فضل سے چاہے جسے امان بخشے / کہ دانہ رکھتی ہین دانتون مین آسیا محفوظ

نکر تو گردش دوران کا رنج ای اخلاص / کہ زیر چرخ ہین لاکھون شکستہ پا محفوظ

## غزل عیش

ایک عرصے سے مین ہونگا غم کا مہمان الحفیظ / خانۂ تن روح کو میرے ہی زندان الحفیظ

آسمانکا نی زمین کا مین تو ہون ضدین کا / ہین عدو دانا مرے اور دوست نادان الحفیظ

کیا کہون گھبرا گیا وسواس نفسانی سے مین / بیطرح اولجھے ہین یہہ خار مغیلان الحفیظ

عشق کے بگڑے سنور سکتے نہین تا دیر سے / قیس کو تو وحشت افزا تھا دبستان الحفیظ

ہوگیا ہی کیا ہمارا حال اب تر گوش زد / بیشتر جو آجکل ہی ورد جانان الحفیظ

امن مین کیونکر نہ ہو وہ جس چمن کاگل ہو عیش / جانے نغمہ پڑہتے ہین وہان مرغ خوشخوان الحفیظ

راہرو کیونکر نہ مانگے عیش اونسے اب پناہ / چلتے ہین وہ تو بشکل تیغ عریان الحفیظ

## غزل عاشق

رہو گے صبر سے میرے نہ کوئی جا محفوظ / رکھیگی تمکو مگر ہان مری دعا محفوظ

ہوا ہین حیف نہ رفتار یار سے پامال / قلق یہہ ہی مجھے کیون اوس سے مین ہا محفوظ

قصور کیا ہی جو ہم پھنس کے چھٹ گئے صیاد / معاف کیجئے بس اب رکھے خدا محفوظ

ہم اپنے رنج و مصیبت کو بھول جاتے ہین / جو دیکھتے ہین تمھین تم ہو مرحبا محفوظ

نچھوڑا ناوک قاتل نے یہان بھی آخر کار — رہا تھا سینہ مین چھپ کر بہت دلا محفوظ

وہ قتل کر کے مرا خون چھپائے بیٹھے ہین — یہہ اونکا راز نہفتہ رکھے خدا محفوظ

ہماری جان پہ اندھیر ہی بلا پہ بلا — تمھاری زلف دوتا سے رکھے خدا محفوظ

ہزار شکر ہوا داغ خون گریبان گیر — رہیگا دامن قاتل بھی تا کجا محفوظ

دعائے بد سے جو عاشق کی خوار ہووے کوئی
رہے وہ آفت دنیا سے کب بھلا محفوظ

# ردیف عین مہملہ

## غزل ممنود

بزم مین جھل ہی یون اب پیش روی یار شمع — روبرو خورشید کے جسطرح ہو بیکار شمع

گر نہین سوز دل پروانہ اسکو بزم مین — اشکہائے آتشین سے کیون ہی اتنا شمع

بات جب نکلی زبان سے پھول سے جھڑنے لگے — بنگیا وہ شمعرو گویا دم گفتار شمع

کیون جلے سوز نہان سے رات بھر آ عندلیب — اوس گل رخسار پہ کھائے نہ ہو گر خار شمع

صورت عشاق پروانے جلو مین ہون مدام
گر ممنود اوس شمعرو کی سیکھ لے رفتار شمع

## ولہ

کسکو ہی ایسی شان معظم کی اطلاع — ابلیس کو ہی رتبہ آدم کی اطلاع

ہر شب کسی مسیح کی فرقت مین دی مجھے — پاس ادب سے نے روزہ مریم کی اطلاع

ہی اسخیا کا نام بخیلون سے دہر مین — کی بخل نے سخاوت حاتم کی اطلاع

روتا ہون ایک غیرت گلشن کے سامنے — گویا کہ گل کو کرتا ہون شبنم کی اطلاع

کب ہی مسیح کو خبر امت کی ای نمود
ختم رسل کو ہوتی ہی ہر دم کی اطلاع

## غزل عاقل

ٹوٹتا ہی کیون نہین آنسو کا میرے تار شمع — ہو گیا کس شعلہ رو کے عشق کا آزار شمع

حسن آتش رنگ سے ساکت ہین اہل انجمن — بزم مین ہو خاک تجھسے شمعرو دو چار شمع

عارض و گیسو کو تیرے دیکھ شب کہتی تھی ہم — زلف مشکین ہی دہوان اوسکا تو ہی رخسار شمع

تیرے آگے بزم مین جل جل کے سوز رشک سے — جلتے جلتے تھرتھراتی تھی عجب ہر بار شمع

انجمن مین شب کو تھا عاقل وہ عکس روی یار
دیکھکر کہتے تھے جسکو دیکھکر ہر بار – شمع

## ولہ

قاصد اونھین بھی چاہیے ہر دم کی اطلاع — دیتی ہی چشم تر دل پر غم کی اطلاع

دے تو ہی ای صبا مجھے ہمدم کی اطلاع — ہین جان بلب ہون چاہیے دم دم کی اطلاع

گرتے ہین اشک یا در رخ رشک مہر بین — ہو خاک آفتاب کو شبنم کی اطلاع

گبڑے جو پیچ و خم ہین یہ سنبل کے باغ مین — دی کیا صبا نے کاکل برہم کی اطلاع

کیونکر نہ چلدین مردم آبی سے پتلیان — دے کون اونکو دیدۂ پر نم کی اطلاع

کیجے کبھی تو دولت مقدم سے کامیاب — تمکو نہین ہی ہمت حاتم کی اطلاع

عاقل پھڑک پھڑک کے قفس مین وہ مرگی
ہو کیسے گل کو بلبل ہمدم کی اطلاع

## غزل عزیز

سوز پروانہ پہ چپکی کاٹنے ہی کیون یار شمع
کیا زبان رکھتی نہین ہی لایق گفتار شمع

اوٹھہ گیا ہی اوسکے روے شعلہ افشان سے نقاب
توڑتی پھر کیون نہین آنسو کا اپنے تار شمع

کس بت پرفن نے آکر بزم مین رکھا قدم
تار ہاے اشک سے پہنے ہی جو زنار شمع

منہ چھپالے دامن پروانہ مین غیرت سے وہ
خجل کیا ہی شعلہ رو سے میرے ہو دو چار شمع

شعلۂ وحشت وہ چھوکے دیکھے اوس بت کو اگر
چلدے اک پاؤن سے سوے کوچہ و بازار شمع

گرمی تقریر سے تیری کٹی اوسکی زبان
چپکے چپکے جلتی ہی رو رو کے کیا ہر بار شمع

ہی بجا ای شعلہ رو تجکو کہون گر بزم مین
زلف مشکین تو دھوان ہی اور ہی رخسار شمع

بزم مین ہی تار اشکون کا مسلسل ای عزیز
رکھتی ہی سوداے گیسو کا گرآدار شمع

## ولہ

ہی سب کو میرے دیدۂ پرنم کی اطلاع
کسکو نہین ہی اس دل پرغم کی اطلاع

پرتو پڑے جو آئینۂ دل مین یار کا
گھر بیٹھے ہو حقیقت عالم کی اطلاع

آخر کو مر گیا ترا بسمل پٹک کے سر
تجکو ہی خاک عاشق بے دم کی اطلاع

پتھر سے سر کو پھوڑلین سب جنیان عشق
ہوجاے گر کہین بت اظلم کی اطلاع

دنیا سے جو گئے نہین معلوم کیا ہوے
کسکو ہو ہی سکندر و حاتم کی اطلاع

اشکون کے ساتھ دل بھی مرا بہہ گیا عزیز
پہلو مین وہ کھٹک ہی نہ ہر دم کی اطلاع

## غزل امتیز

دیکھ لے تیرا جو روئے غیرت گلزار شمع
پردۂ فانوس مین ہو جائے گل آئی یار شمع

لائق گفتار ہی کب بے دہانی یار کی
گو زبان رکھتی ہی پر کرتی نہین گفتار شمع

صورت پروانہ دل جلتا ہی میرا رشک سے
رات کو کرتی ہی ایجان جو ترا دیدار شمع

بزم مین اوس شعلہ رو کی ہو سکیگا کیا فروغ
ایک پاؤن سے کھڑی رہتی ہی وان لاچار شمع

شوق مین دیدار کے اوس ماہرو کے ای تمیز
مثل اختر بزم مین تھی رات بھر بیدار شمع

ولہ

بیتابی اور یاس کی اور غم کی اطلاع
قاصد تو دیجیو مرے دم دم کی اطلاع

درد جگر کا ذکر ہمارے کہان نہین ہٹا
اسکو نہین ہی اس دل پر غم کی اطلاع

ہو آسمان پہ شرم سے پانی دل سحاب
گر ہو ہمارے دیدۂ پر نم کی اطلاع

غیرت سے ماہ نو کی پڑا ہی کمر مین بل
ہی اوسکو تیرے ابروے پرخم کی اطلاع

کرتے ہین ضد سے جشن خوشی کا وہ ای تمیز
ہوتی ہی اونکو جب مرے ماتم کی اطلاع

غزل اخلاص

یار کا منہ دیکھتی ہی بزم مین ہر بار شمع
واے حسرت مین نہ دیکھون اور کرے دیدار شمع

بے ادب ہو کر زبان نکلے کہان مقدور یہ
کاٹ لے گلگیر جو بولے کبھی اکبار شمع

میری بیتابی شب فرقت مین گریہ دیکھ لے
غیر ممکن ہی کہ توڑے آنسوؤن کا تار شمع

ہی یقین ہو جائے ہیچو د زار ہو کر بزم مین
دیکھ لے گر اوس صنم کی نرگس بیمار شمع

ہی ہجوم غم سے دل اخلاص فانوس خیال
ہی رخ پر نور جانان کی مجھے درکار شمع

ولہ

باد صبا تو دیجیو دم دم کی اطلاع — اوسکو نہین مرے دلِ پرغم کی اطلاع

جنت سمجھ کے دور کیا مجکو یار نے — کوچہ سے اپنے جب ہوئی آدم کی اطلاع

شبنم کے قطرے نرگس بیمار مین جو ہون — دے اونکو میرے دیدۂ پرنم کی اطلاع

بے مہری بتان سے اخلاص غمزدہ
دیتی ہی چشم تر مجھے ہر دم کی اطلاع

## غزل عیش

سبز ہو روشن کرے گر عکس رخسار یار شمع — تو بنادے ساری محفل کو ابھی گلزار شمع

یہہ مری نازک خیالی ہی غلط فہمی نہین — کرمک شب تاب کو سمجھا ہون مین پردار شمع

خندۂ دندان نما سے اونکے شرماتی رہی — کیا ہوا ہنس ہنس کے گر جلتی رہی ہر بار شمع

کم ہی کیا کچھہ روشنی طبع کا میری فروغ — مجکو کیا حاجت بھلا ہو کسلئے درکار شمع

ایک مین اور دوسرے تم تیسرا کوئی نہو — لطف ہو گر آج شب بھر ہووے روشن چار شمع

نور ایمان ظلمت عصیان پہ یان غالب ہوا — شکر ہی جو بجھتے بجھتے ہوگئی ہشیار شمع

رشک سا تھا جلنے پہ پروانونکے ہجر یار مین — اسلئے رکھوا دی اوٹھوا کر پس دیوار شمع

فائدہ ہے کھٹکے اونسے ہی جو ہین روشن ضمیر
دیکھہ لو اے عیش دیتی ہی گل بیکار شمع

## غزل عاشق

سر کٹا دے بزم مین گر اپنا سو سو بار شمع — کب مقابل ہو ترے پروانہ کے اے یار شمع

ہر گل تر باغ مین بن تیرے مجکو داغ ہی — ہی ہر اک محفل مین فرقت سے برنگ دار شمع

دفن دل کے ساتھ ہی اک رخ روشن کا خیال — ہو سر مدفن مرے روشن نہ اب زنہار شمع

روتے روتے صبح تک عاشق یہ کسکے عشق مین
ہوگئی گھل گھل کے جو میری طرحسے زار شمع

# ردیف غین معجمہ

## غزل ممنود

کیون نہ ہو بالاے افلاک اپنے شیون کا دماغ
عرش پر رہتا ہی اوس محبوب پُرفن کا دماغ

بیدماغی ہی یہ بازی گہ مین اوس مہ پارہ کی
پیر گردون سا ہوا ہر ایک کودن کا دماغ

ہی نزاکت سے نسیم صبح بھی باد سموم
ای صبا نازک ہی کیا اوس شوخ پرفن کا دماغ

بیدماغی سے اگر وہ ترک ہوتا ہی سوار
گرد آسا پھر نہین ملتا ہی توسن کا دماغ

کس مسیحا نے سربالین قدم رکھا ممنود
چرخ چارم پر چڑھا ہی میرے مدفن کا دماغ

## ولہ

اور کیا چاہیئے اب اوبت بے پیر فروغ
رکھتی ہی سارے جہان مین تری تصویر فروغ

داغ دل چمکا مرا اوسکے رخ تابانسے
ماہ کو مہر کی دینے لگی تنویر فروغ

صورت تیر شہاب اب یہہ نظر آتا ہے
ایسا رکھتا ہی مرا نالہ شبگیر فروغ

ہو مرقع بھی مقابل تو نپائیگی صنم
تیری تصویر کے آگے کوئی تصویر فروغ

واصف اوس رشک مسیحا کا ہون پکڑیگی ممنود
نطق عیسیٰ کی طرح اب مری تقریر فروغ

## غزل عاقل

تا فلک پہنچا ہی اب تو اونکے جوبن کا دماغ
گھٹ گیا جس سے کہ یکسر ماہ روشن کا دماغ

لٹ گئی اقلیم دل سے جب متاع صبر و تاب
بڑہ گیا کیا کیا ہی ترک چشم پرفن کا دماغ

لائی ہی جبسے شمیم گیسوے مشکین یار
ای صبا فرحت ہی وہ اپنا ہی اک من کا دماغ

جھولیان بھر بھر کے لائی جب صبا بوے زلف
جیب گل سے بڑہ گیا ہی اپنے دامن کا دماغ

دیکھنا عاقل زمانے کی بھی خوبی اندنون
پیر گردون سا ہوا ہر ایک کودن کا دماغ

## ولہ

بڑہ کے رکھتی تھی ماہ سے تنویر فروغ
اور کیا چاہیے اب اوبت بے پیر فروغ

وصل دلبر کے لئے فکر رسا ہیچ ہوی
سچ ہی رکھتی نہین تقدیر پہ تدبیر فروغ

اونگلیان اوٹھنے لگی ہین خم ابرو کی طرف
لیگئی تیغ ہلالی پہ بہی شمشیر فروغ

شمع جل جل کے کٹا لیگی زبان کو اپنی
جب دکھائیگا تمھارا لب تقریر فروغ

اونکی مژگان و خم ابرو سے عاقل بڑہ کر
تیغ چمکے گی نہ پائیگا کوئی تیر فروغ

## غزل عزیز

آجکل ہی چرخ پر اوس ماہ روشن کا دماغ
خاک ہو مجھہ خاکسار چاک دامن کا دماغ

بوے گل سے ہین پریشان مثل سنبل باغ مین
ای صبا نازک ہی کیا اوس رشک گلشن کا دماغ

کیون نہ مانگے دل بتا ہین بگڑی رہتی ہی غضب
زلف کی صورت ہی برہم چشم پرفن کا دماغ

سیر دید رخ سے بھی ہونے نہین دیتے کبھی
مجھسے اب اوٹھتا نہین وہ سینکڑون من کا دماغ

مورد الزام ہین کیا الفت گیسو سے یار
ہمسے کیون بگڑا ہوا ہی دوست و دشمن کا دماغ

کھب گیا ہی دل مین اپنے کیا وہ حسن دلفریب | جھولتا ہی عرش مین اب تیرے جوبن کا دماغ

سخت باتین اونکی کب تک تو سنیگا ای عزیز
کیا بلا تیرا ہی کوئی سنگ و آہن کا دماغ

**ولہ**

مہر و مہ سے نہین پاتا فلک پیر فروغ | رکھتی ہی ماہ سے بڑھ کر تری تنویر فروغ
ہوگئے سکتے مین کیا مانی و بہزاد وہین | وہ خداداد رکھے ہی تری تصویر فروغ
کاٹے گو خنجر گلگیر زبان تک اوسکی | شمع سے رکھتی ہی بڑہ کر تری تقریر فروغ
چمکا آئینہ سا دل عکس کے پڑتے اوسکے | وہ تری رکھتی ہی یہہ چاندسی تصویر فروغ
کیا چمکا ہی سخن مثل ضیائے خورشید | ہند مین رکھتی ہی سب سے غزل میر فروغ

وصف لکھے ہین رخ رشک قمر کے جو عزیز
رکھتی ہی ماہ سے افزون مری تحریر فروغ

**غزل تمیز**

چڑھ گیا ابتو فلک پر شوخ بدظن کا دماغ | ہمسے اوٹھتا ہی نہ جسکی چشم پرفن کا دماغ
گر مسی مالیدہ لب دیکھے ترا ای رشک گل | پھر نہ ہو گلزار مین تاحشر سوسن کا دماغ
کشور دل لیگیا اپنا غنیمت ہی یہی | بڑھ گیا راہ محبت مین جو رہزن کا دماغ
آشنا ہون بحر الفت مین کسی بیگانہ کا | دوست ہون اوسکا مین جو رکھتا ہی دشمن کا دماغ
یا سدا ہوتے تھے اونکی بزم مین ہم باریاب | یا اوٹھاتے ہین ہمین دیوار و روزنکا دماغ

شبہ اوس مہ کے مسی مالیدہ لب کا ہی تمیز
کیون نہ بالائے فلک چڑھ جائے سوسن کا دماغ

## ولہ

مہر سان رکھتا ہی روے بت بی پیر فروغ
پاوے عالم مین نکیون عاشق دلگیر فروغ

دیکھے جگنو جو کبھی تیرگی فرقت مین
مین یہہ سمجھا ہی ترا نالۂ شبگیر فروغ

صید ہونے کی تمنا ہی مجھے صید فگن
کہ ترے تیر سے پاوے دل نخچیر فروغ

سرخروئی تری قاتل مجھے منظور ہی اب
سر مرا کاٹ لے پاوے تری شمشیر فروغ

باتین کرنے کا تمیز آپ نے سیکھا کب سے
ہر تکلم سے جو پانے لگی تقریر فروغ

## غزل اخلاص

کیا ملے اوس شہسوار ناوک افگن کا دماغ
برق تابان بھی نہ پاوے جسکے توسن کا دماغ

خار آتا ہی نظر ہر ایک گل اوس یار بن
درد فرقت مین نہین ہی سیر گلشن کا دماغ

سر جھکا دیتے ہین اوسکے روبرو اہل ہنر
تب بھی تو ملتا نہین اوس لعت پرفن کا دماغ

صاف ہوتا ہی مکدر ہر گھڑی اخلاص سے
راستہ پر آئے یارب چرخ بدظن کا دماغ

## ولہ

کیا زبان رکھتی ہی تیری دم تقریر فروغ
کہ نہین رکھتے ہین یون جوہر شمشیر فروغ

کیا عجب بام پہ تو جلوہ نما ہو تو صنم
ماہ دو ہفتہ کا کھووے تری تنویر فروغ

صفحۂ دہر کے جتنے ہین مرقع اون مین
سب سے رکھتی ہی زیادہ تری تصویر فروغ

قتل پر ہاتھ جو قاتل نے اوٹھایا اپنا
سر تسلیم نے پایا نہ شمشیر فروغ

اوسکا بندہ ہو گنہگار خطاوار اخلاص
لطف سے رکھتی ہی جسکے مری تقصیر فروغ

## غزل عاشق

منتشر کب ہی ہمارے شوخ پرفن کا دماغ
نکہت گل بن گیا اوس رشک گلشن کا دماغ

باغ مین تمنے مسی مالیدہ لب دکھلا دئے
آسمان پر چڑھ گیا ہی دیکھو سوسن کا دماغ

ہمنے کافر جانکرا وسکو جو سجدہ کر لیا
اسلیئے ملتا نہین طفل برہمن کا دماغ

وصل پر راضی وہ نادان اتبک ہوتا نہین
اب کہانسے ڈہونڈلاون مین لڑکپن کا دماغ

یار کم سن کیا ملا عاشق کو بازیگاہ مین
پیر گردون سا بنا ہر ایک کو دن کا دماغ

# ردیف الفا

## غزل ممدود

آنا ہوا جو عالم ایجاد کی طرف
دیکھا کیا مین حسن خداداد کی طرف

وہ تشنہ کام ہون کہ مین تکتا ہون وقت ذبح
حسرت سے آب خنجر جلاد کی طرف

نازک وہ اسقدر ہین جو چھو لین حباب کو
جائے گمان بیضۂ فولاد کی طرف

وحشت مین کہتا ہون مین ہر اک گرد باد کو
جاتے ہین اپنے خانۂ برباد کی طرف

کیا زمزمہ سرا قفس تن مین ہی یہان
او مرغ روح جاتا ہی صیاد کی طرف

پہلے ہی مجھسے عشق نے آکر ملائے ہاتھ
رکھا قدم جو عالم ایجاد کی طرف

برق نگہ سے خاک وہ اکسیر کے بنے
دیکھے اگر وہ بیضہ فولاد کی طرف

دیکھا کئے مدام وہ موجد کی شان کو
بینا جو آئے عالم ایجاد کی طرف

وہ سخت جان ہون کہ اسیری کیواسطے
جلاد اشارہ کرتا ہی حداد کی طرف

علم اسکا باغبان حقیقی کو ہی لمنود
کب سے ہم آب سے عالم ایجاد کیطرف

ولہ

دل جبسے ہوگیا ہی مرا مبتلائے زلف
ساتھ آہ کے نکلتا ہی ہر دم کہ ہائے زلف

گر آئینہ وہ سامنے رکھکر بنائے زلف
اعجاز حسن اہل طلب کو دکھائے زلف

اسلام کا ہی بندہ ہر اک شیخ و برہمن
کہتے ہین بت جہانکے تجکو خدائے زلف

غمگین نہ ہو جو عشق مین اوسکے فنا ہوا
ای دل لحد مین حشر تلک ہی بقائے زلف

مانند مہر تار شعاعی بنین جو ہون
تار نقیش اب ترے رخپر بجائے زلف

طول اسکا کیا صنم ہی درازی حیاتکی
ڈہونڈے جو خضر بھی نہ ملے انتہائے زلف

قربان ہونیکو دل صد چاک ہے مرا
لیتا ہی شانہ بن کے کیسکی بلائے زلف

اختر شناس کو نہ گمان کسوف ہو
اور رشک مہر چاند سے منہ پر نہ آئے زلف

کاکل ہو شمع کی نگہ اہل بزم مین
وہ شعلہ رو جو ناز سے اوپر اوٹھائے زلف

اسلام و کفر دونون ہین توام یہان لمنود
دل مبتلائے رخ تو جگر ہی فدائے زلف

## غزل عاقل

دام افگنی ہی کیون دل ناشاد کی طرف
خود آپ کھچ رہا ہی تری یاد کیطرف

سارا جہان ہی گوستم ایجاد کی طرف
الطاف کبریا دل ناشاد کیطرف

لکھے ہی قید طائر بلبل کی باغبان
گلچین اشارہ کرتا ہی صیاد کی طرف

اللہ رے جذب عشق صنم ملبے ذوق قتل
جھکتا ہی خود جو سر مرا جلاد کی طرف

کھینچی شبیہ یار کہ نقشہ جما دیا
سارا جہان ہی اندنون بہزاد کی طرف

تعظیم کے لئے ہوا اک پاؤن سے کھڑا
وہ سرو قد جو آگیا شمشاد کی طرف

قمری چمن مین گر قد رعنا کو دیکھ لے
دیکھے نہ حشر تک کبھی شمشاد کی طرف

نشتر بھی چھٹ کے ہاتھ سے اوسکی گرا وہین
وحشی نے تیرے دیکھا جو فصاد کی طرف

لے ہے شوق قتل کہ مقتل مین دیکھنا
جاتا ہون دوڑ دوڑ کے جلاد کی طرف

پابند زلف ہون نہین حاجت ہی طوق کی
کیجے اشارہ آپ نہ حداد کی طرف

عاقل کو خوے صبر نہ دے کسلئے فلک
مائل ہی اوسکی طبع جو بیداد کی طرف

ولہ

دل اپنا ہوگیا ہی غضب مبتلائے زلف
نکلیگا دم بھی کہتا ہوا ہائے ہائے زلف

شانونپہ گر وہ شوخی سے لٹکا کے آئے زلف
اترا کے لاکھ جلوہ پری کے دکھائے زلف

سرگوشی کر رہی ہی پئے قتل عاشقان
باتین بناتی آنکھون مین ہی وہ بلائے زلف

آنکھون مین اپنی ہوگیا اندھیر سب جہان
آتا نظر نہین مجھے کچھ بھی سوائے زلف

ابرو نے سینہ چاک تو پہلے ہی کردیا
کیا جانئے دیکھئے کہ ہی کیا مدعائے زلف

پھانسی ملیگی چین و ختن مین تتار مین
بوسہ لیا ہی ہمنے یہ کی ہی خطائے زلف

پھانسا ہی دل کو دین کی ہی فکر مین لگی
کافر ہیہ پیچ سے نہ بلا سر پہ لائے زلف

عاقل جو تجکو آٹھ پہر اسکا ہی خیال
سوہان روح جان حزین ہو نہ جائے زلف

غزل عزیز

آئی قضا ہی بلبل ناشاد کی طرف
گلچین اشارے کرتا ہی صیاد کیطرف

مقتل مین آگیا کہین ابرو چڑہا کے وہ
اوٹھتی ہین اونگلیان مرے جلاد کیطرف

صیاد جوش عشق دم ذبح دیکھ لے
قمری گھسٹ کے جا پڑے شمشاد کی طرف

درچشم بد سے کیا ہی اوٹھائے نقاب رخ
اللہ ہی تیرے حسن خداداد کی طرف

بے اختیار بوسۂ ابرو جو لیلیا
ہاتھ اونکا اوٹھا خنجر فولاد کی طرف

بھولا ہون دو جہانکو فقط تیرا دہیان ہی
بھولیسے اک نظر تو مری یاد کی طرف

آتے ہی دلربا کے غضب کی ہوا چلی
دل اوڑ گئے ہزارون پریزاد کی طرف

آفت مین پڑ گیا دل دشمن سے ای عزیز
پہلو سے پھر چلا ستم ایجاد کی طرف

ولہ

سودا زدہ ہون کوئی بلا پھر نہ لائے زلف
دل کو نہ میرے بیٹھے بٹھائے ستائے زلف

پھنسنے کا پیچ مین دل دیوانہ اب نہین
بن بن کے لاکھ رونہ کے جو بن دکھائے زلف

سر کیا چڑھی پھنساتی ہی عالم کو دام مین
اب آہ سے کسیکی نہین مار کھائے زلف

ابرو کا مین شہید نہ شیدا ہون نال کا
زنجیر سے بندہا ہون کہ ہون آشنائے زلف

اوڑکر ہوا سے آئے نہ وہ چشم یار پر
بیمار اپنے پاس رکھی ہی عصائے زلف

سنبل کے تار تار تو گلشن مین کر دیے
سودائیونکے دلپہ بھی نقشہ جمائے زلف

دم بھر مین توڑ دون ابھی الفت کا سلسلہ
ٹکڑے اوڑا دون دلکے جو ہو مبتلائے زلف

پالے گا کس امید پہ کالے کو ہاتھ مین
افعی سے کم نہین کبھی اے دل وفائے زلف

ہر دائرہ ہو حلقۂ زنجیر پائے حرف
لکھون جو خط شوق مین کچھ ماجرائے زلف

بوسہ لیا جو مینے تو برہم نہ ہو سجیے
مارا ہی مجکو دونون نے سر کی قسم ترے

طرہ ہی بگڑ رہین آپ تو اور منہ بنائے زلف
مین واسطے چشم کہتا ہون دل ہائے ہائے زلف

عالم ہی سوج آہ مین زنجیر کا عزیز
پوچھے تو کوئی دل سے مرے ماجرائے زلف

## غزل ممتیز

سارا جہان ہی اوس ستم ایجاد کی طرف
اک غم ہی یان فقط دل ناشاد کی طرف

اے گلبدن ترا قد رعنا جو دیکھ لے
قمری نہ جائے باغ مین شمشاد کی طرف

اللہ رے شوق قتل کہ مقتل مین دمبدم
خون دوڑتا ہی خنجر جلاد کی طرف

سودا ہی اور نہ خبط نہ دیوانگی مجھے
مائل یہہ دل ہی ایک پریزاد کی طرف

رسوا کیا یہہ الفت گیسوے یار نے
خو دیکھا جنون مجھے حداد کی طرف

اس مرغ دل کا شوق اسیری تو دیکھنا
اوڑ کر چلا ہی خانۂ صیاد کی طرف

جب سے ممتیز بلبل بے خانمان ہوئی مین
گلچین اشارہ کرتا ہی صیاد کی طرف

## ولہ

تازہ بلا نہ کوئی مرے سر پہ لائے زلف
ہو جائے دل نہ اپنا کہین مبتلائے زلف

روشن شب محاق بھی ہو جائے وصل مین
رخسار سے وہ ماہ جو اپنے ہٹائے زلف

اولجھا ہی آپ گیسوے مشکین کے پیچ مین
دل کا قصور ہی یہ نہین ہی خطائے زلف

بعد فنا کھوگے نہ پاوگے جب مجھے
وہ کیا ہوا کہ تھا جو مرا آشنائے زلف

پتھر سے بار بار کے سر پھوڑ رو دون ابھی
مجکو شب فراق مین جو یاد آئے زلف

سودائی اونکے گیسو نے عالم کو کر دیا
آہو کیطرح مجکو نہ وحشی بنائے زلف

وحشت مین کمہ رہا ہون طلاطم کو دیکہکر
دریائے حسن مین نہ کہین ڈوب جائے زلف

کاکل کا بل نہ جائیگا تجھسے کبھی تمیز
گو عمر بھر کریگا تو دلسے ثنائے زلف

## غزل اخلاص

خاطر کو راہ دیتے ہو بیداد کی طرف
دیکھو کبھی تو اس دل ناشاد کیطرف

جوش جنون نے ساتھ دیا میرا لعد قتل
اوڑتی ہی خاک کوچہ جلاد کی طرف

نکلا مری زبانسے نہ گو شکوہ فلک
اوٹھتی ہین اونگلیان اسی بیداد کیطرف

گلزار مین جو اوس قد موزونکو دیکھ پائے
نرگس اوٹھائے آنکھ نہ شمشاد کیطرف

تیغ جفائے یار کا ممنون کیون نہون
سب سر بکف ہین اوس ستم ایجاد کی طرف

زنجیر زلف یار کا دیوانہ جانکر
احباب لے چلے ہین مجھے حداد کی طرف

تصویر یار گم ہوئی قاصد کے ہاتھ سے
خط بھیجتا ہون مانی و بہزاد کی طرف

سایہ سا میرے اس دل وحشی پہ پڑگیا
مائل ہی جب سے ایک پریزاد کیطرف

مژگان یار کا تھا جنون مین مجھے خیال
اوٹھانہ ہاتھ نشتر فصاد کی طرف

حسرت ہی ایک وار کی مجھ نیمجان کو اور
گردن جھکی ہی خنجر جلاد کی طرف

دل سا عزیز مجھسے جدا تمنے کرلیا
آؤ کبھی تو خانۂ برباد کی طرف

شاید کہ قید زلف سے کرتے ہو اب رہا
اچھا تو ہی خدا ہی اس آزاد کیطرف

رکھتا ہون پاؤن خاک پہ اخلاص شرم سے
جب دیکھتا ہون اپنی ہین بنیاد کی طرف

## ولہ

خون جگر پیو جو ہوے مبتلائے زلف — اس ماجرائے غم کو سنے ہی بلائے زلف

بستی کو چھوڑ وادی وحشت مین گھر کیا — کیا دل کو ملگئی ہی مرے کیمیائے زلف

اوس رخ کا وصف گر مین لکھون صبح ہو نمود — ہو جائے رات مین جو کہون ماجرائے زلف

کھائے وہ پیچ و تاب تصور مین رات بھر — دیکھے جو ایک بار ترے پیچہائے زلف

پھانسی لگائے شوق سے اپنی گلے مین آپ — عاشق کو ناز ہی جو کبھی تو دکھائے زلف

منہ کو چھپائے شرم سے بدلی مین آفتاب — رخسار سے جو اپنے کبھی تو ہٹائے زلف

چھونا تو کیا سونگھائی نہ اوسنے شمیم زلف
اخلاص سے ملے وہ کہین پارسائے زلف

## غزل عیش

پھر جاتے ہین جو داد سے بیداد کیطرف — جاتے ہین سر کٹانے وہ جلاد کی طرف

کیا کام ہی جو کوچۂ جانان کو چھوڑ کر — کافر ہون جاؤن گلشن شداد کی طرف

کھل جائے قلعی آئینہ لایا ہی ہاتھ مین — منہ اپنا پھیر دیجیے بہزاد کی طرف

مضمون طبعزاد یہہ ہر دل عزیز ہین — رغبت ہی سب کو اس مری اولاد کیطرف

مونس ہون اسکا عیش ہین اور یہہ ہی غمگسار
ہون مین بھی اپنے اس دل ناشاد کی طرف

## ولہ

چھو لون مگر یہہ ڈر ہی غضب مین نہ آئے زلف — مجکو نہ اس تصور مین چابک لگائے زلف

اوس رشک گل کے بال ہین عنبر فشان تمام — چھو لون مین کیا غرض اوسے وہ لبسائے زلف

بیوجہ آج بیطرح بکھری ہوی ہی یہہ — ایسا نہ ہو تمھین ہی تمھاری پھنسائے زلف

یون ہی تو خامشی سے مرا گھٹ رہا ہی دم — پھانسی ملے بلا سے کہون ماجرائے زلف

دیکھا ہی ہمنے زہر اوگلتے ہین عمر بھر — پہچان اونکی یہہ ہی جو ہین مبتلائے زلف

شانہ نے بال بال یہہ کین موشگافیان — لیکن ہوے رہا نہ اسیر بلائے زلف

آزاد دو جہان سے جو ہین وحشیونکی طرح — گر حکم ہو تو اونکو ابھی باندہ لائے زلف

بنجائے کلک ہاتھہ مین سنبل کی شاخ جلیش
ہی یہہ یقین مجھے جو کہون مین ثنائے زلف

## غزل عاشق

کسدن وہ آئین خستہ و ناشاد کیطرف — شیرین کی طرح لاشۂ فرہاد کی طرف

ایذا قفس کی دل سے جو منظور ہو تو چل — ای مرغ روح خانۂ صیاد کیطرف

دیوانہ کر گئی مجھے کس گل کی بو نسیم — ہوش اوڑ چلے ہین نکہت برباد کیطرف

طوفان بپا زمین پہ ہو گردش مین آسمان — مائل ہون گر مین نالہ و فریاد کیطرف

عاشق کو اپنے ایک حسین پر ہی ناز ہی
دیکھو تو اوسکے حسن خداداد کیطرف

## غزل حافظ

آتی ہی جھومتی ہوی باد صبائے زلف — کالی بلا نہ سر پہ مرے کوی لائے زلف

لینا صنم کے بوسۂ رخسار ہون نصیب — شام و سحر خدا سے یہی ہی دعائے زلف

کیونکر بچیگا دام سے صیاد مرغ دل — چھوڑے جو چشم یار تو پھندے مین لائے زلف

مشک ختن کی بو بھی جو سونگھون تو ہی خطا — وہ رشک گل جو آن کے اپنی سونگھائے زلف

اونکے بکھرنے کا مجھے شکوہ وصال مین | دہڑکا یہی رہا کہ کہین چھو نہ جائے زلف
قبرون سے اپنی مردۂ صد سالہ جی اوٹھین | پہنچے اگر دماغ مین اونکے ہوائے زلف
اسلام کے ہون پھندے مین پر مجکو ہی یہ خوف | کوڑا نہ مار کر کہین کافر بنائے زلف

میری نظر مین کیون نہ ہو تاریک سب جہان
حافظ اگر وہ اپنی دکھا کر چھپائے زلف

# ردیف القاف

## غزل ملمع

نہ فقط ہی خرام یار سے عشق | بلکہ ہی اوسکے رہگذار سے عشق
ہوتی ہی کیون اوڑا کے ہم آغوش | گرہ ہوا کو نہین غبار سے عشق
کنج مرقد ہو جان کر مامن | جیتے جی ہی مجھے مزار سے عشق
ساتھ ہی دفن میرے حشر کے دن | دیکھنا اوٹھیگا مزار سے عشق
ہاے وحشت کہ ہو چلا ہی مجھے | دشت سے انس کوہسار سے عشق
مائل زلف ہی دل پر داغ | گویا طاوس کو ہی مار سے عشق
اونکے نشو و نما سے ہی ثابت | مثل بلبل ہی گل کو خار سے عشق
گرد باد و نہیں اوڑکے ٹپکے گا | بعد مردن مرے غبار سے عشق
جو کہ نفس شقی کا مونس ہے | ہی اوسے آستین کے مار سے عشق
ہر گلی کو سمجھتا ہون ہر وہ ہی | جب سے مجکو ہی کوے یار سے عشق

دوست ختم رسل کے ہین وہ ملمع | کیون نہ ہو دل کو چار یار سے عشق

## ولہ

ہو گیا جبسے کہ دل میرا گرفتار فراق
روح نکلی جاتی ہی یہہ ہی گران بار فراق

داغ اک طفل برہمن کی جدائی سے ہوئین
کہیئے اب رگہائے محسوسہ کو زنار فراق

خواب مین بھی وصل کی صورت نظر آتی نہین
ہوتا ہی صبح و مسا ہمکو تو دیدار فراق

روئے روشن دیکھکر آیا خیال روز ہجر
زلف شب گون سے ہوئی یاد شب تار فراق

کہتے ہین مجکو اطبا دیکھکر درکار ہے
شربت وصل اب پئے درمان بیمار فراق

یار کی دولت مین دونونکو ہی رکھتا ہون عزیز
وصل کا مونس بنا ہون اور غمخوار فراق

ہو جدا اوس رشک گلشن سے برنگ عندلیب
جانتا ہون باغ عالم کو مین گلزار فراق

وصل جانان صبح روز حشر پر موقوف ہے
تیرگی گور ہی مجکو شب تار فراق

روح و قالب کو جو دیکھا کھل گیا ہمکو نمود
مستحق وصل جانان ہین سزاوار فراق

## غزل عاقل

کچھ ہوا دل کو زلف یار سے عشق
کرتا موذی ہی دیکھو مار سے عشق

آہ سوزان کو تیری فرقت مین
برق سے اور ہی شرار سے عشق

کیسے مرغوب ہین گل نرگس
ہی مجھے چشم انتظار سے عشق

قد جانان کے دہیان مین ہمکو
ہو گیا سرو جو بار سے عشق

سنکے منصور تیرے افسانے
خود بخود ہو گیا ہی دار سے عشق

دیکھو عاقل ہمیشہ رکھنا تم
اپنے حضرت کے چار یار سے عشق

## وله

اوٹھہ نہین سکتا ہی مجہسے ضعف سی بار فراق
کاٹ دے تو ایخدا میری شب تار فراق

کونسے محبوب پر فن کی اوڑائی ہی یہ چال
ہی خرام یار سے آنکھون مین رفتار فراق

مجکو رسوا تو نکر بہر خدا جوش جنون
ہی سر سودا پہ طرہ اپنی دستار فراق

صبر و عقل و ہوش کب کے چلدیئے بیگانہ وار
ایک جان ہمدم تھی وہ بھی چلی با رفراق

جانکو تن کی نہین سر کو نہین پا کی خبر
ہوگیا ہی جبسے دل میرا گرفتار فراق

لے مبارک ہو لہو پینا تری شمشیر کو
آجکل حاضر ہین مقتل مین گنہگار فراق

کہتی ہی وارستگی عاقل نہ ہو گر وصل یار
روز و شب پڑہتے پہرو صحرا مین اشعار فراق

## غزل عزیز

جاے دم بھر نہ جان زار سی عشق
خاک چھنواے خاکسار سے عشق

مثل ماہی چھپا کے رکھتے ہین
کف پا کو ہوا وہ خار سے عشق

ہو جو گردش نصیب مین ہردم
جاے کیونکر دل فگار سے عشق

حور و غلمان پہ مین نہین مرتا
مجکو واعظ ہی اپنے یار سے عشق

میرے گل کو جو دیکھہ لین گلچین
سیکھین سب قمریان ہزار سے عشق

داغ رکھتا ہون عشق گلرو کا
کیون نہ دل کو ہو لالہ زار سے عشق

حلقۂ زلف یون ہی عارض پر
جیسے باہم ہو گنج و مار سے عشق

بوے گل سا نہان رکھون ہردم
دل مین بیٹھے جو کچھہ قرار سے عشق

ملک دل ہوگیا مرا ویران
کوچ کر جاے اس دیار سے عشق

چھوڑ دنیا عزیز کچھ کر لے
کسی محبوب کردگار سے عشق

ولہ

یار نے جب سے دیا ہی مجکو آزار فراق
دم شماری ہی دم آخر تو آ کر دیکھ لے

یار اپنا ہی فراق یار مین بار فراق
جان نکلے جاتا ہی تیرا آج بیمار فراق

ہو لگا ہے یار کو سینہ سے آغوش خیال
کیون نہ ہون مین جان و دل سے نازبردار فراق

داغ عشق یار سے ہیں دل ہو گلچین باغ باغ
وصل گل بلبل کو ہو مین ہون طلبگار فراق

لالہ و گل داغہا ے دل سے اپنے گرد مین
بلبلونکو خار ہی خندان ہی گلزار فراق

بیکلی اسکی خلش سے ہی غضب کم و ہمین
دل ہی پہلو مین کہ ہی کمبخت اک خار فراق

زور رسدونکو پچھاڑین کھاتے ہمنے دیکھا ہے
جان ہی لی جس سے لپٹا دیو خونخوار فراق

حسرت و سوز و الم درد و فغان سب ساتھ ہین
آجکل رہتا ہی اپنا گرم بازار فراق

سحر مین تاثیر ایسی تو نہ دیکھی تھی عزیز
پھٹ گیا دل ہی سنے جسنے یہ اشعار فراق

غزل عزیز

ہی فقط مجکو ایک یار سے عشق
کیا غرض جو کرون ہزار سے عشق

وعدہ وصل پر بھی آ ے نہین
ہی مجھے چشم انتظار سے عشق

پیچ کا کل مین آ ے یونہ دلا
مار کھا ے کرے جو مار سے عشق

کر دے صیاد اب تو مجکو رہا
دل بلبل کو ہی بہار سے عشق

ہون مین سودائی زلف مشکین کا
ہی خطا جو نہ ہو تتار سے عشق

اب تو پھولا نہین سماتا تمیز
اندنون ہی جو گلعذار سے عشق

ولہ

پھر ہوا میرے دل غمگین کو آزار فراق
پھر کہینگے مجکو سب عالم مین بیمار فراق

خواب و خور کا ہوش ہی مجکو نہ کچھہ رسوائیکا
ہوگیا ہی جب سے دل میرا گرفتار فراق

چین سے گذرانے ہین کیا ہمنے ایام وصال
عین صحبت مین ہوا پھر ہاے دیدار فراق

رند بیخود ہون نہ میکش ہون کسی خمخانہ کا
نشئہ الفت سے ساقی کے ہون سرشار فراق

سر جدا کردے سبکدوشی مجھے قاتل تو اب
مین ترے قربان سر سے دور کر بار فراق

وصل مین شکوہ ہزارون کرتے ہین وہ ای تمیز
بھول جائینگے کرونگا گر مین اظہار فراق

غزل عیش

غیر سے کیا غرض ہی یار سے عشق
گل کے عاشق کو کب ہی خار سے عشق

سمجھے آغاز کو نہ یہہ انجام
بڑہ گیا حد اختیار سے عشق

دخت رز بھیجی خم سے شیشہ مین
وای اسکو ہی ننگ و عار سے عشق

زر مس قلب ہوگیا اونکا
ہی جنھین مجھسے خاکسار سے عشق

ہجر اور وصل ہی ہمین یکسان
غم خزان کا نہ کچھہ بہار سے عشق

عیش ہی خاک آپکی برباد
کیا ہی اوس شوخ شہسوار سے عشق

ولہ

خوب دیکھا پر نہین اب اپنا غمخوار فراق
گوشۂ صحرا ہی ہم ہین اور ہی خار فراق

ای فلک قدرت اسی پر ہی تجھی تو کچھہ نہین
پہلے مر جائین ہم آئے پھر شب تار فراق

کوئی جا سکتا نہین اب وان بجز پیک خیال
میرے اونکے درمیان حائل ہی دیوار فراق

جو کہ عاقل ہین نہین موذیکو زندہ چھوڑتے
مار ڈالین ہمکو مل جاوے اگر مار فراق

حضرت منصور بنکر ہم چڑہین گے بیخطر
امتحان گر ہی تو قایم کیجیے دار فراق

ناوک اندازی کے عالم سکو دکھلائینگے علیش
پھینکدین گے جب کبھی اوبھے ہوے خار فراق

## غزل حافظ

ہی مجھے اوس ستم شعار سے عشق
نکرونگا کسی نگار سے عشق

حسن و خوبی کو اپنے دیکھہ اوسے
ہو گیا بیطرح سنگار سے عشق

دشت غربت مین ٹوٹے پڑتے ہین
آبلون کو ہی میرے خار سے عشق

کسکے دندان کے اب تصور مین
ہی مجھے دُر آبدار سے عشق

اونکی زلفون سے ہو گیا مفتون
کسلیے مین کرون نہ مار سے عشق

عشوہ و غمزہ و کرشمہ و ناز
ہمکو تو ہی انھین دو چار سے عشق

مرغ دل لائین دام گیسو مین
اسلیے ہی انھین شکار سے عشق

مثل منصور گو قصور نہین
کسلیے پھر مجھے ہی دار سے عشق

اوس گل اندام کے سوا ہمکو
ایک سے ہی نہ اب ہزار سے عشق

شہر بھوپال کے سوا حافظ
نکرو تم کسی دیار سے عشق

# ردیف کاف تازی

## غزل نمود

نہ فقط ہو جنون گریبان چاک
بلکہ ہو دامن بیابان چاک

جیسے مہ سے کتان ہو آئینہ کو
کرتا ہی عکس روئے جانان چاک

تار رگہائے گل سے کیجے رفو
ہی دل بلبل خوش الحان چاک

جامہ زیبی تری قیامت ہے
صبح محشر سا ہی گریبان چاک

ڈھل کے آنسو نکل رہے ہین نمود
کیا بنی اپنی چشم گریان چاک

## ولہ

گئی دل سے نکلکر لا مکان تک
کہو آہ رسا پہنچی کہان تک

ہوا ہے دوست اک خورشید رو پر
کہ دشمن ہو گیا ہی آسمان تک

بیان ضعف کو سنہ لاؤن کس کا
تکلم مین نہین چلتی زبان تک

بھرا ہے دم کسی جان جہان کا
گری تھک کر مری روح روان تک

گنہ کرنے سے دنیا مین نمود آپ
کرو پرہیز ہی ممکن جہان تک

## غزل عاقل

نہ فقط ہو جنون گریبان چاک
بلکہ ہو دامن بیابان چاک

کون گل پیرہن چمن سے چلا
ہی قبائے گل گلستان چاک

| | |
|---|---|
| پھٹ گیا ٹکڑے ہو کے دل میرا | تمنے نامہ کیا جو ایجان چاک |
| جلوہ فرما ہی بام پر مہرو | ہور دائے نہ ماہ تابان چاک |
| دست عاقل جو ہے گریبان گیر | دامن دل مرا ہی ایجان چاک |

حرف مطلب پڑہا نہ عاقل کا
ورق دل ہوا مریجان چاک

ولہ

| | |
|---|---|
| نہ آئے وصل مین گر تم یہان تک | نکلجا ئیگی لب سے میری جانتک |
| بہار و باغ ہی ساقی پلا دے | خدا جانے کہ کیا گذرے خزانتک |
| خدا جانے کہ دل کسپر فدا ہے | پہنچتا وان نہین وہم و گمانتک |

بس اب عاقل بھولا دو عشق خوبان
تمھین احباب سمجھائین کہانتک

غزل عزیز

| | |
|---|---|
| دھجیان پیرہن ہو دامان چاک | نہ فقط ہو جنون گریبان چاک |
| زخم سینہ کا سیرے گر ٹانکا | دامن دل ہوا دوچندان چاک |
| کون گل پیرہن ہی گلشن مین | ہو گئے ہین جو گل گریبان چاک |
| تیرے وحشی کی جب کھچی تصویر | پہنچی ہو کے سوے بیابان چاک |
| الفت زلف کیا و بال ہوی | مثل شانے کے دل ہی ایجان چاک |
| عکس جسسے ہو تیرے مثل کتان | چادر ماہ چرخ گردان چاک |
| کسکو دنیا مین ہی ثبات عزیز | ایکدن ہوگا چرخ گردان چاک |

## ولہ

بڑھیگی ناتوانی اب کہانتک / کہ آہ دل نہین آتی زبان تک

کیا ہی عشق نے لاغر یہانتک / اجل پہنچی نہ تیرے ناتوان تک

بھلا کیا سوز دل آئے زبانتک / نہین باقی اس اخگر مین دھوانتک

بیان سوز دل ہو کیسے کیونکر / جلے لب کیا نکل آئی زبان تک

قدم رنجہ کرے گر آج دلبر / بچھاؤن فرش آنکھونسے مکان تک

اراسے دیکھ لو اکدم شب وصل / کرون صدقہ جگر سے لیکے جان تک

خدارا مثل دل پہلو مین بیٹھو / اوٹھاؤن صدمۂ فرقت کہانتک

کھلا عقدہ نکچھ موے میان کا / گئی بھی ہاے اوس الجھن مین جان تک

عزیز اپنا نہین قابو ہی دلبر
مین اس وحشی کو سمجھاؤن کہانتک

## غزل تمیز

کیا فقط ہی مرا گریبان چاک / پرزے پرزے ہی جیب و دامان چاک

ذکر بیتابی کا ہو جس خط مین / ہو لفافہ وہ ایمرے جان چاک

عشق بلبل کا ہی اثر جو ترا / پیرہن ہی گل گلستان چاک

ہاے وحشت تو واے دست جنون / مثل جامہ ہی جسم عریان چاک

اب وہ تاثیر آہ مین ہی تمیز
دم مین ہو جاے چرخ گردان چاک

## ولہ

رقیبون نے سکھایا اونکو یان تک
کہ وہ رہنے لگے مجھسے نہان تک

اگر تشریف وہ لا مین یہان تک
کرون آنکھونکو فرش اونکے مکان تک

جلا آیا آتش فرقت نے یان تک
نکلتا اب نہین دل سے دہوان تک

وہ بلبل ہون کہ عشق گلرخان مین
لٹا بیٹھا مین اپنا خانمان تک

زمانہ پھر گیا پھرنے سے تیرے
کہ ہی برگشتہ مجھسے آسمان تک

پس مردن ہزارون ناسیونکے
رہے باقی نہ مرقد کے نشان تک

نہین آتا نظر مطلوب اپنا
بہت ڈہونڈا زمین سے آسمان تک

کیا مینے جو ذکر دشت گردی
پڑے ہین آبلے لب سے زبان تک

نہین چھپنے کا ہرگز راز الفت
تمیز اوسکو چھپاؤگے کہان تک

## غزل اخلاص

جسکے غم مین ہو اگریبان چاک
اوسکے ہاتھونسے ہوئے دامان چاک

اوسکی صورت ہو جلوہ گر دل مین
کہ ہوا جس سے ماہ تابان چاک

بسمل ہجر تیغ قاتل ہون
دل مین لاکھون ہین زخم خندان چاک

دہن یار دیکھکر ہو جاے
سینۂ غنچۂ گلستان چاک

تیغ بران کے زخم کی صورت
کرتے ہین دیکھو تیر مژگان چاک

خنجر ناز سے بتان فرنگ
کرتے ہین اب دل سلیمان چاک

کسی پردہ نشین کا عاشق ہون
ہو نہ جاے جنون گریبان چاک

وصل کی شب نہ آیا وہ اخلاص
صبح کا ہو گیا گریبان چاک

## ولہ

کہون مین سرگذشت اپنی کہان تک
کہ ہل سکتی نہین میری زبان تک

نہایت ناتوان ہون غم مین تیرے
تو آ بہر خدا مجھ ناتوان تک

ستا اتنا نہ میرے دل کو ظالم
کہ پہنچی آہ میری آسمان تک

وفاداری ہوی معلوم اخلاص
گئی وہ بات جو تھی استحان تک

## غزل علیش

جہان وہ ہین مجھے پہنچا دو وانتک
نہین تو اونکو لے آؤ یہان تک

لگی اسپر بھی تمنے قدر مُت سمُیر
پنچھا ور دل کیا دی بیٹھی جان تک

ہوے آباد گھر برباد ایسے
کہ باقی بھی نہین اونکا نشان تک

تلافی کیون نہ چاہین آدمی ہین
اوٹھائین ظلم بیجا ہم کہان تک

یہی کہتی ہی اب تو بیقراری
تڑپ کر جا زمین سے آسمان تک

کسی کی جستجو مین ہو کے بیخود
گیا ہون علیش مین تو لامکان تک

## غزل حافظ

مجھے وہ دوست بھولا ہی یہانتک
کبھی آتا نہین میرے گمان تک

سناؤن حال فرقت مین کہان تک
کہ غم لانے نہین دیتا زبان تک

نہین باقی ہی ہمکو تاب وطاقت
سہینگے جور تیرے ہم کہان تک

نہ نکلے حد حیوانی سے باہر
اگرچہ پڑہ لے بلبل بوستان تک

لکھون اوصاف جو اوس ماہرو کے — زمین شعر پہنچے آسمان تک
تسلسل زلف کا اوس مست کی دیکھہ — ہی پیچ و تاب مین پیر مغان تک
خمیدہ دیکھہ اوسکے تیغ ابرو — کہ ہی چکر مین اب سنگ فسان تک

تری تقدیر برگشتہ ہی حافظ
کہ رخ پھیرے ہی وہ ابرو کمان تک

# ردیف اللام

## غزل لملود

ضبط لازم ہی نہ آواز نکالے بلبل — بات بگڑی ہوی گلشن مین بنالے بلبل
دیکھے اوس گل کی جو نازک کمر کا عالم — ہر رگ گل مین نئی شاخ نکالے بلبل
اب بہار آئی نہ پڑجائے نظر گلچین کی — پردۂ چشم مین ہر گل کو چھپالے بلبل
جھگڑے گلشن مین کرے باد خزان نے پیدا — روٹھی جاتی ہی بہار آکے منالے بلبل
سوز نالہ ہی یہانتک کہ چمن مین گل پر — قطرے شبنم کے ہوے جاتے ہین چھالے بلبل
باغ عالم مین کبھی ہرگز یہہ سمانے کے نہین — دل کے ارمان چمن مین نہ نکالے بلبل

زندگی رو کے کٹی عشق مین اوس گل کے ملود
چار آنسو تو غم گل مین بہالے بلبل

## ولہ

اہل نظارہ ہوے جاتے ہین بسمل قاتل — دیکھنا بن گیا عارض پہ ترے تل قاتل
پھر گلگشت چمن جاتا ہون بے یار مجھے — ہو نہ جائے کہین آواز عنادل قاتل

شیفتہ زلف کی زنجیر کے کہتے ہین اسے
روح کے ساتھ چلا شور سلاسل قاتل

ہی و فور آپ کا اسطرح کہ آتا ہی نظر
گھاٹ شمشیر کا دریا کا ہی ساحل قاتل

خنجر یاس سے یہہ سر مین کرتا ہی شہید
سینہ مقتل ہی مرا اور مرا دل قاتل

کافی عبرت کو تری دیدۂ قربانی ہے
دیکھہ او چشم کہ ہی دید کے قابل قاتل

ہون وہ بیخود کہ مجھے خوف ہی مقتل مین نمود
ہو نجائے اثر خون سے غافل قاتل

## غزل عاقل

فرقت گل مین نکر سوز کے نالے بلبل
پڑ نہ جائین تری منقار مین چھالے بلبل

سرخرو آتش الفت سے ہین ہرچند مگر
شب ہجر انکی سیاہی سے ہین کالے بلبل

فصل گل آتے ہی ہوگیا قفس تجکو نصیب
گلشن عیش کی کچہہ خاک اوڑالے بلبل

حسن گل کا تو بیان تونے سنا لیکن
میرے گلرو سے ذرا آنکھ ملالے بلبل

غنچے کھلتے ہین نسیم سحری چلتی ہی
تو بھی آ جمع ہین سب دیکھنے والے بلبل

کس روش سے روش باغ پہ پھرتا ہی گل
فرش آنکھون کا لب جو تو بچھالے بلبل

جا چکی فصل بہاری بھی خزان آئی ہے
آشیان باغ سے اب اپنا اوٹھالے بلبل

عشق طفلی سے ہی عاقل کو بقول اوستاد
طائرون کا جو ہوا شوق تو پالے بلبل

## ولہ

رخ پر نور پہ آیا نہ ترے تل قاتل
حبشی ملک حلب کا ہوا عامل قاتل

چھوڑ کر ہمکو چلا کسلیئے بسمل قاتل
اپنے کشتون مین تو کر ہمکو بھی شامل قاتل

وصل کا لطف نہ ہوگا ہمین حاصل قاتل
لب سے لب تا نہ ملے دل سے ملے دل قاتل

حاجت تیغ و تبر ہے نہ ہی ناوک درکار
ہو چکا تیر نظر کا ترے بسمل قاتل

حشر مین پیش خدا دیکھنا کشتے تیرے
قبر سے کہتے اوٹھین گے یہی قاتل قاتل

تیرے عشوون نے غضب ڈھایا ہی اک عالم مین
شیفتہ تجھپہ نہ تنہا ہوا عاقل قاتل

## غزل عزیز

باغبان خار نہ آنکھون مین چھپالے بلبل
توڑ لو پھول ذرا باغ سے جا لے بلبل

شاخ گل پر کبھی گلچین جو بٹھالے بلبل
پھولے ایسے کہ چمن سر پہ اوٹھالے بلبل

سر نہ ٹکراتی پھرے کنج قفس مین کیونکر
قید مین خاک پر و بال سنبھالے بلبل

موسم گل ہی مین کی ہاے رے ظالم نے اسیر
بدلہ صیاد سے تیرا ابھی خدا لے بلبل

پیش گل خوب سے نالے اوسے کر لینے دے
باغبان آج تو ارمان نکالے بلبل

پھر کہان گل ہین کہان باغ کہان باد بہار
اس قفس سے تجھے اللہ بچا لے بلبل

دید گل کے لیے کانٹون مین پھنسی ہی جا کر
چھوٹ جائین ترے چھل چھل کے نہ چھالے بلبل

جذب صیاد کو اتنا تو قفس مین دکھلا
شاخ گل کھینچ کے آہون سے جھکا لے بلبل

پتا پتا ترے نالون سے پھونکا جاتا ہے
کہتی سوسن ہی زبان اپنی نکالے بلبل

موسم گل نے لگائی ہی چمن مین آتش
اپنے دو تنکے نشیمن سے اوٹھا لے بلبل

پھونک دے موسم گل مین جو قفس کو وہ عزیز
پھر تو صیاد بھی آنکھون مین بٹھالے بلبل

ولہ

پاؤن پڑوانے سے کیا ہی تجھے حاصل قاتل
ایک ہی ہاتھ کا ہی اب تو یہ بسمل قاتل

یاس و حسرت جو ٹپکتی ہی لہو کی صورت
خون مین کیس کشتہ کے ڈوبے ہین انامل قاتل

چل دئیے شوق شہادت مین جو ہم دنیا سے
دہن گور سے چلائین گے قاتل قاتل

بحر ہستی سے لگایا ہی کنارے دم مین
گھاٹ تلوار کا تیرے ہوا ساحل قاتل

قتل کرکے پئی بوسہ رکھی لب پر شمشیر
چشم بد دور رہی کتنا مراعادل قاتل

مرغ بسمل کی طرح ہوتا ہی رقص عشاق
قتلگاہ شہدا ہی تری محفل قاتل

آکے پیکان سیہ تاب ترے ناوک کا
ہو گیا چشم تمنا کا مری تل قاتل

کر دیا ہی جگر و سینہ کو پارہ پارہ
میرے پہلو مین ہی میرا دل بسمل قاتل

منہ سے بلوانے کی تدبیر دم نزع یہ ہی
آب خنجر ہو گلو مین مرے داخل قاتل

دخل ہی پیک صبا کو دکو اوسکے پیچھے
شوق دل ہی مرے مکتوب کا حامل قاتل

قتل کرکے پئی تشہیر بھی کی ہی تاکید
کون کہتا ہی کہ طفلی سے ہی عاقل قاتل

ناتوان ہجر مین ایسا ہی غریب بے دل
قطرۂ اشک ہوا سینہ کا ہی سل قاتل

## غزل تمیز

کرتی ہی میری طرح باغ مین نالے بلبل
آنکھ سے اشک کا دریا تو بہالے بلبل

ظلم پر باندہی ہی صیاد نے اب کسکے کمر
آشیان باغ سے تو اپنا اوٹھالے بلبل

سیر گلزار کو جاتا ہی وہ اے باد صبا
کہدے گلرو یہ مرے آنکھ لڑالے بلبل

زندگی تھوڑی ہی اور عشق کا قصہ ہی بہت
کبھی ارمان بھلا اپنا نکالے بلبل

نکہت گل سی ہوئی ہی جو چمن مین مشہور
دل خود رفتہ کو اب اپنے سنبھالے بلبل

پیچھے فصل بہار مین جو چاہے کرلے | ہوگا آخر تو خزان کے ہی حوالے بلبل

شاہد گل کو تب آغوش مین پائیگی تمیز
اپنی ہستی کے نشان کو جو مٹالے بلبل

## وله

کاٹ لے سر تو مرا چھوڑ نہ بسمل قاتل | کر شہیدون مین خدا را مجھے داخل قاتل
جب سے ہون ابروے خمدار پہ مایل قاتل | ہو چکا تیر نظر کا تری بسمل قاتل
آب شمشیر پلا دے تو دم ذبح مجھے | رہ نجائے کہین پیاسا ترا بسمل قاتل
قتل مقتل مین کئے تیغ نگہ سے لاکھون | مین ہی کیا ایک نہتا قتل کے قابل قاتل
دہن زخم سے آتی ہی یہ بسمل کے صدا | لب شمشیر کے بوسون کا ہون سایل قاتل
آئی کیسی یہ تمنائے شہادت دل مین | سر بکف پھرتا ہون کہتا ہوا قاتل قاتل
کوے قاتل مین تپ قتل لیے جاتا ہے | اب مرے حق مین ہوا ہی یہ مرا دل قاتل

تیغ ابرو کی طرح کہتا ہی ہر دم یہ تمیز
کون اس تیر نگہ کا نہین گھایل قاتل

## غزل اخلاص

شب فرقت کے سنے میرے جو نالے بلبل | ایک نالہ کبھی دل سے نہ نکالے بلبل
اب کوئی دم مین خزان کا بھی گذر ہوتا ہی | ایک دم گل کو تو چھاتی سے لگا لے بلبل
بچ کے رہنا تو ذرا آتش گل سے ورنہ | پڑ نجائین تری منقار مین چھالے بلبل
کہدو ساقی سے چمن مین کہ پئین گے چھپ کر | گل کے دھوکے مین نہ ساغر کو اٹھالے بلبل
وصل گل کا نہین ہوتا ہی میسر اخلاص | الفت گل مین جو دل کو نہ جلالے بلبل

## ولہ

کیا کریگا تو بھلا لیکے مرا دل قاتل
کرتھین زخم سے خالی کہین اک تل قاتل

کرلیا جب سے مجھے زلف کا مایل قاتل
پڑ گئین پاؤن مین اوسدنسے سلاسل قاتل

زخم دل پر مرے مرہم نہ لگایا تو نے
اور تڑپتا ہی رہا تیرا یہہ بسمل قاتل

بار ہا تیز کیا خنجر بران تو نے
کیا سمجھ بیٹھا ہی سینہ کو مرے سل قاتل

خوب اخلاص کی مٹی کا بنایا تو وہ
کیا نشانون ہی کے سمجھا اسے قابل قاتل

## غزل عیش

الاماں ابتو ہی مقتل تری محفل قاتل
یانسے وانتک ہین بہت زخمی و بسمل قاتل

عید قربان ہی گلے سے میرے آمل قاتل
ملکے تو مار کہین تا تجھے عاقل قاتل

جائینگے معرکہ عشق مین بے خوف و خطر
بے کلیجے ہین نہین رکھتے ہین ہم دل قاتل

سہل سبھی ہمکو تو دشوار نظر آتا تھا
تیری امداد سے آسان ہوی مشکل قاتل

یون قدم اوٹھتے تھے جسطرح چلے ہی مقراض
جب وہ کرتا تھا کبھی قطع منازل قاتل

جائیے بے سر دیئے سودا شہادت کیونکر
جن چڑہا ہو تو اوتارے کوئی عامل قاتل

طبع نازک مری اسکی متحمل نہین اب
سایہ تیغ دو دم جسم پہ ہی سل قاتل

بوسلے منہ دیکھکے آئینہ شمشیر مین وہ
کوئی دنیا مین نہین سیر اسقابل قاتل

عیش کو ہجر مین بھاتی نہین سیر مہتاب
بے رخ یار ہی اوسکا مہ کامل قاتل

## غزل عاشق

طعنہ زن مجھپہ عبث ہین ترے نالے بلبل
گل کی صورت تو مرے گل سے ملانے بلبل

آتشین رخ کو چمن مین مرے گلرو کے نہ دیکھہ
ورنہ پڑ جائینگے دل مین ترے چھالے بلبل

مین جو کہتا ہون کہ بلبل ہون ترا ای گلرو
وہ یہہ کہتے ہین بہت ہمنے ہین پالے بلبل

ناصحا یار سے ملنے کو مجھے منع نہ کر
کسطرح الفت گل دل سے اوٹھالے بلبل

طوق قمری کی طرح چھوڑ کے پہنا گر گل کو
دیکھے اے گل جو ترے کانکے بالے بلبل

وصل کہتے ہین اسے باغ جہان مین عاشق
بس مین بلبل کے ہو گل گل کے حوالے بلبل

ولہ

سخت جانونکو نہین وصل سے حاصل قاتل
غم تو دل مین ہی یہہ سینہ ہی مرا سل قاتل

جبسے یہہ دل ہی تری شکل پہ مایل قاتل
نہین نظرون مین سماتا سہ کامل قاتل

رکھتا ہی آٹھ پہر خنجر ابرو کا خیال
ہی مریجان کے حق مین یہہ مرا دل قاتل

ہر رگ تن تری تلوار کا دم بھرتی ہے
مرتے دم بہر خدا مجسے گلے مل قاتل

چھد گیا ناوک مژگان سے جگر عاشق کا
جب ہوا مین تری آنکھونکے مقابل قاتل

# ردیف المیم

## غزل طرحی

آگیا پیچ مین گے تجکو او دل ناشاد ہم
ہین ہجوم آرزو سے مورد بیداد ہم

ہاے فرقت مین ستم کرنے لگی فصل بہار
گل کو خندان دیکھکر کرنے لگے فریاد ہم

چاک دامن ہو تو ہو ٹکڑے گریبان جنون
ہاتھ چلتا رہی وحشت مین تجھے کام سے کام

چھیر کر زلف کو نکلا تو پھنسا زلف مین جا
طائر دل کو پڑا اوڑتے ہی کیا دام سی کام

راہ مین تیری کرین گے سر شوریدہ فدا
ہمکو آغاز سے ہی عشق مین انجام سے کام

یاد مین تیری شب و روز پھرا کرتا ہون
چین سے کچھ نہ سروکار نہ آرام سے کام

اوسکے اوبجھے کبھی سلجھے نہین دیکھے ہین عزیز
یا الٰہی نہ پڑے زلف سیہ فام سے کام

## غزل تمیز

شاد رہوین وہ بلا سے گو رہین ناشاد ہم
بھول بیٹھے وہ ہمین کرتے ہین اونکو یاد ہم

فصل گل مین بھی رہائی دی نہ جب صیاد نے
گل کو خندان دیکھکر کرنے لگے فریاد ہم

قتل کرنا ہو تو کر تاخیر اب لازم نہین
سر بکف مقتل مین کب سے بیٹھے ہین جلاد ہم

قد گل رو سے کرے گلزار مین گر ہمسری
سینکڑون شاخین نکالین تجھ مین ای شمشاد ہم

بعد مردن کیا اوڑائیگی ہماری خاک تو
ای صبا دست فلک سے ہو چکے برباد ہم

عالم گریہ مین ہچکی آئی تو کہنے لگے
مرحبا یادش بخیر اونکو ہوے اب یاد ہم

خط کے آتے ہی ہوے طالب غلامی کی وہ
ہی یقین ابتو نہ ہونگے عمر بھر آزاد ہم

ظلم جو چاہو کرو ہمپر نہین مانع کوئی
آخرش پائین گے محشر مین خدا سے داد ہم

تم نہ بولوگے تو کیا ہوگا کسی گلرو سی دل
کر ہی لینگے اس دل ناشاد کو اب شاد ہم

رفتہ رفتہ ہوگئے مشتاق ایسے عشق مین
پہلے تھے شاگرد اس فن کے ہین اب استاد ہم

اونکے پھرتے ہی زمانہ پھر گیا ای تمیز
بیکسی مین کس سے چاہین ایخدا امداد ہم

## ولہ

کون بلبل کو نہین عارض گلفام سے کام
کون سے دل کو نہین اپنے دلارام سے کام

دل مخمور کو ہی بادۂ گلفام سے کام
یہہ وہ شیشہ ہی کہ رکھتا ہی سدا جام سے کام

بے ترے سونی ہی می نوشو نکی محفل ساقی
ہوش شیشہ کا کسی کو ہی نکچہہ جام سے کام

نالۂ دل کو سمجھتے ہین وہ قلقل کی صدا
بزم ساقی مین جو رکھتے ہین سدا جام سے کام

زلف و عارض کے تصور مین ہون ہر جو دیا تنک
کچہہ مجھے صبح سے مطلب ہی نہ ہی شام سے کام

بخت برگشتہ کو تو دیکھہ نجومی میرے
کب تلک رہویگا اس گردش ایام سے کام

فصل گل دیکھے کے گلشن مین نجا ای بلبل
کہین پڑ جاے نہ صیاد کے ابی دام سے کام

جبسے وزرات کی صحبت تھی تمیز اوسنے
نکلا اپنا نہ کبھی نامہ و پیغام سے کام

## غزل اخلاص

ظلم کی تیرے کہان لیجا ئینگے فریاد ہم
بس ترا دامن پکڑ کر لینگے قاتل داد ہم

کشتۂ عشق بتان مین اسقدر مخمور ہین
شربت غم پی کے رہتے ہین ہمیشہ شاد ہم

یہہ گلا حاضر ہی تو تیغ ستم سے کاٹ لے
شوق سے گردن جھکائے دیتے ہین جلاد ہم

ساقیا عشرتکدہ سی اپنی جو کچھہ ہو سو لا
کنج مرقد مین تجھے پھر کیا کرین گے یاد ہم

اسقدر دلبر اوٹھائی ہین جفائین ہجر مین
سہتے سہتے بن گئے ہین آہن و فولاد ہم

حسرتین دنیا کی ای اخلاص مٹنا ہین محال
قید ہستی سے نہ ہولین جب تلک آزاد ہم

## ولہ

کرتا ہی ظالم نئے انداز سے جور وجفا
آمد وشد پر نفس کی مصقلونکا ہی گمان

اب وفا کا بھی کوئی عالم کرین ایجاد ہم
کیون نہ سمجھین انکو آب آئینۂ فولاد ہم

وہ تامل اندیش ہین آغوش مادر مین انوؔد
یاد آغوش لحد سے کرتے تھے فریاد ہم

ولہ

یون زبان کو مری اللہ کے ہی نام سے کام
ہی مجھے کوچۂ محبوب دلارام سے کام
جلوہ صورت کا نظر آسے جو عقبیٰ بھی کہین
ہر قدم منزل مقصود دکھاتا ہی مجھے

جسطرح حسرت کو ہی کا غذار قام سے کام
اور ہی صحبت رندان می آشام سے کام
اسقدر دنیا مین پڑا ہکو ترے نام سے کام
جادۂ عشق مین لیتا ہون یہہ ہر گام سے کام

یاد کرتا ہون لحد کے جو مصائب مین انوؔد
یون کوئی کہتا ہی تجکو تو ہی آرام سے کام

غزل عاقل

کسطرح ہون رنج فرقت سے بھلا آزاد ہم
کوہ وصحرا مین بھٹکتے پھرتے ہین مجنون گرباد
شمع سان ہم جلگئے پردہ سے دکھلا یا نہ رخ
قمریان کہتی ہین یون اوس سرو قدسی باغبین
پہ جو نوچے ہی ہوا پر سوئے گلشن چھوڑ دے
اوڑکے پہچینگے ہوائے شوق مین وان شل کاہ
ضبط نالہ ہی فقط تیرے مزاج تند سے

اونکو بھولے سے کبھی آتے نہین جب یاد ہم
بنگئے فرقت مین تیری قیس ہم فرہاد ہم
جاکے محفل سے تمھاری کیا کرین گے یاد ہم
ٹھوکرون مین اب اوڑاد ینگے سر شمشاد ہم
آرزو رکھتے ہین آنے دل مین ای صیاد ہم
چاہتے تجسے نہین باد صبا امداد ہم
شل خس ورنہ قفس تک پہونچدین صیاد ہم

ایکدم جاتا نہین جز یاد ابروے صنم | سوتے ہین سینہ پہ رکھکر خنجر فولاد ہم

دم مین عالم کو تہ و بالا کرین عاقل مگر
تا بہ لب آنے نہین دیتے کبھی فریاد ہم

ولہ

یا الٰہی نہ پڑے قاتل خود کام سے کام | جسکو جز قتل نہین اور کسی کام سے کام
روز و شب سوزش فرقت مین بسر کرتی ہین | دن سے مطلب نہین کچھ ہمکو نہ کچھ شام سے کام
اشک پیتے ہین غم دیدۂ میگون مین ترے | شیشۂ مل سے سروکار نہ کچھ جام سے کام
کشتۂ ناز و ادا ہین ترے اے رشک پری | سر بکف بیٹھے ہین در پہ نہین کچھ نام سے کام

دیکھ عاقل نہ کہین زلف صنم کو چھونا
طائر دل کا خدا ڈالے نہ اس دام سے کام

غزل عزیز

کچھ تو آخر جانتے ہین عشق کی بنیاد ہم | اسلیے کرتے نہین اے دل کبھی فریاد ہم
شاد ہم ناشاد ہم پابند ہم آزاد ہم | گل بھی ہم غنچہ بھی ہم گلچین بھی ہم صیاد ہم
چیر کر پہلو کو جب سے چلدیا سوے صنم | دمبدم اے دل تجھے کرتے ہین کیا کیا یاد ہم
ہوکے عاشق سبز خط کے مٹ گئے ہین یکقلم | ہوگئے کیا تختۂ مشق ستم ایجاد ہم

باغ مین کہتا ہی تن کر سرو قد وہ اے عزیز
ٹھوکرون مین لو اڑاتے ہین سر شمشاد ہم

ولہ

دل سے جلتا ہی مرے جسم کا آرام سے کام | کون شیشہ ہی بھلا جسکو نہین جام سے کام

رند مشرب کو نہین ننگ سی اور نام سے کام
رات دن اوسکو تو ہی کوے دلارام سے کام

ہوگئین جبسے مری اور تری چار آنکھین
پڑگیا آہ مجھے گردش ایام سے کام

دسترس ہو تو دلا لون مین تری خاطر سے
ساقی ماہ وش و ساغر گلفام سے کام

جسکے آغاز مین پیدا ہو ندامت اے دل
خاک نکلے گا بھلا اوسکے بھی انجام سے کام

دیکھیے دل کیا ہی پشیمان ہوا ہی اخلاص
حق نہ ڈالے کبھی ایسے بت خودکام سے کام

## غزل عیش

واہ کیا خوب جو نکلا نہین دشنام سے کام
تہمتین باندہ کے اب لیتے ہو الزام سے کام

غم نہین عشق مین گر ہٹ گئے مشہور ہوے
کچھ غرض ہمکو نشانسے نہین ہی نام سے کام

اور کے ہاتھ بکین مفت ملین ہم تسکو
یون جو ٹھہرے تو نہین اپنے ہمین دام سے کام

پھر دہی عیش گذشتہ کے ہون سامان وہی ہم
ضد یہ آجائین جو لین گردش ایام سے کام

ہو نجانے کہین راز اپنا کسی پر ظاہر
مصلحت یہہ تھی لیا ہمنے نہ پیغام سی کام

ہون وہ کب دیکھئے بن ٹھن کے سنور کر فارغ
صبح سے شام تلک تو رہا حمام سے کام

گرچہ افتادہ ہون پر حوصلہ عالی ہی مرا
در پہ سر ہی تو نگاہون کو ہی اوس نام سے کام

سایۂ یار سے اور زلف معنبر سے ہی انس
عیش حیران کو نہین اور کسی شام سے کام

## غزل عاشق

کھاے بیٹھے ہین جسکر پہ خنجر جلاد ہم
نیشتر سے اور بسمل ہونگے ای فصاد ہم

کھینچتے ہین راتدن اک حور پیکر کی شبیہ
آجکل گویا ہین رشک مانی و بہزاد ہم

گریہ بلبل پہ ہنستے تھے اب ایسا گل کھلا — گل کو خندان دیکھکر کرنے لگے فریاد ہم

جبسے مجھہ عاشق کو وہ بھولا ہوا ہی بیوفا
اسلئے ہر وقت کرتے ہین خدا کو یاد ہم

## غزل حافظ

دوستو جب سے پڑا اوس بت خودکام سے کام — دل کو کچھہ عیش سے مطلب ہے نہ آرام سے کام
تیرے ابرو کا اشارہ تو فقط کافی ہے — خواہش خنجر بران ہی نہ صمصام سے کام
قصہ عشق بتان ہم نہ سنین گے ہرگز — اسکے آغاز سے مطلب ہی نہ انجام سے کام
ہجر دلبر مین ہی دن رات برابر ہمکو — صبح ہونے کی تمنا ہی نہ کچھہ شام سے کام
رشتۂ زلف کا پابند ہوا طائر دل — پھر بھلا کیا رہا صیاد ترے دام سے کام
آدمیت بھی کوئی شی ہی بھلا سوچو تو — ہم دعا دیتے ہین اور تمکو ہی دشنام سے کام
چشم میگون کی محبت نے کیا یہہ مدہوش — جسکے باعث نرہا مجکو مے و جام سے کام
زلف و رخسار کا اوس بت کے تصور جو بندھا — رات دن ہمکو رہا صدمۂ آلام سے کام

بعد مدت کے ہوا طالع حافظ بیدار
یا خدا پھر نہ پڑے گردش ایام سی کام

# ردیف النون

## غزل ممنون

وہ ساقی ہین رند قدح خوار مین ہون — خرابات عالم مین ہشیار مین ہون
اشارو نہین آنکھہ اوسکی کہتی ہی مجھسے — کہ نرگس کی مانند بیمار مین ہون

محب و شفیق و انیس آپ ٹھیرے
ستمگار مین ہون دل آزار مین ہون

مداوات سے تنگ آئے معالج
شفا جو نپائے وہ بیمار مین ہون

نمود اب زبان قلم کہتی ہی یون
کہ مانند نیسان گہر بار مین ہون

ولہ

وہ بت خدا کا مظہر قدرت اگر نہین
کیون اوسکے جسم صاف مین موے کمر نہین

جس گل کو خط لکھون ہون وہ نازک مزاج ہے
قاصد جہان بغیر نسیم سحر نہین

مرتا ہون ہاے عشق بتان فرنگ مین
جز حضرت مسیح کوئی چارہ گر نہین

یان داغہاے دل ہین شگفتہ برنگ گل
ہی وہ چمن کہ دخل نسیم سحر نہین

ہوا ایسا انبیا مین شفیع الامم نمود
کوئی بھی غیر حضرت خیر البشر نہین

## غزل عاقل

وہ ساقی ہین رند قدح خوار مین ہون
مسیحا ہین گر وہ تو بیمار مین ہون

بہار و خزان چمن ہین بہم
بجا ہی کہ تم گل ہوا اور خار مین ہون

چھپا ہی جو سودا مین گیسو کے مینے
نہ شانے سے اوچھو خطاوار مین ہون

زمانہ مین مشہور ہون کیون نہ ہم تم
جفا کار تم ہو وفادار مین ہون

ہی عاقل کی ہردم دعا تجھسے یارب
تو غفار ہی اور گنہگار مین ہون

ولہ

بزم عدو مین جب کہ ہمارا گذر نہین — سن لیجو مفسدونکے تو نیز بھی سر نہین
سینہ پہ ہاتھ رکھکے ذرا دیکھہ قاتلا — پہلو مین دل نہین ہی کہ بر مین جگر نہین
میدان معرکہ مین دم قتل قاتلا — جنبش مین مثل شمع کے ہونیکا سر نہین
چھلون کا داغ کھاے نہ بوسہ ملے کبھی — شاید مرے نصیب مین گل ہین ثمر نہین

ہر دم خفا ہی رہتے ہین بیجرم بے سبب
اگلی سی اونکی عاقلا تجھپر نظر نہین

## غزل عزیز

بدل عشق قد کا خریدار مین ہون — وہ آزاد ہی تو گرفتار مین ہون
کیا اوسکو ایسا رقیبون نے برہم — وہ آزاد ہی تو گرفتار مین ہون
جفا و ستم مین نہ کیا کیا اوٹھاے — وفا کا بھی تیرے سزاوار مین ہون
کسی دن تو ظالم دکھادے وہ صورت — کہ راتون ترے غم سے بیدار مین ہون
سبکدوشی کیجو تو اپنے کرم سے — گناہون سے یارب گرانبار مین ہون
کبھی تو ادھر بھی نگاہ تلطف — فدا دل سے مین ہون طلبگار مین ہون

عزیز آب نہ آئیگا دم مین تمھارے
جو پیمان شکن تم تو ہشیار مین ہون

## ولہ

مین داغ دلپہ کھاتا ہون تمکو خبر نہین — شاید مرے نصیب مین گل ہین ثمر نہین
خوبی کو تیری کون بھلا پاے خلق مین — ہم رتبہ آفتاب نہین ہی قمر نہین
پریان پرے جماے ہین حورین بھی گرد ہین — عالم مین کوئی تجھسا بھی ایجان بشر نہین

کوچہ مین اوسکے پہونچون مین کسطرح ای صبا
ضعف فراق یار مین جان وجگر نہین

کرتا ہی بیگناہون کو ظالم جو روز قتل
تجکو ذرا تو ہاے خدا کا بھی ڈر نہین

اشکون مین لخت دل بھی ہم ملکے آتی ہین
تھمتی جو ایکدم بھی مری چشم تر نہین

پہونچو گے کیسے منزل مقصود پر عزیز
کچھ بھی تمھارے پاس تو زاد سفر نہین

## غزل تمیز

وہ کہتے ہین خوبون مین سردار ہین ہم
شہ عاشقان کہہ سزاوار مین ہون

شفا اونکے دیدار پر منحصر ہی
وہ عیسی نفس ہین تو بیمار مین ہون

وہ آتے نہین گر تو آئی اجل ہے
کہ اب ایسے جینے سے بیزار مین ہون

گرانبار ہون باعث ضعف یا تنک
کہ نظرون مین اونکی سزاوار مین ہون

وہ مالک ہی میرا مین ہون اوسکا بندہ
وہ غفار ہی اور گنہگار مین ہون

تمیز آج مسرور ہی اونسے ملکے
جو کہتا تھا کل تک کہ غمخوار مین ہون

## ولہ

کیون عزم اونکا آج ہمارے ادھر نہین
باعث ہی کیا کہ ماہرو اب جلوہ گر نہین

بلبل کی طرح کہتا ہون گلشن مین دوستو
شاید مرے نصیب مین گل ہین ثمر نہین

رعشہ فلک کو نالہ سے میرے ہی اتبک
مشہور تھا کہ آہ مین میری اثر نہین

ایسی تو چشم پوشی نہ لازم تھی آپکو
مدت سے اب تو آپکی مجھپر نظر نہین

قاصد زبانی کہیو کہ مہجور آپ کا
مرتا ہی لیکن آپکو اوسکی خبر نہین

وحشت مین نامہ لکھا ہی دل تھام تھام کر
پر کیا کرون کہ آج کوئی نامہ بر نہین

انداز دلبری کے نزاکت مین حسن مین
ثانی جہان مین آپکے کوئی بشر نہین

دیکھے ہی اونکے عارض و کاکل کو جو تمیز
اوسکی نگہ مین وقعت شام و سحر نہین

## غزل اخلاص

تو ستار ہی اور گنہگار مین ہون
تو غفار ہی اور خطاوار مین ہون

تو خالق ہی میرا مین بندہ ہون تیرا
مین عاجز ہون ناچیز ناچار مین ہون

عطا کر دے مجکو تو اپنی محبت
زمانہ کی الفت سے بیزار مین ہون

خدا اسکے لیے گر کوئی مانگ بیٹھے
تو سر اپنا دینے کو تیار مین ہون

مجھہ اخلاص کو بخش دیجو الٰہی
ہوا و ہوس مین گرفتار مین ہون

## ولہ

وہ کون شی ہی جسمین کہ تو جلوہ گر نہین
کس دل مین تیر عشق کا تیرے اثر نہین

کھینچے گی میری آہ رسا اوسکو یان تلک
وانتک اگرچہ باد صبا کا گذر نہین

مین مست چشم ناز ہون تیرا ہی ساقیا
ہی کیا ضرور بادہ و ساغر اگر نہین

بیزار کسلئے ہی صنم مجھسے بے سبب
مین فتنہ گر نہین ہون مین ایسا بشر نہین

اخلاص شکر ہی جو گذرتی ہی اندنون
ای آہ جب سے بر مین وہ رشک قمر نہین

## غزل عیش

شکوہ نہین جو وہ مری لیتے خبر نہین ہے
سودا نہین جنون نہین کچھ دردِ سر نہین

ایسے کہان ہین ہم کہ بھرا ہم مین شر نہین
لیکن کسی کو ہمسے پہنچتا ضرر نہین

آئے ہین بیخودی مین عدم سے جو ہم یہان
بھولے ہوئے ہین یاد ہمین اصل گھر نہین

غرہ بہت ہی اونکو جو ہین صاحب کمال
مین اس سے ہون بری کہ کچھہ آتا نظر نہین

اندھیر ہی جہان نہین معلوم ہون کہان
اسکا سبب یہہ ہی کہ وہ پیش نظر نہین

کہتے ہو تم کہ ہی تری باتون کا دلپہ نقش
رکھیگا یاد قول مرا بے اثر نہین

رکھتی ہی سیر مجکو قناعت جو مجھہ مین ہی
مفلس ہون پر کسی سے مین خواہان زر نہین

بھرتا نہین ہی جو دل پر داغ آہ سرد
جلتی مرے چمن مین نسیم سحر نہین

گھر مین ہمارے رنگ ارم خانہ باغ ہی
ہی اسکا داغ یار کے قد کا شجر نہین

گستاخ ہو کے ہو گئے بیباک ایسے آپ
ہم کیا ہین اب تو تمکو خدا کا بھی ڈر نہین

سپھاما کیا ہی زخم کے انگور سے جدا
ای عیش پھول توڑ لیا ہی ثمر نہین

## غزل عاشق

وہ کون شی ہی جس مین کہ تو جلوہ گر نہین
کس دل مین تیرے عشق کا ایجان اثر نہین

مجکو بہا کے اشک نے پہنچا یا یار تک
باقی رہا جو نالہ دل مین اثر نہین

ناسور تیر عشق کا رکھتے ہین دل مین ہم
وہ گھر ہی بے نشان ہی جسمین کہ در نہین

وہ جان بلب ہون ہین کسی قاتل کے ہجر مین
سینہ مین دم تو پہلو مین دل اور جگر نہین

عاشق جہان آنکھون مین اندھیر ہو گیا
جسدن سے میرے پاس وہ رشک قمر نہین

## غزل حافظ

اوس بیخبر کو حیف ہماری خبر نہین ہے
فریاد و نالہ کرتے ہین لیکن اثر نہین

مین بھی وہی ہون تو بھی وہی لیک کسلئے
پہلی سی تیری مہر کی مجھپر نظر نہین

مرغ خیال زلف پریشان کی فکر مین
پرواز کسطرح سے کرے بال و پر نہین

ست ایسی پھیر دی ہی ہمتا سے دیدنے
ہم اونکو دیکھتے ہین اودھر وہ جدھر نہین

ہر ضرب کی ہی روک زمانہ مین کچھ نکچھ
لیکن تمھاری تیغ نگہ کی سپر نہین

آمادۂ فساد ہین محفل مین اونکی غیر
یہہ خیر ہی کہ یار کو منظور شر نہین

ہو جائے جسپہ اونکی عنایت زہے نصیب
دشمن کی دشمنی سے پھر اونکو خطر نہین

آمد ہی ای صبا کسی گلرو کی باغ مین
عشاق کے ہجوم سے جو رہگذر نہین

ہم ڈہونڈتے ہین اونکو جہان مین ادھر ادھر
ملتا نشان یار سا ل کمر نہین

کیا کیا نہ ہوتے جوہر طبع رسا عیان
حافظ مگر زمانہ مین قدر ہنر نہین

# ردیف الواو

## غزل محمود

عرق مین ہی یہہ تن یار با وفا کی بو
کہ بوے گل سے بھی خوشبو ہوی قبا کی بو

وہ گلبدن جو نہایا ہی آکے دریا مین
تو ساتھ آب رواںکے وہان سہا کی بو

ہوا دماغ پریشان ٹپہ ہا جو خط اوسنے
گئی مشام مین کیا حرف مدعا کی بو

مین ایسے رشک چمن پہ برنگ بلبل ہون
ہی بوے گل کی طرح جسکے نقش پا کی بو

وہ محو زہد و تقا ہون نمود عالم مین
کہ فاسقین مین پاتا ہون اتقا کی بو

ولہ

جوش جنون جو ہوتا ہی مجھہ بیقرار کو
کرتا ہون چاک دامن ابر بہار کو

ہی یہہ بھی ایک کھیل بت نو سوار کو
تودہ بنا رکھا ہی ہمارے مزار کو

پہنچیگا بالیقین کسی کوچہ مین بعد مرگ
صرصر اوڑائی بھی جو ہمارے غبار کو

دکھلاؤن حشر مین اوٹھین گلہای داغ دل
اوٹھون بغل مین داب کے فصل بہار کو

چلدین گے دفن ہوکے ہمین اور ہی نمود
بہر نشان چھوڑ چلین گے مزار کو

غزل عاقل

ہزار ٹرہ کے گلونسے ہو جب قبا کی بو
صبا اوڑائیگی کیا یار باوفا کی بو

صبا جو آیا براہ وفا گل خوبی
ملیگی باغ جہان مین نہ پھر جفا کی بو

روان تھی بزم مین موج شمیم شب کیا کیا
لٹکتی رخ پہ رہی زلف اور اوڑا کی بو

گل مراد کھلین بلبلون کی بن آئے
نسیم صبح جو لیجائے دلربا کی بو

جدا نہ ہوتے ہین عاقل جو کوے جانانسے
صبا سونگھاتی ہی اوس یار باوفا کی بو

ولہ

کھٹکا مین بعد مرگ بھی اوس شہسوار کو
روندوا کے صاف اوسنے اوڑایا غبار کو

چشمون کو آرزو ہی کہ آوین وہ ایک پل
پتلی کی سیر آج دکھاوین گے یار کو

زلف رسا سے یار نے تسخیر کر لیے
چین و ختن کو اور خطا کو تتار کو

قاصد خدا کے واسطے اونکی خبر تو لا
ہی آرزوے وصل دل بیقرار کو

حسرت مین خوش قدونکی جو پھانسی ہو نصیب
معراج سمجھے عشق مین عاقل بھی دار کو

## غزل عزیز

سونگھ اب چمن مین اپنا کوئی گل کھلا کے بو
پائیگی کیا صبا تو کسی باوفا کی بو

نافہ کو مشک چین کے ملتا ہون خاک مین
زلف صنم سے آج اوڑی ہی بلا کی بو

اپنے ہی نالہ مین دل نالان کا ہی اثر
ظالم مین اندنون نہین جور و جفا کی بو

باغ و بہار ہمکو نہ کیون خار خار ہو
پائے نہ جب عزیز گل مدعا کی بو

## ولہ

دیکھا صبا نے جب گل رخسار یار کو
کانٹون مین گل چھپا کے رولایا ہزار کو

دیکھا ہی جب سے ابروے خمدار یار کو
آنکھون پہ رکھا خنجر قاتل کی دہار کو

سوسن مسی سنگاے حنا خون دل ملے
گلشن مین ای صبا وہ چلا ہی سنگار کو

یہان دم لبون پہ آتا ہی قاصد اوسے تو لا
کہیو کہ پھر نہ پاؤگے اس جان نثار کو

بھولے گل چمن کو صبا ایسا خار کھاے
دیکھے جو عندلیب دل داغدار کو

بوسہ جو دین تو نقد دل و جان کرون نثار
سمجھون ہون زندگی ترے لب کے پیار کو

نکلی نہ بعد مرگ بھی حسرت یہ ای عزیز
ٹھکرایا یار نے نہ ہمارے مزار کو

## غزل تمیز

جو کوئی اوس گل رعنا کی لے قبا کی بو | نہ آئے خوش اوسے عطر گل حنا کی بو
یہ کسکے نور تجلی کا ہی اثر دل مین | جو میرے سینہ مین آنے لگی صفا کی بو
مریض دوری وصلت کو تیرے رشک مسیح | دی شفا نہین آتی ہی خوش دوا کی بو
نہا کے کون گیا ہی یہہ آج دریا سے | مثال عطر جو پہرون تلک بسا کی بو
دماغ بس گیا یان بوے مشک و عنبر سے | صبا جو لائی ترے گیسوے دوتا کی بو
ہزار شکر مسلمان ہوا مین کافر سے | بتون مین پائی نہ یارب جو مدعا کی بو

فقط یہہ حسن دو روزہ کا ہی اثر ہی تمیز
نہین ہی اوس گل خوبی مین جو وفا کی بو

## ولہ

پہر کر رہا ہون یاد رخ گلعذار کو | پھر ڈہونڈنے لگا ہی یہہ بلبل بہار کو
واجب ہین اونکو سجدہ پیہم دم نماز | محراب کیجئے قامت دلجوے یار کو
بعد فنا کہین سے بہی گر ہو گیا نصیب | گل کر دیا صبا نے چراغ بہار کو
ہاتھون سے ناتوانی کے ہون زار اسقدر | کم دار سے نہ سمجہون ہون مین نوک خار کو
طفلی کا لطف پیری مین آتا ہی تب مجھے | دیکھون ہون جب کبھی مین کسی نے سوار کو

اوس گلبدن کی یاد مین کھاتا ہی گل تمیز
تا دیکھے اس بہانہ سے وہ داغدار کو

## غزل اخلاص

نگاہ یار سے پاتا ہون مین صفا کی بو | اشارہ دیتا ہی کچھ چشم مدعا کی بو

خوش آ گئے مشک ختن کی نہ پہر خطا کی بو ۔ بسے دماغ مین گر زلف دلربا کی بو
پڑا کہانسے بہہ بل ابروان جانان مین ۔ کہ دل کو آنے لگی خنجر جفا کی بو

عجب ہی رنگ طلائی حسینون کا اخلاص
گدا کے دل سے اوڑاتے ہین کیمیا کی بو

ولہ

باد نسیم دیجیو مژدہ بہار کو ۔ آیا ہون لیکے ساقی عشرت شعار کو
اغلب جو جی اوٹھون جو بس مرگ یار آے ۔ اکبار پہر فاتحہ پہرے مزار کو
ناصح فراق یار مین روؤن نہ کیا کرون ۔ قابو مین جب نہ پاؤن دل بیقرار کو

اخلاص چند روزہ ہین دنیا کے عیش و رنج
کب ہی قیام گردش لیل و نہار کو

غزل عیش

بے بس ہون میری شرم ہی پروردگار کو ۔ دیوانہ کرکے یار نہ لے ننگ و عار کو
یمن قدم سے یار کے ہو جاے باغ و دشت ۔ ہاتھون مین لیکے پھول بنا دوہ خار کو
جز معصیت ہوا نہ جوانی سے کچھہ حصول ۔ بس اب سلام ہی گئی گذری بہار کو
ظالم کی نسل بڑہتی نہین ہی جہان مین ۔ پھولا پھلا نہ دیکھا کبھی نخل دار کو
گوندہا گیا ہی تار نظر مین ہمارے وہ ۔ پہچان لینگے آپ کے پھولونکے ہار کو
چاہا اگر خدا نے تو ایمان کے نور سے ۔ روشن کرینگے مرکے ہم اپنے مزار کو
انکھونمین مین اونکی کھٹکتا ہون عیب کے ۔ کانٹا سمجھتے ہین جو مرے جسم زار کو
اوس گل کا منتظر مجھے جسنے کیا ہی عیش ۔ نرگس کی آنکھہ مین بھی وہ دے انتظار کو

## غزل عاشق

نہین نسیم کی صرصر کی او صبا کی بو
ہر ایک گل مین ہی اوس یار باوفا کی بو

چمن مین جاکے دلا کسکی یاد آتی ہی
حنا سے آتی ہی کس گل کے دست وپا کی بو

بیان عشق مجازی کی کیا حقیقت ہو
گناہگار سے آتی ہی پارسا کی بو

پسند دل کو تمھارے جو سیر گلشن ہے
گلون مین آتی ہی کچھ اِن دنون وفا کی بو

نہ دیکھے غیظ سے عاشق کو پھر کوئی واعظ
بسے دماغ مین گر چشم فتنہ زا کی بو

## غزل حافظ

لے آئے کوئی بہر خدا اوس نگار کو
تسکین ہو گونہ تاکہ دل بیقرار کو

جون شمع داغ دل سے روشن ہین یہ جگہ
حاجت نہین چراغ کی میرے مزار کو

دلبر کی طرح پہلو سے نکلا ہی جا ہی ہی
تھامون مین کسطرح دل بے اختیار کو

ہم صید گاہ عشق مین صید اسلیئے بنے
شاید وہ آوے صید فگن یان شکار کو

لائی ہی کسکے عنبر گیسو کی بو صبا
شرمندہ جسنے کر دیا مشک تتار کو

اللہ رے درازی دست جنون کہ یان
چھوڑا نہ ایک جیب و گریبان کے تار کو

وصل اونکا حافظا تو میسر ہوا تمھین
جنکے کہ تم ترستے تھے بوس و کنار کو

# ردیف ہاے ہوز

## غزل ممنون

سب ہین حیرانی سے ایسی رشک پری آئینہ — ہی جہان مین تری نازک کمری آئینہ

دیکھے ایک لحظہ جو وہ رشک پری آئینہ — سیکھہ لے شیوۂ بیدادگری آئینہ

حیرت انگیز ہوا جلوۂ خوبان فرنگ — ہند سے اب ہو حلب کا سفری آئینہ

روے روشن مین ترا عکس بھی آتا ہی نظر — ہی بجا گر کہین رخ کو قمری آئینہ

خودنمائی نے کیا جامہ سے گل کو باہر — لائی کیا ساتھہ نسیم سحری آئینہ

میری حیرانی نمود اوسکو صبا دکھلاتی
کاش رکھتا صفت ہمسفری آئینہ

## غزل عاقل

دیکھہ سکتا ہی نہ وہ جلوہ گری آئینہ — ہند سے اب ہو حلب کا سفری آئینہ

دست نازک مین لیا جب پریرونے مرے — ناز کرنے لگا کیا مثل پری آئینہ

سبزۂ خط کا ترے عکس پڑا ہی اوسمین — کہئیے دکھلاے نکیون اپنی ہری آئینہ

دیکھہ لے اوسکا رخ صاف جو اکدم عاقل
شکل دکھلاے نہ پہر زنگ بھری آئینہ

## غزل عزیز

رخ سے بھولا ہی تری جلوہ گری آئینہ — ہند سے اب ہو حلب کا سفری آئینہ

حب سے عکس رخ پر نور پڑا ہی تیرا — جا چھپا گھر مین وہین بنکے پری آئینہ

آب و تاب رخ انور کا صنم فیض ہی یہہ — دونون رکھتا ہی جو خشکی و تری آئینہ

ہو کے حیران عجب سکتے مین اوس رخسے ہوا — رکھتا عاشق سا جو ہی بیخبری آئینہ

عکس جھیلے ہی جو وہ خنجر ابرو کا عزیز — مثل عاشق کے ہوا ابتو جگری آئینہ

## غزل تمیز

دیکھے گر ناز سے وہ رشک پری آئینہ — بھول جائے وہین سب جلوہ گری آئینہ

دوبدو یار کے رہتا ہی پئے آرایش — مجھپہ کرتا ہی یہہ بیدادگری آئینہ

صورت صاف جو دیکھی تری ای رشک قمر — ہاتھہ مین لے نہ کبھی حور و پری آئینہ

آئینہ سازی سے ہرگز نہ ہوا اوسکو فروغ — ہی سکندر سبب ناموری آئینہ

سبزۂ خط رخ پر نور سے کہتا ہی تمیز
ایسی دکھلائے کہین دوب ہری آئینہ

## غزل اخلاص

دل مرا عشق سے تیرے ہی پری آئینہ — کیا ہی کھلاتا ہی اب جلوہ گری آئینہ

دولت عشق نے جوہر وہ دیے ہین مجکو — بنگیا ہون ہین سراپا ہنری آئینہ

اسطرح لیکے بتون نے یہہ مرا دل توڑا — گرکے ہوجاتا ہی جیسے نظری آئینہ

بوسہ لیتا تو مین در پردہ لب جانانکے — لیک کردیتا ہی یہہ پردہ دری آئینہ

ہی عجب حسن خرد سوز بتون کا اخلاص
جنکے آگے نکرے جلوہ گری آئینہ

# ردیف یای تحتانی

## غزل نمود

کرتے ہو باطن مین اشارا مجھے — حضرت دل غم ہی تمھارا مجھے

غنچہ چٹکنے کی صدا آئی جب — سمجھا مین اوس گل نے پکارا مجھے

شادی نہ یون ہوگی کسیکو عزیز
آپ کا غم ہی جو پیارا مجھے

ہی جو بس مرگ فلک پہ دماغ
قبر مین اوس مہ نے اوتارا مجھے

دل مین ہی وہ برق تجلی مگر
ہاے نہین تاب نظارا مجھے

جا ہون مین جسطرح مرا ہو عروج
کہیے مرے بخت کا تارا مجھے

ہوگیا خورشید قیامت ملوٗد
وصل کی شب صبح کا تارا مجھے

ولہ

کسنے دلمین یہہ مرے جلوہ گری دکھلائی
دیتا ہی شکل رخ حور و پری دکھلائی

جبسے نظرون مین سمایا ہی وہ رشک گلشن
آنکھہ دینے لگی پھولون سے بھری دکھلائی

نالہ وہ کرتے ہوے ساتھہ جنازہ کے چلے
نوحہ گرنے یہہ مری نوحہ گری دکھلائی

پہنچی تدبیر سے تا باب قبول اپنی دعا
دی مقدر سے مگر بے اثری دکھلائی

سبزۂ خط کا ہوا عارض جانانہ پہ ہجوم
مقدم خضر نے یہ دوب ہری دکھلائی

غیر محسوس بھی جلوے ہین مری نظرونمین
مجکو دیتی ہی نسیم سحری دکھلائی

ساتھہ قالب بھی مری روح کے چلدیگا ملوٗد
ضعف نے گر صفت ہمسفری دکھلائی

غزل عاقل

ایسا غم ہجر نے مارا مجھے
جینا نہین ابتو گوارا مجھے

دیتا نہین شوخ صنم گالیان
غصہ کے پردہ مین پکارا مجھے

ڈوبا غضب عشق کے دریا مین دل
ملتا نہین جسکا کنارا مجھے

عرض یہہ عاقل کی بھی ہو مستجاب
جلوہ دکھادے تو خدارا مجھے

## ولہ

کسنے دل مین یہ مرے جلوہ گری دکھلائی ۔ آج شیشہ مین مجھے غم نے پری دکھلائی
آئین گے وہ سر بالین ابھی گھبراکے مرے ۔ رنگ دیگی یہہ مری بے خبری دکھلائی
طائر روح مرا جب قفس تن سے اوڑا ۔ پھر نہ دینگے یہہ کوئی ہم سفری دکھلائی
خالی جاتا نہین ایک تیرکماندار ترا ۔ کسنے مقتل مین یہہ سینہ سپری دکھلائی
سبزۂ خط یہہ نہین گرد لب نازک تر ۔ خضر نے آکے عجب دوب ہری دکھلائی
خط مرا اوڑکے در یار پہ پہنچا اکدم ۔ خوب ای باد صبا نامہ بری دکھلائی

تمسے عاقل نہ ملا گاہ بت پردہ نشین
کیسی تاثیر دعائے سحری دکھلائی

## غزل عزیز

کب تری فرقت ہی گوارا مجھے ۔ کب ہی بجز وصل کے چارا مجھے
آنکھ بچا دو ہی اشارا مجھے ۔ پردہ سے اسنے جو پکارا مجھے
اوسکی گلی سے جو صبا آتی ہی ۔ زندگی ہوتی ہی دوبارا مجھے
عشق بتانسے نکر ای شیخ منع ۔ کفر ہی کرنے دے خدارا مجھے
قیس تھا دیوانہ مگر تھا ضرور ۔ سیرا او سے اوسکا سہارا مجھے
امت احمد مین مجھے کرکے خلق ۔ کیا مرے خالق نے سنوارا مجھے
ہین لب جانان عجب آب حیات ۔ زندہ کیا خضر کو مارا مجھے

کچھہ نہ ملا عشق کے بازار مین | جان کا ہوا مفت خسارا مجھے

وہ نہین ابرو کو ہلاتا غزنر
کرتا ہی خنجر سے دو پارا مجھے

**ولہ**

کیا تصور سے دلا جلوہ گری دکھلائی | دی ہی شیشہ مین کوئی رشک پری دکھلائی
بخدا رات ہوا سب کو گمان خورشید | تو نے مہتابی پہ جب جلوہ گری دکھلائی
مردے ٹکراتے ہین سر زندہ پڑے ہین در گور | فتنۂ حشر نے کیا فتنہ گری دکھلائی
قیس بھی دیکھتے ہی بن گیا مجنون بن مین | وحشت دل نے وہ شوریدہ سری دکھلائی

دل مین ہی گرد الم اشک ہین انکھون مین غزنر
خوب فرقت نے یہہ خشکی و تری دکھلائی

**غزل تیز**

ناز سے کر کر کے اشارا مجھے | کر لیا بس تمنے تمھارا مجھے
جانتے ہو غیر کو غرفہ سے تم | خوش نہین آتا یہہ نظارا مجھے
خال صنم پر ہون فدا جیسے مین | کہتے ہین سب آنکھہ کا تارا مجھے
آیا جنازہ پہ وہ عیسی نفس | جینا پڑا مر کے دوبارا مجھے
حال پریشان جو کوئی دیکھہ لے | کہتے لگے زلف کا مارا مجھے
کہنا یہہ قاصد بت مغرور سے | اب تو نہ ترسا تو خدارا مجھے
مرگ کا احسان رہا حشر تک | قبر مین جو اوسنے اوتارا مجھے
جیتا رہون حشر تلک ای صنم | ہو جو عیادت کا سہارا مجھے

چلکے سنجم سے کہو ای تمیز
جلد بتا وصل کا تارا مجھے

ولہ

آہ نے شکل سریع الاثری دکھلائی
دمبدم دیتا ہی وہ رشک پری دکھلائی

نشۂ عشق کا سودا ہی یہانتک سر مین
ہر جگہ دیتی ہی شیشہ مین پری دکھلائی

خط یہہ گرد رخ جان بخش نہین ہی اللہ
خضر نے چشمۂ حیوان پہ ہری دکھلائی

ہونگے تسخیر ابھی حور و پری جن و بشر
تمنے چلمن سے جو جادو نظری دکھلائی

حال دیکھا تو مرا غیر وصال جانان
چارہ گر نے نہ کوئی چارہ گری دکھلائی

نالہاے غم فرقت سے ہلا دونگا فلک
آہ نے میری اگر بے اثری دکھلائی

مہر و مہ شرم سے منہ اپنا چھپا لین گے تمیز
اوس شہ حسن نے گر جلوہ گری دکھلائی

غزل اخلاص

نگہ یار نے جادو نظری دکھلائی
مجکو بیساختہ شیشہ مین پری دکھلائی

اوس پری سے نہ لیا وصل کا وعدہ افسوس
اور قسمت نے یہہ بے بال و پری دکھلائی

ہر لب زخم سے آتی ہی صدا بسم اللہ
تیغ قاتل نے عجب جلوہ گری دکھلائی

وادی ملک عدم مین مجھے پھینکا ہوتا
تونے ای عمر یہہ کیا رہ گذری دکھلائی

عمر بھر وصف کیا حسن بتان کا اخلاص
حیف ہی تو نے یہہ کیا بے ہنری دکھلائی

غزل عاشق

عشق کے آزار نے مارا مجھے
ہجر ستاتا ہی تمہارا مجھے

نزع مین جب اوسنے پکارا مجھے
ہوگیا جینے کا سہارا مجھے

ہوکے تصدق مین قدم چوم لون
گر کہین ملجائے وہ پیارا مجھے

سنکے ہوا دل جو مرا شاد شاد
کسنے بتاؤ یہہ پکارا مجھے

پوچھتے ہین لیکے وہ عاشق سے دل
نام تو بتلاؤ تمھارا مجھے

ولہ

سوزن عقل نے گو بخیہ گری کھلائی
دشت وحشت نے مگر جامہ دری کھلائی

دل تو پامال تھا نازک بدنی کا تیری
اور رفتار نے نازک کمری کھلائی

نالہ سنکر وہ چلے آتے ہین عاشق اپنا
آہ نے آج مگر بے اثری دکھلائی

غزل حافظ

عیسی جان بخش نے مارا مجھے
غیر رضا کچھہ نہین چارا مجھے

کہتے تھے جو آنکھہ کا تارا مجھے
اب وہ سمجھتے ہین شرارا مجھے

زندۂ جاوید ہوا بعد مرگ
گور مین دلبر نے اوتارا مجھے

کرتے ہین وہ غیر سے جب گفتگو
مین یہہ سمجھتا ہون پکارا مجھے

خون جو دم قتل اوڑا حلق سے
رنگ کا سمجھے وہ ہزارا مجھے

تن کو اوڑاتا ہی دہوان آہ کا
حیف بنایا ہی غبارا مجھے

غیر پہ مرنے لگا وہ بے وفا
اب نہین جینا بھی گوارا مجھے

پانی جو مانگا تو ستمگار نے
گھاٹ سے خنجر کے اوتارا مجھے

غیروں کی آپس مین نگاہین لڑین
اوسنے کیا جبکہ اشارا مجھے

حسن دل آرام کی جاگیر کا
کاشکے ملجائے اجارا مجھے

کوئی نظر مین نہین جچتا حسین
کیون نہ تصور رہو تمہارا مجھے

شوق سے چوما جو ترے خال کو
ملگیا قسمت کا ستارا مجھے

مصحف رخسار کا حافظ ذرا
پاس سے کرلے دے نظارا مجھے



## فصل بیست و ششم مشتمل بر غزلیات و اشعار متفرق مصنف مع خاتمۃ الطبع و قطعات

### تاریخ منظوم

راہ مین جو تری مرجائین گے جینا ہوگا
زندگانی دوامی کا قرینا ہوگا

سارا عالم جو مسخر تری نظرونسے ہوا
آنکھ مین مہر سلیمان کا نگینا ہوگا

**ولہ**

باعث سجدہ ہمین اوسکا نظارا ہوا
داغ پیشانی کا اپنی عرش کا تارا ہوا

اوٹھی گیسو تا بپاتک کہ وہ خورشید رو
آسمان حسن کے تنین کا تارا ہوا

**ولہ**

جو دوست تو بھی نہین ہیگا تو پھر عدو بھی نہین ہیگا
جو خوبرو بھی نہین ہیگا تو زشت خو بھی نہین ہیگا

یہ کہتا ہی وہ مسیح دم اوٹھیگا جب تیرا نخل ماتم
پیادہ گرد و قدم چلے ہم سوار تو بھی نہین رہیگا

چلا ہی گلگشت کو وہ قاتل نکالے آواز کر عنادل
تو دیکھتا مثل مرغ بسمل ترا گلو بھی نہین رہیگا

زمین پر اشک طفل گر کر یہہ کہتے ہین بس بحال ابتر
ہی آج گو زیب دوش مادر سوار تو بھی نہین رہیگا

نمود ظاہر ہی خوے دشمن سنی بہت گفتگوے دشمن
لحد مین دیکھو گے روے دشمن کہ قبلہ رو بھی نہین رہیگا

ولہ

حال پوچھین گے عدم کے لوگ مجھہ بیتاب کا
ساتھہ لیجانا پڑا ہی برق اور سیماب کا

جلوہ دکھلایا جو اوسنے روے عالمتاب کا
ہو گیا موسی کی صورت حال مجھہ بیتاب کا

دیکھکر اوس روے تابان کو عرق آ جائیگا
کاسۂ خورشید بن جائیگا ساغر آب کا

کس حسین کی یاد مین بیتاب ہون بعد مرگ
ہی گمان مرقد پہ میری معدن سیماب کا

کیا پسیجے دل بتون کا گو مین رو دون ستے بہر
غیر ممکن ہی کہ پتھر مین اثر ہو آب کا

سنجنی کیا طاق ابرو کی محبت سے ہو نہین
ہی گمان اہل حرم کو کعبہ کی محراب کا

ہی یہ نفرت جیتے جی بناش کو دیدون کفن
دہیان آوے قبر مین گر عالم اسباب کا

جلوہ دکھلائیگی مجکو روز محشر کا نمود
ہی قیامت ہجر مین آنا شب مہتاب کا

ولہ

نہین کچھہ خوف مجکو روشنی ماہ کامل کا
مین زخمی ہون کسیکی شوخی رنگ انامل کا

نشانہ زندگانی مین رہا مین تیر قاتل کا
الہی بعد مردن بھی بنے تودہ مری گل کا

پس مردن ہی مجکو عشق اک زہرہ شمائل کا
رہیگا حشر تک عالم لحد مین چاہ بابل کا

کوئی مضمون جو لکھون خنجر ابروے قاتل کا
دکھائے طائر معنی تڑپنا مرغ بسمل کا

کسی لیلی ادا کے عشق مین مجنون کی صورت ہین
ہمارا پردۂ دل کیا ہی اک پردہ ہی محمل کا

نہین تل بھر جگہہ باقی زمین مین اتو مردونسے
جسے دیکھو تو کشتہ ہی ترے رخسار کے تل کا

ہوی نار جہنم آتش گل ہجر جانان سے
چمن مین شور محشر نغمہ ہی مجکو عنادل کا

دو رنگی اس خرابات کہن کی تب نظر آئی
جو دیکھا رنگ آنکھون مین شراب شیشۂ دل کا

تری آنکھونکے عاشق گھورتے ہین چشم آہو کو
اسیر زلف پیچان شوق رکھتے ہین سلاسل کا

آگہی خاطر نازک کا اونکی کیا ٹھکانا ہے
سنین گے حال وہ کسطرح مجھہ غمدیدہ کے دل کا

طلب کرتا ہی اوس ناوک فگن سے خون عاشق کا
لب سوفار پر سایہ پڑا لبہاے سائل کا

قیامت تک جیے ساقی نہوتا گریہ عالم مین
تو جام زندگی دیتا مزا زہر ہلاہل کا

نہین انجم یہہ میری آہ سوزان کے شرارے ہین
جسے کہتے ہین خورشید فلک اک داغ ہی دل کا

تصور ہی مجھے دار بقا کا دار فانی مین
مسافر ہون وہ جسکو سوچ ہی منزل پہ منزل کا

غضب یہہ ہی کہ دشمن بھی کلیجہ تھام لیتے ہین
کہون کیا دوستونسے ای ملود ماجرا دل کا

ولہ

گریہ ہین قافلہ اشک روانا ہوگا
پتلیون کا مری آنکھون مین تماشا ہوگا

ہون وہ بیخود جو وہ ساقی چمن آرا ہوگا
گل مین شبنم پہ مجھے شبہہ صہبا ہوگا

جوش وحشت جو یہی ہی تو گریبان کی طرح
چاک ای دست جنون دامن صحرا ہوگا

خط لکھا اک بت گم گشتہ کو قاصد میرا
رہ غلط کردہ کہین ڈھونڈتا پھرتا ہوگا

مرتے ہین طول امل پر جو جہان مین ترسا
رشتہ درکار پے سوزن عیسی ہوگا

بن کے موسی وہ دکھائینگے خدا کی قدرت
ہاتھہ مہندی سے برنگ ید بیضا ہوگا

خط ملود آج ہی اوس حور کو لکھا چینے
سوے فردوس کبوتر مرا اوڑتا ہوگا

ولہ

| | |
|---|---|
| کیون ہو نہ دود آہ مین عالم سحاب کا | دریا ہی موج زن مری چشم پر آب کا |
| دریا ہی بزم می ہی نزاکت سے چاہیئے | اوس بحر حسن کے لیے ساغر حباب کا |
| نہ اطلس سپہر نے دکھلا دیا مجھے | انداز ایک پردہ نشین کے حجاب کا |
| عارض کو اپنے وہ یہہ صباحت سے کہتے ہین | شاخ سمن مین پھول لگا ہی گلاب کا |
| افزون حساب سے ہین دلا اوسکی رحمتین | ڈر اس حساب سے نہین روز حساب کا |
| اللہ رے دماغ یہہ ساقی کی نازکی | ہو جاوے مست نام سنے گر شراب کا |
| چمکے تو آپ کے رخ تابان کے روبرو | کیا منہ ہی آفتاب کا اور ماہتاب کا |
| آیا ہی اوسکی شان مین لولاک ای منود | یہہ رتبہ ہی جناب رسالت مآب کا |

ولہ

| | |
|---|---|
| کھل گیا ہی یہ جسم زار اپنا | روزن مور ہو مزار اپنا |
| منتظر تو جدھر ہی دیکھ اودھر | دل چلا چشم انتظار اپنا |
| کھل گیا زیر چرخ مینائی | بند شیشہ مین ہی غبار اپنا |
| بیقراری منود تھی گھر مین | ساکن دشت تھا قرار اپنا |

ولہ

| | |
|---|---|
| نشہ مین دل ہی باغ باغ اپنا | ساغر گل ہی کیا ایاغ اپنا |
| مٹ گیا داغ عشق پیری مین | صبحدم گل ہوا چراغ اپنا |

ولہ

| | |
|---|---|
| زلف نے گو کیا یہ حال اپنا | پر بچا دل ہی بال بال اپنا |

دل ہی پہلو مین سوز سے اخگر
منتقل افتادہ ہی زگال اپنا

ولہ

نزع مین آپ اگر آئیگا
ملک الموت سے لڑوائیگا

برق و باران کے تماشے کیلئے
آپ ہنسئے مجھے رُلوائیگا

یون جو ہی عزم سفر حضرت دل
یہہ تو کہئے کہ کہان جائیگا

ولہ

عاشق اپنے قد کا اب وہ سرو بالا ہو گیا
داغ عشق خال رخ بھی رشک لالا ہو گیا

ولہ

ہون گور جھکانے سے یہہ محبوب مین عاصی
ای وای کفن منہ سے ہٹانے نہین دیتا

ولہ

دیکھہ سکتا تھا کہان روے پیمبر آفتاب
ابر کی منہ پر چھپا لیتا تھا چادر آفتاب

گر زمین پر دیکھے تیرا روے انور آفتاب
صورت آئینہ گردون پر ہو ششدر آفتاب

وہ سپہر حسن ہو ساقی جو زیب انجمن
میکشی کے واسطے بنجاے ساغر آفتاب

دیکھکر ہر روز تیرا روے تابان بے نقاب
پردہ شب مین نکلجاتا ہی چھپ کر آفتاب

روز ہی شکستہ خاطر رکھتی ہی صبح فراق
شیشہ دل کے لیئے بنتا ہی پتھر آفتاب

شرم آتی ہی قمر کو روے روشن سے ترے
منفعل ہوتے ہوے دیکھا ہی اکثر آفتاب

کب لگایا منہ سے اوس مہرو نے یہہ جام شراب
جلوہ گر ہی ماہ تابان کی برابر آفتاب

شام سے تا صبح اوس مہ نے لکھا خط کا جواب
آشیانہ تھا مگر مشرق کبوتر آفتاب

جبسے دیکھا جلوہ آنکھون نے کسی کا ای نمود
میری نظرون مین ہی ذرہ سے بھی کمتر آفتاب

ولہ

ہی روبرو بتون کے عجز و نیاز واجب | واللہ مومنون پر جیسے نماز واجب
دیکھین جو روے رنگین تیرا تو ہو چمن مین | بلبل کو ناز واجب گل پر نیاز واجب
اسرار عشق کیونکر ہشیار مین کھلینگے | مستی مین بھی ہی ہمپر اخفائے راز واجب
آنکھون مین دم ہی میرا کھیلون ہون نقد جان پر | ترک نگہ کو قاتل ہی ترک ناز واجب
کافر ہی زلف پیچان مصحف ہی روے جانان | مومن ممنود ہو تم ہی امتیاز واجب

ولہ

کیا ہی زمین سے ہے اگر آسمان بلند | فرش مکان سے ہوتی ہی سقف مکان بلند
اوتنے ہی گرتے جاتے ہین غم سے چمن میں برگ | ہوتا ہی جسقدر وہ قد نوجوان بلند
ہی گلشن جہان مین ہر اک طالع عروج | کیونکر نہ رکھین مرغ چمن آشیان بلند
کانپینگے میرے نالونسے گر جا ملا عرش | تا چرخ دود آہ سے ہوگا دھوان بلند
نام خدا فرشتونسے نسبت ہی کیا ممنود | ہی عرش سے بھی قدر شہ انس و جان بلند

ولہ

تمہا نزاکت سے جو درکار نظر کا تعویذ | نقطۂ خال بنا موے کمر کا تعویذ
شکل دیکھے تو مقابل کو ہزیمت ہو نصیب | ہی مرا خط جبین فتح و ظفر کا تعویذ
وہ نہین آتے تو دھڑکا نہین جاتا دلکا | نقش پا اوسکا ہوا میرے جگر کا تعویذ
ہوگیا پڑھ کے سوے منزل مقصود روان | نامۂ یار ہوا مجکو سفر کا تعویذ

دور کرتی ہی بلائے شب کو ممنود
کیون نہ فرقت مین رکھون نام سحر کا تعویذ



## ولہ

ہو گیا عاشق خط رخسار جانان دیکھکر
باب پنجم یاد آیا ہی گلستان دیکھکر

گر پڑے ہون والشمس و نکارے تابان دیکھکر
یاد آئے مصحف رخسار قرآن دیکھکر

ہی بجا مین زرد رو گر ہون محل ابتسام
زعفران کے کھیت کو ہنستے ہین انسان دیکھکر

ہین جنون آوارہ ایسے وادی وحشت مین ہم
بھاگے مجنون ایسا وحشت زا بیابان دیکھکر

ہی یہہ عالم سبزۂ خط کا لب جان بخش سے
جم گئے ہون خضر جیسے آب حیوان دیکھکر

نقش بر آب ایسی ملکت کو بھی جانا چاہیے
نقش یہہ دلبر ہوا مہر سلیمان دیکھکر

سایہ اپنا جنکو دکھلائیگا وہ رشک پری
بھاگتا اونکو پڑیگا شکل انسان دیکھکر

دم دیئے ایسے تو نکلی تن سے روح اللہ کی
کوسے جانان کو چلین جب باغ رضوان دیکھکر

سنکرین اوس مظہر انوار حق کے ای نمود
شپری گویا بنے خورشید تابان دیکھکر

ہون دلا حد فرائض سے مین کیونکر باہر
سوت آئے جو حرم سے ہو کبوتر باہر

آتے دیکھین جو اونھین گھر کے یہہ اندر باہر
فرش رہ کے لیئے آنکھین ہون نکلکر باہر

وہ کہین ہین کہ ہم آباد کرین گے اوسکو
ملگیا کون و مکان سے جو کوئی گھر باہر

گھر مین حیران مجھے چھوڑ چلا وہ شہ حسن
دیکھنا آئینہ اندر ہی سکندر باہر

کچھ نظر آئے نہ جز فوج الم دنیا مین
دل سے غم کا جو مرے ہو کوئی لشکر باہر

محو نظارہ وہ ہون گھر سے جو جاوہ مرے
ساتھ آنکھین بھی ہون حلقون سے نکلکر باہر

سبزۂ خط یہہ نہین عارض جانانہ نمود
طائر حسن کے اوڑنے کو ہوے پر باہر

ولہ

مقتل مین غیر پھرتے ہین قاتل کے آس پاس
غلطان ہین حسرتین دل بسمل کے آس پاس

ایسا ہی تو کریم کہ سب اغنیا رہے
محتاج بیٹھے ہین ترے سائل کے آس پاس

اوس شمع رو کی بزم مین پہنچون مین کسطرح
پروانے اوڑتے پھرتے ہین محفل کے آس پاس

بیٹھی ہی بیکسی مری مرقد کو گھیر کر
گویا کہ روح قیس ہی محمل کے آس پاس

طوف حرم کے واسطے جاتے ہو ای ظہور
کعبہ سمجھ کے پھریئے مرے دل کے آس پاس

دی سینے جو داغ دل گم گشتہ سے تشبیہ
چلتا نہین عالم مین سراغ پر طاوس

ولہ

ہی چراغان خانۂ منعم مین لیکن بعد مرگ
کون رکھیگا میان گنبد مدفن چراغ

ولہ

جو کہ خود بین ہین وہ جز رنج کبھی شاد نہین
قابل دید ارم دیدۂ شداد نہین

کون دشمن ہی دلا اونکا جو حق بین مدام
طائر قبلہ نما کا کوئی صیاد نہین

ورزش دست حنائی سے ہوا غیرت شمع
پنجشاخہ ہی ترا پنجۂ فولاد نہین

ہاے اوس زلف رسا تک تو نہ پہنچا اکبار
دل صد چاک عبث شانۂ شمشاد نہین

جان شیرین سحر وصل سے پہلے نکلی
جوے شیر آئی بھی وہ سدم ہی کہ فرہاد نہین

خاک تک ہو گئی برباد بگولون سے مری
خانۂ گور بھی ویران ہی آباد نہین

مہر گم کردہ سلیمان بنا ہون مین ظہور
پاس حسد لسے وہ محبوب پہ ناز نہین

کنج عزلت مین دلا یاد خدا کرتے ہین / اور بتون کو بھی کبھی گھور لیا کرتے ہین

لب جان بخش کے بوسے جو دیا کرتے ہین / وہ مجھے زندۂ جاوید قضا کرتے ہین

نالہ فرقت مین پہنچتے ہین سر عرش برین / ہمسری تیری یہہ اب آہ رسا کرتے ہین

جام جم کی نہین وقعت جو دلا تیرے حضور / یہہ تو دکھلا مجھے اسدم کہ وہ کیا کرتے ہین

گھر سے سیر سے جو کبھی رکھتے ہین باہر وہ قدم / کام اوٹھہ اوٹھہ کے مرے دست دعا کرتے ہین

محتسب کا نہین ڈر ہمکو مگر اور زاہد / خوف تحریص سے ہی چھپ کے پیا کرتے ہین

تیرے کشتون کا یہہ اعجاز ہی ای رشک مسیح / دم مین مرجاتے ہین اور دم مین جیا کرتے ہین

پاس اوس غیرت گلشن کے ہی جانا ہمکو / ہمسفر اپنا تجھے باد صبا کرتے ہین

مہر و مہ جبکہ گہن مین ہوے سمجھا مین یہی / منہ ذرا سا وہ نکالے ہوے تا۔ کرتے ہین

اونکی مانند یہہ ہین زاہد سالوس نمود / جو کہ پرہیز نہین کرتے دوا کرتے ہین

چشم کو سمجھا ہون مین وحشی خط رخسار پر / سبزہ چرتے ہین یہہ آہوے بیابان غمین

سنبلستان طوق اور زنجیر پا موج نسیم / مجھہ اسیر زلف پیچان کو ہی زندان غمین

چشم پوشی ہمکو کب ہی گو نہان ہی شکل دوست / بوے گل بھی ہوتی ہی نظرونسے پنہان غمین

لکھتا ہون وصف رخ رنگین تو بلبل کیطرح / خط مرا ہر گل کو دیتا ہی کسو تر باغ مین

نکہت گل بھی جو سایہ کی طرح معدوم ہی / مجھکو یاد آتے ہین اوصاف پیمبر باغ مین

ولہ

تسنیم ہین سرشک جو مین آبدیدہ ہون / اوس در پہ ہون تو بر در جنت رسیدہ ہون

اوڑتا ہون مین ہوا سے ہوا ہون ناتوان / ای ہمصفیر ہمسر مرغ پریدہ ہون

گو دوستون کا تار نگہ ہون مین ناتوان
سوزن کی طرح چشم عدو مین خلیدہ ہون
محسوس ہون جو باتی ہی کچھ جسم ناتوان
معدوم ہون جو صورت رنگ پریدہ ہون

ولہ

مظہر حق وہ بت ہی لات نہین
چاند سا منہ ہی سومنات نہین

ولہ

قضا ی پاس سے لاکھون امیدین کشتہ ہوتی ہین
مرا دل پلیٹا رہتا ہی ہر دم میرے پہلو مین

ولہ

بیٹھو بیٹھو تو سہی ردو بدل جانے دو
سنلو سنلو کہ بس اب آج سے کل جانے دو
فتنہ برپا یہہ کریگا تو نہ پچھتایے گا
چھیڑ و چھیڑو دل نادان کو مچل جانے دو
کیجیے ساتھہ نہ غیرونکے عیادت دم نزع
روح کے ساتھہ یہہ حسرت بھی نکل جانے دو
ٹھیرو ٹھیرو کہے دیتا ہون جو گذری مجھپر
وار لو آپ ذرا دل کو سنبھل جانے دو
مانو مانو تو سہی داور محشر کے حضور
دوستو شکوۂ تقدیر ازل جانے دو
سب کے سب دشت کو گھبرائے ہوے ڈھونڈینگے
ذکر وحشت کا مری حشر مین چل جانے دو
نیچی نظرونکے اشارے وہ قیامت ہین نمود
دیکھو دیکھو مجھے آنکھون ہی کے بل جانے دو

ولہ

نہین چشم بت بے پیر دیکھو
یہہ ہی صیاد مردم گیر دیکھو
لیا کس فتنۂ محشر کا دامن
قیامت کا ہون دامنگیر دیکھو
لکھون تالاب سرکاری کا کیا حال
بس تاج المحل کشمیر دیکھو

نہین ملتا ہی زلفونکو وہ بت دست حنائی سے
نکالی سنبلستان مین خدا نے شاخ مرجانکو

بزم عالم مین یہہ میری مرگ کا افسوس ہی
زندگانی سے چراغ گور تک مایوس ہی

کان ہی اپنا کہ شاہ عشق کا جاسوس ہی
سینہ کوبی ہی یہ اپنی یا صدای کوس ہی

جام جم سے کم یہان کاسہ گدائی کا نہین
بوریا بھی فقر مین اورنگ کیکاوس ہی

کیون بچھاتا ہی زمین پر روز ضو آفتاب
آسمان کو شاید اوسکی حسرت پابوس ہی

ہی یہہ سوز غم پس مردن کہ بزم دہر مین
شمع ہون مین گنبد مدفن مرا فانوس ہی

ہی بجا گر خلق مین پنہان ہی وہ جان جہان
قالب خاکی عیان ہی روح کب محسوس ہی

قید وحشت سے کبھی عاشق رہا ہوتے نہین
ہی زلیخا کو جنون یوسف اگر محبوس ہی

سر مرا قاتل کے قدمون سے جدا ہوتا نہین
ہو چکا مین قتل باقی حسرت پابوس ہی

تیر مژگان سے مشبک ہو گیا حیران ہون
کھال ہی تن کی کہ زنبوری مرا ملبوس ہی

زندگی ہوتی عدو کی اور موت آتی مجھے
وای فرقت مرگ دشمن کا مجھے افسوس ہی

ہجر کی شب مین بھی روشن ہی سیہ خانہ نمود
شمع وہ ہی تصور اپنا اک فانوس ہی

کب مجکو فکر آمد روز جزا کی ہے
واللہ خدائی وان بھی تو میری خدا کی ہی

دار فنا مین فکر جو دار البقا کی ہے
تشویش ابتدا مین مجھے انتہا کی ہی

اس دار غم مین جینا تو اک دم محال ہی
پھر سہل اسطرح ہی جو ہمت فنا کی ہی

معمور ہی خیال صنم سے حریم دل
اک بت خدا کے گھر مین ہی قدرت خدا کی ہی

فرط قلق سے مرنا پڑے سامعین کو
اپنا بیان مرگ حقیقت قضا کی ہی

باہر پڑے قدم نہ رہ مستقیم سے
شرم اوس حبیب کو مرے دست دعا کی ہی

کہدون حضور داور محشر یہی نمود
مارا غم بتان نے دہائی خدا کی ہی

جہان مین نہین تاثیر دعا کا پوچھنا کیا ہی — اجابت آکے خود کہتی ہی تیری التجا کیا ہی

اوسی کو علم ہی دار فنا دار بقا کیا ہے — ازل سے ابتدا جسکی ہی اوسکی انتہا کیا ہی

کلام اللہ مین جسکے محامد کے ضمائر ہون — بشر پہر سمجھے کیونکر شان ختم انبیا کیا ہی

نزاکت سے ہون اوسکی محو حیرت اہل نظارہ — کہین ہے کو کمر کو دیکھکر یہہ بال سا کیا ہی

لیا ہی سادگی نے ایسے نادانکی مرے دلکو — جو اتنا بھی نہ سمجھے ناز کیا ہی اور ادا کیا ہی

غضب ہے وصل مین کہنا کسیکا یون شرارت سے — ذرا فرمایئے کچھہ آپ دل کا مدعا کیا ہی

کیا ہی شکستہ خاطر گرہ عشق زلف جانان نے — تو پھر یہہ شیشہ دل مین ہمارے بال سا کیا ہی

ادب مانع رہا ہمکو بیان حرف مطلب مین — کہا گو اوسنے ہر دم کہیئے حرف مدعا کیا ہی

پی گلگشت وہ رشک چمن آتا ہی گلشن مین — لمو داب دیکھیے بلبل کا طوطی بولتا کیا ہی

ولہ

نہ پایا اوسکو وہان بھی تو جانکر دوزخ — بہشت چھوڑکے ہم سمت کوے یار چلے

عیان ہی مرتبہ رہروان ملک عدم — پیادہ آئے ادہر اور اودہر سوار چلے

ولہ

چپکے چپکے مسکرانا اونکا ایک انداز ہی — بے چمک ہی برق خندان رعد بے آواز ہی

ولہ

بنا لعل بدخشان یاد لب مین جو گرا آنسو — تماشا ہی کہ ہمنے لعل کو سانچے مین ڈھالا ہی

گمان چرخ ہوتا ہی زمین پہ وصل جانان مین — سپہر حسن مہ آغوش میرے مہ کا ہالا ہی

ولہ

عدم مین دل کے بہلانے کا کوئی مشغلہ نکلے — جو نکلون حسرتون کا ساتھہ یا لنسے قافلہ نکلے

بیان گرم رفتار براق احمدی کیا ہو — جو ناپے دو جہانکو اک قدم کا فاصلہ نکلے

تمت بالخیر

## قطعۂ تاریخ طبعزاد ذہن نقاد میاں عاقل محمد خان صاحب

بیا عاقل نمود فیض گستر
عجب ترتیب کردہ باب جنت

نویسم یا گل باغ معانی
کہ گویم گوہر نایاب جنت

ز فیض رنگ و بویش در جہانے
شگفتہ گلشن شاداب جنت

بہار نظم رنگینش بہ بیند
ندیدہ ہر کہ آب و تاب جنت

ز حسنش خاطر عشاق عالم
سبزہ چون دل ارباب جنت

عروسان بہشتی را بہ عیشش
نہ بیند نرگس بیخواب جنت

دلم گفتا پئے تاریخ ختمش
بگو عاقل کہ خورم باب جنت

۱۳۰۴ھ

## قطعات تاریخ از طبع قدوۂ ارباب سخن زبدۂ کملائی زمن افصح الفصحا خلاصۂ دودمان مرتضی مقبول کونین حکیم حافظ مولوی سید اعظم حسین صاحب نائب ناظم ضلع مغربی بھوپال

طبع ہو کر یہ نگارین تذکرہ
جب ہوا مطبوع طبع کائنات

خامہ ندرت رقم نے سال طبع
لکھدیا زیبا شبستان نکات

۱۳۰۴ھ

### دیگر

اس نو آئین کتاب کو کہیے
رشک تصویر خانۂ مانی

سال فصلی اگر پڑہا چاہے
دیکھیے گلدستہ سخندانی

## تقریظ مع قطعۂ تاریخ از طبع گوہر افشان منثور و منظوم حقیقت شناس منطوق و مفہوم بانی بناء سخنوری گلشن پیرائی نقہ معنی پروری مولانا محمد عباس صاحب المتخلص بہ رفعت

## سلمہ الرب العزت نزہل بھوپال

### تقریظ

اگر سخنوران دہلی ولکھنؤ دیدۂ انصاف سے شبستان عالمگیری دیکھین گے توسمجھین گے
کہ مالوہ مین نشو ونما پاکر ایسا لکھنا کیسا کام ہی اور یہ بے بدل کتاب تذکرۃ الاحباب
مشحون مضامین نایاب اول سے آخر تک انتخاب و دلکش کلام ہی تذکرہ نویسی
کچھہ نیا کام نہین بلکہ اسکے موجد فصحاے یونان ہین اونکی تقلید اہل عرب و ایران
نے کی اونکی دیکھا دیکھی اُردو نویسون نے کتابین لکھین مگر اس تذکرہ مین دو باتین
نئی ہین جو اور تذکرون مین دیکھی نہین گئین اول یہہ کہ حروف تہجی کی ترتیب سے
غزلیات لکھی گئی ہین دوسرے یہ کہ ترجمہ کے واسطے ایسے الفاظ تلاش کیئے ہین جو
سخنوری کی واقعی حقیقت اور رنگ طبیعت کا سچا فوٹو بتاتے ہین ہر دقیقہ سنج
نکتہ رس نظم دلکش اور ترجمے سے سمجھ سکتا ہی کہ مولف نے دونونکی تطبیق مین کیا
کمال کیا ہی اور کیسا طلسم دکھایا ہی - ہر چند مجکو عربی فارسی جو کچھہ رطب و یابس
لکھنا یاد تھا وہ کثرت و مزاولت نوشت وخواند روزمرہ کچہری کے کام سے فراموش
ہوگیا مگر مولف والا مرتبہ یکتاے زمان میان عالمگیر محمد خان صاحب لمود
سلمہ الملک الودود کی بادۂ حلال بذلہ سنجی سے ایسا مدہوش ہوگیا کہ فی البدیہہ
قطعۂ تاریخ تہ دل سے زبان پر آیا مینے صاحب موصوف ومعروف کو بے تکلف سنایا

### قطعہ

| | |
|---|---|
| دل کو یون بھینتا ہی یہ نسخہ | جسطرح عشوۂ بت شنگول |
| دیکھہ مرات سال مین فرصت | شاعرون کا مرقع معقول |
| | ۱۳۰۴ھ |

## قطعہ تاریخ از محمد عزیز اللہ خان عزیز شریک انجمن مشاعرہ

مرتب عجب تذکرہ یہہ ہوا ہے — بھرا جسمین ہی سازو سامان جنت
بنا ہے صفا سے چمکا ہی ایسا — کہ تابندہ ہو جیسے ایوان جنت
بیان رئیسان بھوپال پہلے — جو عازم ہوے سوے بستان جنت
رقم پھر ہین اوصاف شاہجہانی — ہی بھوپال جس سے گلستان جنت
کہین ذکر اضلاع و اقلاع و صحرا — نظر جس سے آتا ہی میدان جنت
کہین وصف شہر و عمارات و دریا — تر و تازہ جس سے ہو خواہان جنت
شگفتہ شگفتہ وہ باغونکے مضمون — پھڑک جاے دیکھے جو رضوان جنت
کہین گلفشان وصف اشجار و گل ہی — پھلے پھولے جیسے خیابان جنت
کہین حال تاریخی و حسن شاعر — فدا ہون جو دیکھین عروسان جنت
کلام سخن پروران پھر رقم ہین — پڑھین جسکو دل سے غزلخوان جنت
عجب نظم بزم سخن تیز و تر ہے — روان جیسے انہار بستان جنت
بہار گل خامہ پھر وہ رنگین — ہوا خواہ ہین جسکی حوران جنت
عزیز سخنور نے تاریخ اسکی — لکھی یون کہ والا شبستان جنت

۱۳۰۴ھ

## قطعہ تاریخ از طبع رسا نونہال حدیقۂ رشد و سعادت بہار آرا بوستان فہم و فراست محمد حبیب اللہ خان بن عزیز اللہ خان عزیز بھوپالی

چون بافضال خداوند کریم ذو المنن — ختم شد این نظم نور افزاے جسم جان تن
نسخۂ ارژنگ چین و شمع بزم عاشقان — گلشن رنگین بیانی بلبل باغ سخن

شد این گلدستۂ رنگین نداز باغ دہر — شد بہار تازہ او رونق زیب چمن

یافت در عالم نمود و چہرۂ این تذکرہ — زانکہ عالمگیر خان ہستند صدر انجمن

شاعران راسخ و عاقل عزیز و عیش ہم — شد شیدا عاشقش گشتند با صد جان و تن

مایۂ اخلاص و عشق و ہم نشاط طالبان — حافظ عالم نگہ دارد ز حساد زمن

نظم پرور عسکری و ہم تمیز با تمیز — شد برین گلدستہ ہر شد بلبل نغمہ زن

ختم کن بر مصرع تاریخ اکنون شوق دل — بار دل طول سخن دانند دانایان فن

سال ختمش چون طلب کرد حبیب کمترین — گفت با صد بار ہاتف پایۂ شعر و سخن

۱۳۰۴ھ

قطعۂ تاریخ از افکار گہربار حدیقہ طراز مضامین رنگین سلیقہ شعار نیک آئین مقبول قلوب ناو پیر شیخ نذیر احمد بن محب رسول فاروقی حنفی صابری ساکن تھانہ بھون نزیل بھوپال کامدار ڈیوڑھی نامہ نگار

سر انجناب نمود عالیجاہ — زد رقم نسخۂ بہین اسلوب

ناز و انداز شاہد معنی — دلربا ہمچو عشوۂ محبوب

این و آن رشک ماہ کنعانست — درد او اسے گریۂ یعقوب

فکر تاریخ کرد چون احمد — گفت ہاتف کہ مایۂ مرغوب

۱۳۰۴ھ

قطعۂ تاریخ از افکار پربہار ناثر بے مثال ناظم نازک خیال منشی محمد عبد المجید خان بن محمد یوسف خان جمعدار مرحوم منشی سرکاری نامہ نگار

کیسی نادر کتاب لکھی ہے — ہر ورق پر بچھی سخن کی بساط
لکھی عبدالمجید نے تاریخ — گوہر دلفروز عیش و نشاط

## قطعۂ تاریخ از شیخ محمد منیرالدین شریک انجمن مشاعرہ محافظ کتب روبکاری المتخلص بہ منیر

حمد پہلے ہو رقم رحمان کی — بعد نعت احمد والا تبار
وصف آل اطہر و اصحاب مین — ہو روان خامہ ہی جبتک روزگار
اب قلم کچھہ تذکرہ کی کر صفت — پیش عالی ہمت و ذی اقتدار
واہ واہ کیا تذکرہ لکھا گیا — جسکے ہین مشتاق مردم ہشیار
تذکرہ ہی یا کہ ہی یہ جام جم — جس سے روشن ہی جہانکا کاروبار
تذکرہ کیا مخزن اشعار ہی — ناظم و ناثر ہین جس سے یادگار
اسکے ناظم ہین امیر ابن امیر — شہسوار و نامدار و کامگار
کون وہ نواب عالمگیر خان — جسکی دولت سے ہی میرا افتخار
ہین سخی ایسے عطا سب کو کیے — سیلے سندیل اکدن مین ایک ہزار
اونکے چھوٹے بھائی بھی اونکی طرح — ہو مرا جی جان اونپر سے نثار
ہین شجاعت اور دلیری مین یہ فرد — علم و دانش مین ہین فخر روزگار
ہی قران شمس و قمر کا بیگمان — دیکھہ لے کوئی نہ ہو گر اعتبار
حال اونکی بارگہ کا مختصر — اسطرح لکھتا ہی کلک زرنگار
فیل و اشتر اسپ بگھی پالکی — رات دن حاضر ہین سب باندھی قطار

چیدہ چیدہ ہین ملازم اونکے سب | جان نثاری سے سدا رکھتے ہین کار

ہین مبرا عذر اور انکار سے | مستعد ہین جسکے ذمہ ہی جو کار

دست بستہ ہین خادم و طفل و کنیز | ایستادہ صف بصف ہین چوبدار

کیا کرون ہین اونکے سرہنگو نکا وصف | ہمت و مردی مین ہر اک نامدار

جسکے سرافسر ہین طرہ باز خان | ہین تفنگ انداز اور دشمن شکار

ہو مقابل اونکے جو میدان مین | ہو کے پسپا لے وہین راہ فرار

افسران کارخانہ کا رکن | با وفا ذی ہوش اور ذی اعتبار

منتظم سبکے ہین فیض اللہ خان | صف شکن ہین جو بروز کارزار

سیکڑون مارے ہین جسنے شیر نر | ہمت مردانہ سے وقت شکار

انتظام اونکا ہی ایسا دلپذیر | شیر بکری ہمدگر پائین قرار

اور سکندر خان ہین صاحب اہتمام | جان نثار و عقلمند و ہوشیار

اسلحہ خانہ کے توشک خانہ پر | رکھتے ہین با صد امانت اختیار

ہین مدیر اصطبل کے صاحب نظیر | بے نظیر و بے بدل با اعتبار

فرد ہین عالی نسب ہین بیحجیب | منشی ہین اور پہلوان زوردار

گرچہ ہوتے چھوڑتے میدان کو | دیکھ انکو رستم و اسفندیار

چھوٹے صاحب کے مصاحب ہین جو دو | اپنے اپنے کام مین ہین ہوشیار

قدرت اللہ خان و قایم داد خان | ہین دلیر و سیف زن اور ریختہ کار

میر منشی اونکے ہین عبد المجید | خان والا شان اور عالی وقار

خوش نویس و خوش سلیقہ خوش بیان | انپہ ہی نظم و نسق کا سب مدار

اونکے دیوانکی بیان ہو کیا صفت — ہین نذیر احمد جہانکے کا مدار
اونکی بس تحریر کیا تسخیر ہے — جن و انسانکے ہی حق مین سحر کار
لالہ بٹولال صاحب فی سیاق — ہین یہہ نائب با لیاقت باوقار
وہ محاسب ہین کہ اونکا حوصلہ — دیکھے ٹوڈرمل بھی تو ہو شرمسار
ہین جلال الدین صاحب ہوشمند — اوس امارت خانہ مین سررشتہ دار
بیکران ہین وصف اتباع امیر — کیجیے سال خاتمہ پر اختصار
بے سر اندیشہ تاریخ ای میر — کر رقم ـــ ہی انتخاب یادگار
۱۳۰۴ ہجری

قطعہ تاریخ ریختہ کلک جواہر سلک منشی جادو رقم عطارد قلم سید محمد نجف حسین اظہار نگار محکمہ سائر کل نزیل بھوپال

مرتب شد عجب گلدستہ تر — بحمد اللہ کہ یاقوت وگہر سفت
برای سال طبعش با مسرت — نجف تاریخ نظم سلک در گفت

قطعہ تاریخ از نتائج افکار خوش مزاج نیک اخلاق خوبرو مشہور آفاق صاحب ذہن قویم و طبع مستقیم منشی محمد عبد العظیم روبکار نویس محکمہ سائر کل نزیل بھوپال

واہ کیا تذکرہ ہوا ترتیب — ہر ورق پر بہار جسکے نثار
لکھی عبد العظیم نے تاریخ — عاشقانہ سفینہ اشعار

قطعه

تاریخ طبع از افکار تازه جوان خوش وجاہت لطیف مزاج طبیعت میر معصوم علی روزنامچہ نویس محکمۂ سائر کل نزیل بھوپال

کتابیست یا آنکہ کان سخن
چو معصوم پرسید سالش ز دل

در بحر معنی کہ جان سخن
بگفتا عجب بوستان سخن

قطعۂ تاریخ از نتائج افکار قدوۂ اصحاب مستقیم الوضع اسوۂ ارباب سلیم الطبع بیان ثابت محمد خان صاحب متخلص بہ ثابت بن بیان کرم محمد خانصاحب مرحوم کہ از روسا بھوپال اند

للہ الحمد درین عہد نمود دیباچہ
ثابت نکتہ سرا کرد چو فکر تاریخ

دستۂ گل عجب آراستہ طرز سخن
ہاتفش گفت کہ دیجیب شگفتہ گلشن
۱۳۰۴ھ

قطعۂ تاریخ از افکار گہربار سخنور شیرین زبان شاعر رنگین بیان ملا مظفر حسین صاحب مظفر تخلص خلف ملا عنایت حسین صاحب ساکن سرونج کہ منمضافات ریاست ٹونک است

این کتاب عجیب را گفتم
گفت ہاتف مگر پی تاریخ

در شبستان دھر باغ نمود
کہ مظفر بگو — چراغ نمود
۱۳۰۴ھ

تمت

# صحت نامہ کتاب شبستان عالمگیری

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ٢ | ٩ | عالمگیر خان | عالمگیر محمد خان |
| ٤ | ٥ | آبادی | آبائی |
| ٥ | ٤ | مملکت | ملکت |
| ١٤ | ٢ | ویدنت | ویدانت |
| ١٤ | ١٨ | تین سوگز | تین سوچہہ گز |
| ١٩ | ١٧ | حیات نشان | جنت نشان |
| ٣٦ | ١٥ شعر | اونکا | اونکو |
| ٤٧ | ٢ شعر | سپر تک | سپر کو |
| ٥٠ | ٩ شعر | مجکو | خودکو |
| ٥٥ | ٣ شعر | زوالکا | زوالکو |
| ٥٨ | ١٠ شعر | یون اوٹھاتی | بول اوٹھا ہے |
| ٩٤ | ١٣ شعر | داغ مشق | داغ عشق |
| ٩٦ | ٥ شعر | پہرون تک | پہرون تن |
| ١٤٣ | ١٥ شعر | کس ساقی بدست کابرہم ہی تصور | ہی فرقت ساقی مین یہہ مہجور کی آواز |
| ١٩٧ | ١٢ شعر | اور یہہ ہی | اور مین ہی |
| ٢٢٤ | ٧ شعر | وہ آزاد ہی تو گرفتار مین ہون | خطا ہوگیکی گنہگار مین ہون |



